# پاکستانیت

اور

# کیریکٹر بلڈنگ

سعید راشد

| | |
|---|---|
| کتاب کا نام | پاکستانیت اور کیریکٹر بلڈنگ |
| کتاب کا موضوع | جنرل ایجوکیشن |
| اشاعت | اول 1992ء |
| تعداد | ایک ہزار |
| کمپوزنگ | ایم یو کمپوزنگ ایسوسی ایٹس |
| ناشر | قریشی برادرز تحصیل روڈ جہلم |
| قیمت | اعلیٰ ایڈیشن =/300 روپے |
| | پیپر بیک =/150 روپے |

# پاکستان کے تمام طلباء کے نام

زندگی
آزمائش بھی ہے
اور
انعام بھی
زندگی کی شاہرہ پر
آگے بڑھتے رہو
قدم جما کر
احتیاط سے
نہ بہت تیز
نہ بہت آہستہ
یاد رکھو
اعتدال
کنجی ہے

اچھی صحت کی
آپس کے
خوشگوار
تعلقات کی
اور مسلسل
ترقی کی بھی
آؤ
آگے بڑھیں
آدمی سے
انسان بنیں
اور بنیں
باعث
خیر کثیر

آؤ
بڑھیں
نئی بلندیوں
کی
طرف
اور
نئے چاند سورج
پیدا کریں
تاکہ
روشن ہوں
ارض پاکستان
کے
بام و در !

| | |
|---|---|
| نام | محمد سعید راشد |
| نصابی تعلیم | ادبیات اردو ' انگریزی اور فن تعلیم |
| درس گاہیں | اسلامیہ انٹر کالج بریلی ' بریلی کالج بریلی اور مسلم یونیورسٹی علی گڑھ |
| مربی اساتذہ | جناب مبارک حسین ' مولانا محمد محسن ' ڈاکٹر شوکت سبزواری ' ڈاکٹر داس گپتا ڈاکٹر عشرت حسین ' پروفیسر رشید احمد صدیقی ' ڈاکٹر ذاکر حسین |
| ذہنی پس منظر | تحریک پاکستان کا دور |
| پیشہ | استاد ملٹری کالج جہلم از ۱۹۵۰ء تا ۱۹۸۸ء پرنسپل آرمی پبلک سکول منگلا کینٹ |
| مشغلہ | تصنیف و تالیف |
| مشن | پاکستانیت کا فروغ |

تصانیف و تالیفات :

۱- The Character and Conduct of Quaid-e-Azam
۲- In Search of Light
۳- Ripeness in All
۴- Learning to Lead
۵- Living with Leadership
۶- A Lasting Lighthouse
۷- حیات قائداعظمؒ
۸- گفتار و کردار قائداعظمؒ
۹- تذکرہ اقبالؒ
۱۰- مکالمات اقبالؒ
۱۱- شادباد منزل مراد
۱۲- تذکرۂ شہداء ( جنگ ستمبر و دسمبر کے پندرہ شہیدوں کا تذکرہ )
۱۳- میجر اکرم شہید نشان حیدر
۱۴- کرنل حق نواز کیانی شہید ستارۂ جرات
۱۵- جراتوں کے نشان ( پاک و ہند جنگوں کے ۴۲ جنگی اعزاز یافتہ غازیوں کا تذکرہ)
۱۶- کردار ساز
۱۷- عظمت کردار
۱۸- داستان علم و عمل ' حصہ اول اور دوم
۱۹- علوی نامہ
۲۰- چراغوں کی قطار

# پیش لفظ

یہ کتاب "پاکستانیت اور کیریکٹر بلڈنگ پاکستان کے تمام طلباء اور طالبات کے نام اس پیغام سے شروع ہوتی ہے۔

آؤ
آگے بڑھیں
آدمی سے
انسان بنیں
اور بنیں
باعث خیر کثیر
آؤ
بڑھیں
نئی بلندیوں
کی
طرف
اور
نئے چاند، سورج
پیدا کریں
تاکہ
روشن ہوں
ارض پاکستان
کے

بام و در

یہ پیغام ہی اس کا موضوع ہے ۔ " کیریکٹر بلڈنگ اور پاکستانیت " میری اس کتاب کا موضوع ہے جو اس سے پہلے کریکٹر بلڈنگ اور پبلک سپیکنگ کے نام سے اردو و انگریزی میں چھپ چکی ہے۔ یہ کتاب ایک لحاظ سے اس کا دوسرا حصہ ہے اور اسی تربیتی سلسلہ کی ایک کڑی ہے ۔

پاکستانیت اور کیریکٹر بلڈنگ ہم نصابی سرگرمیوں " Co - curriculer Activties " کی ایک ہینڈ بک ہونے کے علاوہ ایک گائیڈنس بک بھی ہے ۔ اس کے دو حصے ہیں ۔ حصہ اول خاص طور پر جونیئر سکول کے لئے مرتب کیا گیا ہے ۔ حصہ دوم میں سینئر سکول کی تعلیمی اور تربیتی ضرورتوں کو سامنے رکھا گیا ہے۔ ہر حصہ کے پانچ پانچ ابواب ہیں اور ہر باب کو اس کے مواد کی مناسبت سے ایک عنوان دیا گیا ہے۔

معلومات اور علم میں فرق ہے۔ معلومات کو تو استادوں اور کتابوں سے حاصل کیا جاسکتا ہے لیکن علم انسان اپنے تجزیئے اور شعور سے حاصل کرتا ہے ۔

تعلیم کا اصل مقصد ہی سوچنے سمجھنے کی صلاحیت کو پروان چڑھانا ہے محض کتابی تعلیم تو کچھ بھی نہیں ہوتی اصل چیز تو Creativity ہے اس کتاب میں روشنی کی تلاش کے عنوان سے جو ابواب ہیں وہ اسی قوت تخلیق کو ابھارنے کے لئے ترتیب دیئے گئے ہیں ۔

مجھے امید ہے کہ ملک میں اور بیرون ملک پاکستانی سکولوں میں یہ کتاب پاکستانیت اور جنرل ایجوکیشن کے ایک نصاب کے طور پر بھی کام آسکے گی ۔

دعا ہے کہ اللہ جل شانہ اس کتاب کے لفظ لفظ کو تاثیر عطا فرمائے۔ آمین

سعید راشد

# عنوانات

## پیش لفظ

## حصہ اول

## ( برائے جونیئر سکول )

## پہلا باب

## روشن راہیں

## ( تقریبات )

دوسرا باب

# روشن راستے

## خزینہ معلومات



تیسرا باب

# درس زندگی

## چوتھا باب

# منارۂ نور



## پانچواں باب

# روشنی کی تلاش



## حصہ دوم

# برائے سینئر سکول

## پہلا باب

# پاکستانیات

## دوسرا باب

# روشن راہیں

## اقبالیات

## (مذاکرے)



## تیسرا باب

# درس زندگی

## چوتھا باب

## روشنی کی تلاش



## پانچواں باب

## منارۂ نور

## تتمہ

## کردار ساز لٹریچر

# پہلا باب

## (حصہ اول)

## برائے جونیئر سکول

# روشن راہیں

- یوم پاکستان
- چوہدری رحمت علی
- یوم سرسید
- یوم حالی
- یوم باب الاسلام
- یوم انجمن اقوام متحدہ
- یوم ہلال احمر (ریڈ کراس)
- یوم مئی
- سفید چھڑی کا دن
- بچوں کا عالمی دن

# یوم پاکستان

سوال آج کی تقریب کس سلسلہ میں ہے ؟

جواب 23 مارچ یوم پاکستان کے سلسلہ میں

سوال یوم پاکستان 23 مارچ کو کیوں منایا جاتا ہے ؟

جواب چونکہ 23 مارچ 1940 کو قرارداد پاکستان منظور ہوئی تھی

سوال قرارداد کا مطلب کیا ہے ؟

جواب قرارداد کا مطلب ہے تحریری بیان ' عہد یا عزم

سوال قرا داد پاکستان کا مطلب کیا ہے ؟

جواب قرارداد پاکستان کا مطلب ہے پاکستان کو بنانے کا عہد

سوال قرارداد پاکستان کو قرارداد پاکستان کیوں کہتے ہیں ؟

جواب مسلمانوں کی سب سے بڑی سیاسی جماعت مسلم لیگ نے اس قرارداد کے ذریعہ پاکستان بنانے کا عہد کیا تھا اس لئے اس کو قرارداد پاکستان کہتے ہیں

سوال قرارداد پاکستان کو انگریزی میں کیا کہتے ہیں ؟

جواب پاکستان ریزولیوشن

سوال قرارداد پاکستان کب منظور ہوئی ؟

جواب 23 مارچ 1940ء کو

سوال کہاں ؟

جواب لاہور میں

سوال کس جگہ ؟

جواب منٹو پارک میں جس کا موجودہ نام اقبال پارک ہے مسلم لیگ کا یہ جلسہ جس میں قرار داد پاکستان منظور ہوئی تھی ٹھیک اس جگہ منعقد ہوا تھا

جہاں مینار پاکستان تعمیر ہوا ہے

سوال قرارداد پاکستان کیا ہے ؟

جواب قرارداد پاکستان میں کہا گیا ہے مسلمان ایک علیحدہ قوم ہیں چنانچہ انہیں حق پہنچتا ہے کہ وہ ہندوستان کے ان علاقوں میں جہاں وہ اکثریت میں ہیں جیسے شمالی مغربی صوبے اور مشرقی حصے میں اپنی آزدا ریاستیں قائم کریں

سوال قرارداد پاکستان مسلم لیگ کے جلسہ میں کس نے پیش کی ؟

جواب بنگال کے مولوی اے کے فضل الحق نے

سوال اس کی تائید کس نے کی ؟

جواب سب سے پہلے یو پی کے چوہدری خلیق الزمان نے ان کے بعد دوسرے صوبوں کے لیڈروں نے

سوال یہ قرارداد کس کی صدارت میں منظور ہوئی ؟

جواب قائداعظم محمد علی جناح کی صدارت میں

سوال قائداعظم نے قرارداد پاکستان کے سلسلہ میں کیا کیا ؟

جواب ان ہی کی راہنمائی میں قرارداد پاکستان تیار ہوئی انہی نے اپنی صدارتی تقریر میں قرارداد کی بھرپور وضاحت کی

سوال لفظ پاکستان کی تاریخ کیا ہے ؟

جواب لفظ پاکستان سب سے پہلے چوھدری رحمت علی نے استعمال کیا تھا

سوال کب ؟

جواب 1933ء میں

سوال کس طرح ؟

جواب اپنی ایک کتاب میں

سوال کتاب کا نام کیا تھا ؟

جواب Now or Never اب یا کبھی نہیں

سوال لفظ پاکستان کا لفظی مطلب کیا ہے ؟

جواب پاک لوگوں کا وطن

سوال چودھری رحمت علی نے لفظ پاکستان کی کیا وضاحت کی

جواب انھوں نے لکھا ہے کہ پاکستان ایک مرکب لفظ ہے یہ مسلمانوں کی اکثریت کے علاقوں کے ناموں کے پہلے حروف سے مل کر بنا ہے

سوال کیسے؟

جواب بقول ان کے پاکستان میں ( پ ) پنجاب سے ( ا ) افغانیہ یعنی صوبہ سرحد سے ( ک ) کشمیر سے ( س ) سندھ سے اور ( تان ) بلوچستان کا ہے

## چودھری رحمت علی

سوال چودھری رحمت علی کون تھے ؟

جواب چودھری رحمت علی پاکستان کے محسنوں اور بانیوں میں سے ایک تھے

سوال ان کا کارنامہ کیا ہے ؟

جواب چودھری رحمت علی نے 1915ء سے مسلمانوں کے لئے ایک علیحدہ وطن کے بارے میں سوچنا شروع کر دیا تھا انہی نے لفظ پاکستان وضع کیا

سوال کیا چودھری رحمت علی کی علامہ اقبال سے بھی ملاقات تھی ؟

جواب جی ہاں

سوال چودھری رحمت علی علامہ سے کب ملے ؟

جواب دسمبر 1932ء میں جب علامہ گول میز کانفرنس کے سلسلہ میں لندن میں ٹھہرے ہوئے تھے

سوال کیا چودھری رحمت علی علامہ کے خطبہ الہ آباد سے واقف تھے ؟

جواب جی ہاں واقف تھے

سوال کیا علامہ نے اپنی اسکیم کے لئے پاکستان کا لفظ استعمال کیا تھا ؟

جواب جی نہیں

سوال پاکستان کا لفظ سب سے پہلے کس نے استعمال کیا ؟

جواب پاکستان کا لفظ چودھری رحمت علی ہی نے بنایا تھا اور انہی نے سب سے پہلے اپنی کتاب اب یا کبھی نہیں میں استعمال کیا تھا

سوال کیا چودھری رحمت علی نے کوئی اور کتاب بھی لکھی ؟

جواب جی ہاں

سوال اس کا نام کیا ہے ؟

جواب اس کا نام تھا "The Father land of Pak Nation"

سوال چودھری رحمت علی کہاں رہتے تھے ؟

جواب انگلستان میں

سوال ان کا انتقال کب ہوا ؟

جواب 1951ء میں

سوال کہاں ؟

جواب کیمبرج یونیورسٹی میں

سوال وہ دفن کہاں ہیں ؟

جواب وہیں کیمبرج میں

سوال وہ پیدا کہاں ہوئے تھے ؟

جواب لدھیانہ پنجاب میں

سوال کب ؟

جواب 1893ء میں

سوال انہوں نے ابتدائی تعلیم کہاں پائی ؟

جواب لاہور میں ' 1930ء میں وہ انگلستان چلے گئے وہیں بیرسٹری کا امتحان پاس کیا اور باقی زندگی کیمبرج یونیورسٹی ہی میں گزار دی

سوال کیا وہ لیڈر تھے ؟

جواب    نہیں صرف مفکر و دانشور

کمپیئر    چودھری رحمت علی پر اللہ کی ہزار رحمتیں ہوں وہ پاکستان کے گمنام محسن تھے

☆    چلا جاتا ہوں ہنستا کھیلتا موج حوادث سے
اگر آسانیاں ہوں زندگی دشوار ہو جائے    (اصغر گونڈوی)

# یوم سر سیدؒ

سوال آج کیا ہے ؟

جواب آج یوم سر سید ہے

سوال سرسید کون تھے ؟

جواب سرسید آج سے سو سال پہلے مسلمانوں کے بہت بڑے لیڈر تھے

سوال سرسید کا پورا نام کیا تھا ؟

جواب سرسید کا پورا نام تھا سید احمد خان ' سر ان کا خطاب تھا

سوال سرسید کو اس زمانے کا سب سے بڑا لیڈر کیوں کہا جاتا ہے ؟

جواب سرسید نے تین بڑے کام کئے

۱۔ مسلمانوں کی صحیح سیاسی رہنمائی کی

۲۔ مسلمانوں کو ان کی علیحدہ قومیت کا احساس دلایا

۳۔ مسلمانوں میں انگریزی کے ذریعہ سے جدید تعلیم کا آغاز کیا

سوال علیحدہ قومیت سے کیا مراد ہے ؟

جواب سرسید نے مسمانوں سے کہا تم علیحدہ قوم ہو ہندو علیحدہ قوم ہیں مسلمانوں کو چاہئے کہ وہ بحیثیت قوم کے اپنے آپ کو مضبوط کریں

سوال اس زمانہ میں ہندوستان پر کس کی حکومت تھی

جواب انگریزوں کی حکومت تھی ہندو اور انگریز دونوں مسلمانوں کے خلاف تھے

سوال سرسید نے جدید تعلیم کو کس طرح رائج کیا ؟

جواب انھوں نے انگریزی کے سکول کھولے اور علی گڑھ میں مسلمانوں کے لئے پہلا کالج کھولا جو بعد میں یونیورسٹی بنا اور مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے نام سے مشہور ہوا

سوال سرسید کا پاکستان سے کیا تعلق ہے ؟

جواب سرسید کو پاکستان کا باوا آدم کہا جاتا ہے

سوال کیوں ؟

جواب (۱) تین وجھوں سے سرسید نے دو قومی نظریہ پیش کیا جو پاکستان کی بنیاد ہے (۲) سرسید نے مسلمانوں میں جدید تعلیم عام کی (۳) علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے طلباء نے پاکستان بنانے میں اہم کردار ادا کیا

سوال سرسید کی کسی تقریر کا کوئی ٹکڑا سنایئے ؟

جواب سرسید نے 1867ء میں بنارس کے کمشنر مسٹر شیکسپئر سے کہا : اب مجھ کو یقین ہو گیا ہے کہ ہندو مسلمان یہ دونوں قومیں کسی کام میں دل سے شریک نہیں ہو سکتیں

1894ء میں سرسید نے لدھیانہ کے مقام پر مسلمانوں سے کہا : دوستو ! ہماری تعلیم پوری اس وقت ہو گی جب ہماری تعلیم ہمارے ہاتھ میں ہو گی ہم اپنی تعلیم کے آپ مالک ہوں گے فلسفہ ہمارے دائیں ہاتھ میں ہو گا اور نیچرل سائنس ہمارے بائیں ہاتھ ' اور لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ کا تاج سر پر

سوال سرسید نے پاکستان کے بارے میں کیا کہا ؟

جواب سرسید نے پاکستان کا لفظ تو استعمال نہیں کیا لیکن 1898ء میں اپنے انتقال سے چند ماہ پہلے انھوں نے کہا : " I think time is not far off when you will have to manage your own affairs " یعنی وہ دن دور نہیں جب آپ لوگ خودمختار ہوں گے

## یوم حالی

سوال مولانا حالی کون تھے ؟

جواب مولانا حالی قومی شاعر اور قومی ادیب تھے

سوال قومی شاعر اور قومی ادیب ہونے کا کیا مطلب ہے ؟

جواب اس کا مطلب ہے کہ انھوں نے جو شاعری کی اور جو کتابیں لکھیں وہ قوم کے لئے لکھیں مسلمانوں کی ترقی کے لئے لکھیں

سوال مثلاً ؟

جواب مثلاً ان کی مشہور نظم ہے " مدوجزر اسلام " جو مسدس حالی کے نام سے مشہور ہے اس نظم میں انھوں نے مسلمانوں کے عروج وزوال کی داستان بیان کی

سوال کب ؟

جواب 1872ء میں

سوال کیوں ؟

جواب حالی سرسید کے ذہنی ساتھیوں میں سے تھے

سوال ذہنی ساتھی ہونے کا کیا مطلب ہے ؟

جواب ذہنی ساتھی ہونے کا مطلب ہے کہ وہ سرسید کے مشن سے اتفاق کرتے تھے

سوال سرسید کا مشن کیا تھا ؟

جواب بحیثیت قوم مسلمانوں کی بھلائی بہتری ترقی جدید تعلیم کے ذریعے سے

سوال حالی کا مشن کیا تھا ؟

جواب حالی کا مشن بھی یہی تھا مسلمانوں کی قومی ترقی

سوال پھر فرق کیا تھا ؟

جواب فرق یہ تھا کہ سرسید مسلمانوں کی ترقی کا کام تعلیم کے ذریعے کر رہے تھے حالی نے یہی کام اپنی قومی شاعری کے ذریعے کیا۔

سوال حالی نے مسدس کیوں لکھی ؟

جواب سرسید کے کہنے پر

سوال وہ کیسے ؟

جواب سرسید نے حالی سے کہا خدا نے تمھیں شاعر بنایا ہے تم اپنی شاعری کے ذریعے مسلمانوں کو جگاؤ

سوال پھر حالی نے کیا کیا؟

جواب حالی نے مسدس حالی لکھی

سوال اس کا کچھ اثر ہوا ؟

جواب اس نظم نے مسلمانوں میں ایک تہلکہ مچا دیا سرسید مسدس حالی پر بڑا فخر کرتے تھے

سوال کیسے ؟

جواب وہ کہا کرتے تھے کہ قیامت کے دن خدا پوچھے گا " دنیا میں کوئی نیک کام بھی کیا " میں سر جھکا کر عرض کروں گا " حالی سے مسدس لکھوائی تھی "

سوال مسدس حالی کے کچھ ٹکڑے سنوائیے ؟

جواب سب سے پہلے تو مسدس سے وہ نعت سنئے جو دنیا کی بہترین نعتوں میں سے ایک ہے

سوال کوئی اور چیز؟

جواب مسدس سے چنے ہوئے کچھ اشعار سنئے

سوال حالی کب پیدا ہوئے تھے ؟

جواب 1837ء میں

سوال کہاں ؟

جواب پانی پت میں

سوال تعلیم کہاں پائی؟

جواب زیادہ تر دہلی میں ، وہاں غالب سے بھی نیاز حاصل رہا

سوال حالی کی دوسری کتابیں ؟

جواب سرسید کی سوانح عمری " حیات جاوید " غالب کی سوانح عمری " یاد گار غالب " اور " مقدمہ شعرو شاعری " حالی جدید اردو شاعری کے بانیوں میں سے تھے ۔

سوال حالی کا انتقال کب ہوا ؟

جواب 1914ء میں

سوال حالی کا پاکستان کے کیا تعلق ہے ؟

جواب حالی نے سرسید کی طرح مسلمانوں کو ان کے قومی وجود کا احساس دلایا انھیں جگایا یوں پاکستان کے لیئے راہ ہموار کی آج بھی مسدس حالی مسلمانوں کی قومی نظم ہے

## یوم باب الاسلام

سوال آج کونسا دن منایا جا رہا ہے ؟

جواب یوم باب الاسلام

سوال کس سلسلہ میں ؟

جواب آج 10 رمضان ہے آج محمد بن قاسم کی فتح سندھ کی یاد میں یوم باب الاسلام منایا جا رہا ہے

سوال محمد بن قاسم کون تھا ؟

جواب محمد بن قاسم ایک کم عمر جرنیل تھا جس نے سندھ فتح کر کے یہاں اسلامی حکومت کی ابتدا کی گویا پاکستان کی ابتدا کی

سوال یہ کب کی بات ہے ؟

جواب — یکم رمضان تا 10 رمضان 93 ہجری یا 712ء عیسوی

سوال — محمد بن قاسم کا مقابلہ کس سے ہوا ؟

جواب — سندھ کے ہندو حاکم راجہ داہر سے

سوال — محمد بن قاسم کی فوج کی تعداد کتنی تھی ؟

جواب — کل بارہ ہزار عرب اور تین ہزار سندھی

سوال — اور راجہ داہر کی فوج کتنی تھی ؟

جواب — 60 ہزار فوجی اور ایک سو جنگی ہاتھی

سوال — محمد بن قاسم نے کتنا علاقہ فتح کیا ؟

جواب — ملتان تک کا سارا علاقہ

سوال — فتح کے وقت محمد بن قاسم کی عمر کیا تھی ؟

جواب — سترہ برس

سوال — محمد بن قاسم کہاں پیدا ہوا ؟

جواب — طائف میں اور بصرہ میں فوجی تربیت حاصل کی

سوال — محمد بن قاسم پر کوئی ناول ہے ؟

جواب — محمد بن قاسم پر ایک تاریخی ناول نسیم حجازی نے لکھا ہے

## یوم انجمن اقوام متحدہ

میزبان — آج کا موضوع ہے یو این او

سوال — آج ہی کیوں ؟

جواب — چونکہ آج 24 اکتوبر ہے 24 اکتوبر کو دنیا میں یو این او ڈے منایا جاتا ہے۔

سوال — 24 اکتوبر ہی کو کیوں ؟

جواب چونکہ 24 اکتوبر 1945ء ہی کو یو این او قائم ہوئی تھی

سوال کہاں ؟

جواب سان فرانسکو میں

سوال سان فرانسسکو کہاں ہے ؟

جواب امریکہ کے مغربی ساحل پر

سوال یو این او کا کیا مطلب ہے ؟

جواب یو این او کا مطلب ہے یونائیٹڈ نیشنز آرگنائزیشن

UNITED NATIONS ORGANIZATION

سوال یو این او کو اردو میں کیا کہتے ہیں ؟

جواب انجمن اقوام متحدہ

سوال یو این او کا صدر دفتر کہاں ہے ؟

جواب امریکہ کے شہر نیویارک میں

سوال یو این او کیوں بنائی گئی ؟

جواب دنیا میں امن قائم رکھنے کے لیے دنیا کو بہتر بنانے کے لئے

سوال یو این او کے دو اہم ترین ادارے کون کون سے ہیں ؟

جواب جنرل اسمبلی اور سیکورٹی کاؤنسل

سوال جنرل اسمبلی کے کتنے ممالک ممبر ہیں ؟

جواب 170

سوال سیکورٹی کونسل کے مستقل اراکین کی تعداد کتنی ہے ؟

جواب پانچ

سوال وہ ممالک کون کون سے ہیں ؟

جواب امریکہ روس 'برطانیہ ' چین اور فرانس

سوال سیکورٹی کاؤنسل کے غیر مستقل ارکان کی تعداد کتنی ہے ؟

جواب دس

سوال سیکورٹی کے دس غیر مستقل ارکان کتنے عرصے کے لیے منتخب ہوتے ہیں ؟

جواب دو سال کے عرصہ کے لئے

سوال آجکل یو این او کا سیکرٹری جنرل کون ہے ؟

جواب بطروس غالی

سوال یو این کے اور خاص خاص ادارے کون سے ہیں ؟

جواب ڈبلیو ایچ او - ورلڈ ہیلتھ آرگنائزیشن - **یونسکو - یونیسف**
انٹرنیشنل کورٹ آف جسٹس

# ریڈ کراس ہلال احمر

میزبان آج کا موضوع ہے ریڈ کراس

سوال ریڈ کراس کے کیا معنی ہیں ؟

جواب ریڈ کراس کے معنی ہیں سرخ صلیب کراس کے نشان کو عربی میں صلیب کہتے ہیں

سوال کراس یا صلیب کیا ہے ؟

جواب کراس کا نشان عیسائیوں کا مذہبی نشان ہے

سوال ریڈ کراس کیا ہے ؟

جواب ریڈ کراس ایک بین الا قوامی رفاہی ادارہ ہے
International welfare Organization

سوال بین الاقوامی رفاہی ادارے ہونے کا کیا مطلب ہے ؟

جواب چونکہ یہ ادارہ تمام دنیا کی بھلائی کے لئے کام کرتا ہے بلا کسی امتیاز کے تمام قوموں کی خدمت کرتا ہے اسلئے اسے بین الا قوامی رفاہی ادارہ کہتے

ہیں

سوال ریڈ کراس کا خاص کام کیا ہے ؟

جواب ریڈ کراس کا ادارہ عام حالات میں بیماروں کے علاج معالجے میں مدد کرتا ہے صحت کی سکیمیں چلاتا ہے لیکن اس کا خاص مقصد دنیا میں کسی جگہ پر بھی کوئی خاص مصیبت ٹوٹے یا تباہی آئے تو متاثرہ انسانوں کو مدد پہنچانا ہے

سوال مثلاً ؟

جواب لوگ کسی جنگ سے متاثر ہوں کہیں زلزلہ یا سیلاب آجائے یا کہیں کوئی متعدی بیماری پھوٹ پڑے ' قحط پڑ جائے یعنی خوراک کی شدید قلت ہو جائے تو ایسے مصائب میں ریڈ کراس کی تنظیم اپنی امدادی کارروائیاں شروع کر دیتی ہے ریڈ کراس کا مقصد انسان دوستی اور خدمت ہے

سوال ریڈ کراس کا ادارہ کب قائم ہوا ؟

جواب 1864ء میں

سوال کہاں ؟

جواب مغربی یورپ کا ایک چھوٹا سا خوبصورت ملک سوئٹزرلینڈ ہے اس کا صدر مقام جنیوا ہے 1864ء میں جنیوا کنونشن میں یہ ادارہ قائم ہوا سفید زمین پر سرخ کراس یا صلیب کا نشان اس ادارہ کا علامتی نشان ہے

سوال ریڈ کراس کی شاخیں اب تک دنیا کے کتنے ملکوں میں ہیں ؟

جواب 68 ملکوں میں

سوال کیا پاکستان بھی ان ملکوں میں سے ایک ملک ہے ؟

جواب جی ہاں 1947ء سے پاکستان میں بھی ریڈ کراس قائم ہے 1974ء میں پاکستان میں ریڈ کراس سوسائٹی کا نام تبدیل کر کے انجمن ہلال احمر رکھ دیا گیا

سوال کیا ریڈ کراس اور ہلال احمر ایک ہی چیز ہے ؟

جواب جی ہاں دونوں کا مقصد ایک اور کام بھی ایک ہی ہے

سوال پھر دو نام کیوں ؟

جواب چونکہ کراس صلیب عیسائیوں کا مذہبی نشان ہے اسلئے دنیا کے بیشتر مسلمان ملکوں میں اس کا نام ہلال احمر ہی ہے

سوال ہلال احمر کا مطلب کیا ہے ؟

جواب ہلال چاند احمر بہ معنی سرخ ہلال چونکہ مسلمانوں کا قومی نشان ہے اس لئے سفید زمین پر سرخ ہلال مسلمانوں کی رفاہی تنظیم ہلال احمر کا علامتی نشان ہے ہسپتالوں اور ایمبولینسوں اور فرسٹ ایڈ پوسٹوں پر ہلال احمر بنا ہوا ہوتا ہے ۔ یاد رہے کہ فلاحی ہسپتال دنیا میں سب سے پہلے مسلمانوں ہی نے قائم کئے جنگی قیدیوں کے مصائب دور کرنا مسلمانوں کا مذہبی فریضہ ہے اس موضوع پر بہت سی حدیثیں ہیں

## یوم مئی

میزبان آج کا موضوع ہے یوم مئی ۔

سوال یوم مئی کیا ہے ؟

جواب شمسی کیلنڈر میں سال کے پانچویں مہینے کا نام مشہور رومی دیوی مے آیا کے نام پر مے یا مئی ہے ' قدیم زمانہ میں مئی کی پہلی تاریخ کو ایک موسمی تہوار کے طور پر منایا جاتا تھا ۔ لیکن موجودہ یوم مئی کا تعلق اس پرانے یوم مئی سے نہیں ہے

سوال موجودہ یوم مئی کیا ہے ؟

جواب موجودہ یوم مئی مزدوروں کے حقوق کے دن کے طور پر تمام دنیا میں منایا

جاتا ہے اسکی اپنی تاریخ ہے

سوال کیا؟

جواب یکم مئی 1886ء کو امریکہ کے شہر شکاگو میں مزدوروں کے حقوق کیلئے حتجاج کیا گیا جس میں بہت سے مزدور مارے گئے اس جدوجہد کی یاد میں مزدوروں کے دن کے طور پر یوم مئی 1890ء سے دنیا بھر میں منایا جاتا ہے

سوال کیا یوم مئی ہر ملک میں یکم مئی ہی کو منایا جاتا ہے؟

جواب جی نہیں، بعض ملکوں میں دوسری تاریخوں کو بھی منایا جاتا ہے تاہم پاکستان میں یوم مئی یکم مئی کو ہی منایا جاتا ہے

## سفید چھڑی کا دن

سوال آج کی تقریب کا موضوع کیا ہے؟

جواب آج ہم سفید چھڑی کا دن منا رہے ہیں

سوال سفید چھڑی کا کیا مطلب ہے؟

جواب سفید چھڑی دنیا بھر میں نابینا لوگ استعمال کرتے ہیں۔ سفید چھڑی نابینائی کی علامت ہے۔

سوال سفید چھڑی کا دن کیوں منایا جاتا ہے؟

جواب سفید چھڑی کا دن منانے کا مقصد ہے کہ ہم جو اپنی آنکھوں سے دیکھ سکتے ہیں ان لوگوں کی مدد کریں جو اپنی آنکھوں سے دیکھ نہیں سکتے سفید چھڑی کی عزت کرنی چاہیئے

سوال کس طرح؟

جواب　　اگر کوئی سفید چھڑی لے کر سڑک پر جا رہا ہے تو اسکو راستہ دیں اگر وہ سڑک پار کر رہا ہے تو سفید چھڑی کو دیکھ کر اپنی گاڑی کو روکیں اور اسے سڑک پار کرنے دیں

سوال　　سفید چھڑی کیا صرف سڑک کے لئے ہے ؟

جواب　　نہیں ' نابینا کہیں بھی ہو اور اس کے ہاتھ میں چھڑی نہ بھی ہو تب بھی ہمیں اس کی مدد کرنی چاہیئے

سوال　　صرف نابینا لوگوں کی ؟

جواب　　صرف نابیناوں ہی کی نہیں جو بھی کسی طرح سے کسی جسمانی یا ذہنی کمی کا شکار ہے یہ ہمارا اخلاقی فرض ہے کہ ہم اسکی مدد کریں اس طرح جس طرح وہ چاہتا ہے

سوال　　اس کا کیا مطلب ہے ؟

جواب　　اس کا مطلب ہے کہ مدد اس طرح کی جائے جس سے اسکی عزت نفس Self Respect اور خود اعتمادی Self Confidence کو نقصان نہ پہنچے ۔

## بچوں کا عالمی دن

میزبان　　آج ہم بچوں کا عالمی دن منا رہے ہیں

سوال　　آج ہی کیوں ؟

جواب　　آج اکتوبر کا پہلا پیر ہے نا ۔ بچوں کا عالمی دن ہر سال اکتوبر کے پہلے پیر کو منایا جاتا ہے

سوال　　دنیا بھر میں ؟

جواب　　جی ہاں دنیا بھر میں

سوال کس وجہ سے ؟

جواب چونکہ یونی سیف UNICEF نے اکتوبر کے پہلے پیر کو بچوں کا عالمی دن قرار دیا ہے

سوال یونی سیف کیا ہے ؟

جواب یونی سیف یو این او کا ایک ذیلی ادارہ ہے

سوال یونی سیف کا کام کیا ہے ؟

جواب بچوں کے حقوق کا تحفظ کرنا بچوں کی بہتری کے لیے کام کرنا

سوال بچوں کا عالمی دن کیوں منایا جاتا ہے ؟

جواب دنیا کو بچوں کے حقوق کا احساس دلانے کے لیے یہ یاد دلانے کے لیے کہ بچے ہی دنیا کا مستقبل ہیں بہتر دنیا کا مطلب ہے بہتر بچے

سوال بچوں کو بہتر کیسے بنائیں ؟

جواب بہتر تعلیم سے بہتر تربیت سے بہتر تفریح سے

سوال دنیا بھر کے بچے یہ دن کس طرح مناتے ہیں ؟

جواب تفریحی اور تعلیمی پروگراموں کے ذریعے سے یہ دن بچوں کی پہچان کا دن ہے اس لیے یہ دن بچوں کے لیے خوشی کا دن ہے

دوسرا باب

# روشن راستے

## خزینہ معلومات

- قرآن کوئز
- سیرت النبیؐ کوئز
- تحریک پاکستان کوئز
- قائداعظم کوئز
- اقبال کوئز
- معلومات پاکستان کوئز
- یوم دفاع پاکستان کوئز

# قرآن کوئز

سوال قرآن مجید کیا ہے ؟

جواب قرآن مجید آخری الہامی کتاب ہے جو ہمارے رسول محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر نازل ہوئی

سوال الہامی کتاب کا کیا مطلب ہے ؟

جواب الہامی کتاب کا مطلب ہے اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی آسمانی کتاب ' اللہ تعالیٰ اپنا کلام وحی و الہام کے ذریعے اپنے رسولوں پر نازل کرتا ہے اس کلام کے مجموعے کو الہامی کتاب کہتے ہیں

سوال کل کتنی الہامی کتابیں ہیں ؟

جواب الہامی کتابیں چار ہیں

سوال ان چار الہامی کتابوں کے نام کیا ہیں ؟

جواب زبور ' توریت ' انجیل اور قرآن مجید

سوال یہ الہامی کتابیں کن پیغمبروں پر نازل ہوئیں ؟

جواب زبور ' حضرت داؤد علیہ السلام پر ۔ توریت ' حضرت موسیٰ علیہ السلام پر ۔ انجیل ' حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر اور قرآن مجید ہمارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر اتری

سوال قرآن کے لفظی معنی کیا ہیں ؟

جواب بہت پڑھی جانے والی کتاب

سوال قرآن کو عموماً قرآن مجید کیوں کہتے ہیں ؟

جواب مجید کے معنی ہیں پاک ' اعلیٰ ' بلند ' قرآن مجید کو تعظیماً" قرآن مجید یا قرآن حکیم کہا جاتا ہے

سوال قرآن کو قرآن حکیم کیوں کہتے ہیں ؟

جواب قرآن میں حکمت ' دانائی کی باتیں ہیں اس لئے اسے قرآن حکیم بھی کہا جاتا ہے

سوال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر پہلی وحی کہاں نازل ہوئی ؟

جواب غار حراء میں

سوال غار حراء کہاں ہے ؟

جواب غار حراء مکہ کے قریب ایک پہاڑی کے دامن میں ہے

سوال حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر پہلی وحی کب نازل ہوئی ؟

جواب نبوت کے پہلے سال ماہ رمضان میں

سوال اس وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر کیا تھی ؟

جواب چالیس سال

سوال وحی کا کیا مطلب ہے ؟

جواب اللہ کا کلام

سوال پہلی وحی کونسی تھی ؟

جواب سورۂ علق کے شروع کی پانچ آیات جو **اقراء باسم ربک** سے شروع ہوتی ہیں

سوال سورۂ علق کس پارے میں ہے ؟

جواب تیسویں پارہ عم میں

سوال حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی کون لایا ؟

جواب جبرائیل امین علیہ السلام ( ایک فرشتہ )

سوال کیا پورا قرآن مجید رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر بیک وقت نازل ہوا ؟

جواب — نہیں قرآن مجید کا کچھ حصہ مکے میں دس سال میں نازل ہوا اور باقی مدینے میں تیرہ سال میں نازل ہوا ' اس طرح قرآن مجید نبوت کے 23 سال میں نازل ہوا

سوال — موجودہ ترتیب کے لحاظ سے قرآن مجید کی پہلی سورۃ کونسی ہے ؟

جواب — سورۂ فاتحہ

سوال — موجودہ ترتیب کے لحاظ سے قرآن مجید کی آخری سورۃ کونسی ہے ؟

جواب — سورۃ الناس

سوال — مکی یا مدنی سورتوں سے کیا مراد ہے ؟

جواب — جو سورتیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر مکے میں نازل ہوئیں وہ مکی اور جو سورتیں مدینے میں نازل ہوئیں وہ مدنی سورتیں کہلاتی ہیں ۔

سوال — مکی سورتوں کی تعداد کتنی ہے ؟

جواب — 87

سوال — مدنی سورتوں کی تعداد کتنی ہے ؟

جواب — 27

سوال — قرآن مجید کے کل کتنے پارے ہیں ؟

جواب — 30

سوال — کل کتنی سورتیں ہیں ؟

جواب — 114

سوال — سورۃ کا مطلب کیا ہے ؟

جواب — باب ۔ چیپٹر (Chapter)

سوال — آیت کا کیا مطلب ہے ؟

جواب — جملہ ۔ فقرہ

سوال — قرآن مجید میں کتنے رکوع ہیں ؟

جواب 540

سوال رکوع کا کیا مطلب ہے ؟

جواب ٹکڑا ' یہ بھی قرآن مجید کی ایک تقسیم ہے ' ایک رکوع چند آیات پر مشتمل ہوتا ہے

سوال قرآن مجید میں کتنی آیات ہیں ؟

جواب 6666

سوال قرآن مجید میں کل کتنے سجدے ہیں ؟

جواب 14

سوال قرآن مجید میں ہر آیت کے آخر میں گول نشان ہوتا ہے ○ اس کا کیا مطلب ہے ؟

جواب یہ آیت ختم ہونے کا نشان ہے

سوال قرآن مجید کو خود قرآن میں کن کن ناموں سے پکارا گیا ہے ؟

جواب الکتاب ۔ الشفاء ۔ ذکر ۔ البینتہ ۔ فرقان ۔ ھدیٰ ۔ نور

سوال قرآن مجید پڑھنے کے آداب کیا ہیں ؟

جواب قرآن مجید پڑھنے کے آداب ۔ جسم صاف ہو ' کپڑے پاک و صاف ہوں ' آدمی باوضو ہو ' موزوں جگہ ہو ' ادب سے بیٹھا جائے ' تلاوت سے پہلے اعوذ اور بسم اللہ پڑھنی چاہئے ' بہتر ہے کہ قرآن مجید کو سمجھ کر پڑھا جائے ' اگر عربی نہ آتی ہو تو ترجمہ پڑھ کر مطلب سمجھ لینا چاہئے اور جو پڑھا جائے اس پر غور اور تدبر کرنا بھی ضروی ہے

سوال پہلے پارہ کا نام ؟

جواب الم

سوال آخری پارہ کا نام ؟

جواب عم

سوال — ہر سورۃ کس طرح شروع ہوتی ہے ؟

جواب — سوائے سورۃ توبہ کے تمام سورتیں بسم اللہ کے ساتھ شروع ہوتی ہیں

سوال — قرآن مجید کے بارے میں خود قرآن میں کیا آیا ہے ؟

جواب — پہلا پارہ کی دوسری آیت ہے ۔ یہ کتاب الٰہی ہے اس کے کتاب الٰہی ہونے میں کوئی شک نہیں

سوال — قرآن مجید کیوں اترا ؟

جواب — قرآن زندگی کا صحیح طریقہ بتانے کے لئے نازل ہوا ۔ پندرھویں پارہ ' سترھویں سورہ کی نویں آیت ہے

**ان هذا القران يهدى للتى هى اقوم**

" بیشک یہ قرآن وہ راستہ بتلاتا ہے جو سب سے زیادہ سیدھا ہے

سوال — قرآن کتنا پڑھا جائے ؟

جواب — **فاقرء واما تيسر من القران**

قرآن مجید میں سے جتنا آسانی سے پڑھ سکو اسے پڑھو

سوال — نماز کے بارے میں قرآن مجید میں کیا آیا ہے ؟

جواب — نماز کے لئے عربی کا لفظ صلوٰۃ ہے پہلے پارہ کی دوسری سورۃ کی 43 ویں آیت ہے جس میں صلوٰۃ و زکوٰۃ کا ذکر ہے

**اقيموا الصلوة واتو الزكوة واركعو مع الركعين ○**

نماز پڑھو ' زکوٰۃ دو اور رکوع کرنے والوں کے ساتھ رکوع کرو

سوال — قرآن مجید میں نماز یا صلوٰۃ کا کیا فائدہ بیان کیا گیا ہے ؟

جواب — ہم نماز میں اللہ سے اپنی بندگی کا اقرار کرتے ہیں اور نیکی کے راستہ پر چلنے کا عزم کرتے ہیں اس لئے صحیح طور سے اور سمجھ کر نماز پڑھنے والا برائیوں سے بچا رہتا ہے ۔

پارہ 21 کی سورۃ 29 کی 45 ویں آیت ہے

**ان الصلوة تنهی عن الفحشاء ولمنکر ○**

بلاشبہ نماز بے حیائی اور برائی سے بچاتی ہے

سوال قرآن مجید کی ہدایت کے مطابق معروف و منکر کے بارے میں ایک مسلمان کا رویہ کیا ہونا چاہیے ؟

جواب پارہ 4 کی سورۃ 3 کی آیت 110 میں مسلمانوں کی خصوصیت کا تذکرہ ان الفاظ میں کیا گیا ہے ۔

**تامرون بالمعروف و تنہون عن المنکر ○**

وہ اچھے کاموں کا حکم دیتے ہیں اور برے کاموں سے روکتے ہیں ۔
مسلمانوں کی ایک اور خصوصیت اللہ تعالیٰ نے پارہ 26 ' سورۃ 48 کی آیت 29 میں بیان کی ہے ۔

**اشداء علی الکفار رحماء بینھم ○**

یعنی کافروں پر سخت اور آپس میں رحم اور کرم

سوال اچھے کاموں کے نتیجے میں قرآن مجید کیا کہتا ہے ؟

جواب پارہ 30 ' سورۃ 99 اور آیت 8 - 9

**فمن یعمل مثقال ذرۃ خیرا یرہ ○ ومن یعمل مثقال ذرۃ شرا یرہ ○**

جس نے ذرہ بھر بھی نیکی کی ہوگی وہ اسے دیکھ لے گا ' جس نے ذرہ بھر برائی کی ہو گی وہ بھی اسے دیکھ لے گا

دیکھنے سے مراد یہ ہے کہ آخرت میں ہر شخص کی نیکی اور برائی کا بدلہ اس کے سامنے آئے گا

سوال قرآن مجید کی رو سے بدتمیزی کا جواب کیسے دیا جانا چاہئے ؟

جواب بدتمیزی کا جواب بدتمیزی سے نہیں دینا چاہئے ۔ پارہ 19 سورۃ 25 ' آیت 63

**واذا خاطبھم الجھلون قالو سلما ○**

جب جاہل لوگ ان سے الجھتے ہیں تو وہ سلام کہہ کر رخصت ہو جاتے ہیں
۔ نیز پارہ 18 ' سورۃ 23 اور آیت 96

**ادفع بالتی ھی احسن السیئۃ** بری باتوں کے جواب میں وہ کہو جو بہتر ہو

سوال قرآن کی رو سے کامیاب کون ہے ؟

جواب **والعصر ○ ان الانسان لفی خسر ○ الا الذین امنوا و عملوا الصلحت ○ وتواصو بالحق وتواصو بالصبر ○**

اس سورۃ میں کامیاب لوگوں کی یہ پہچان بتائی گئی ہے کہ وہ اہل ایمان ہوتے ہیں ۔ اچھے کام کرتے ہیں دوسروں کو سچائی پر قائم رہنے اور صبر کی تلقین کرتے ہیں ۔

سوال نیکی اور بدی کے بارے میں قرآن مجید کیا کہتا ہے ؟

جواب قرآن مجید کی رو سے نیکی میں فائدہ اور بدی میں نقصان ہے ۔ پارہ 24 ' سورۃ 41 اور آیت 46 میں ہے

**من عمل صالحا فلنفسہ ومن اساء فعلیھا ○**

یعنی جو کوئی نیکی کرتا ہے اپنے لئے کرتا ہے اور جو کوئی برائی کرتا ہے اپنے لئے کرتا ہے

سوال محنت کے بارے میں قرآن کیا کہتا ہے ؟

جواب پارہ 20 ' سورۃ 29 اور آیت 6

**من جاھد فانما یجاھد لنفسہ**

یعنی جو کوشش کرتا ہے وہ اپنے فائدہ کے لئے ہی کوشش کرتا ہے

سوال پاکی اور عبادت کے بارے میں قرآن کیا کہتا ہے ؟

جواب **من تزکی فانھا یتزکی لنفسہ ○** ۲۴

جو پاک صاف رہتا ہے وہ اپنے فائدہ کے لئے ہی پاک صاف رہتا ہے

سوال شکرگزاری کے بارے میں قرآن کیا کہتا ہے ؟

جواب پارہ 21 ' سورۃ 31 اور آیت 12

**من یشکر فانما یشکر لنفسہ ○**

جو شخص اللہ کا شکر کرتا ہے وہ آپ اپنی بہتری کے لئے ' اپنے لئے ہی کرتا ہے ' شکر میں انسان کا اپنا ہی فائدہ ہے

سوال بد خواہی کا انجام کیا ہوتا ہے ؟

جواب پارہ 22 ' سورۃ 35 اور آیت 43 ؟

**ولا یحیق المکر السی ء الا باھلہ ○**

جو کسی کا برا چاہتا ہے وہ بالاخر خود ہی اس میں پھنس جاتا ہے

چاہ کن را چاہ درپیش

سوال والدین سے حسن سلوک کے بارے میں قرآن کیا کہتا ہے ؟

جواب قرآن پاک میں چار جگہ واضح الفاظ میں والدین سے حسن سلوک کی تاکید کی گئی ہے

پارہ 22 ' سورۃ 29 اور آیت 8

**و وصینا الانسان بوالدیہ حسنا ○**

ہم نے انسان کو اپنے ماں باپ سے بھلائی کرنے کی تاکید کی ہے

اسی طرح پارہ 26 ' سورۃ 21 اور آیت 15 میں بھی والدین کی اطاعت اور خدمت کی تاکید کی گئی ہے

سوال انصاف اور احسان کے بارے میں قرآن مجید کا حکم کیا ہے ؟

جواب پارہ 14 ' سورۃ 16 اور آیت 90

**ان اللہ یامر بالعدل والاحسان ○**

بے شک اللہ انصاف کرنے اور بھلائی کرنے کا حکم دیتا ہے

سوال کیا احسان بے کار جاتا ہے ؟

جواب **ان اللہ لا یضیع اجر المحسنین ○**

بے شک اللہ تعالیٰ احسان کرنے والوں کا اجر ضائع نہیں کرتا

سوال آداب گفتگو کے بارے میں قرآن مجید کا کیا حکم ہے ؟

جواب پارہ 1 ' سورۃ 2 اور آیت 83

**قولوا للناس حسنا** ○ لوگوں سے اچھی بات کرو

پارہ 22 ' سورۃ 33 اور آیت 70

**قولو اقولا سدیدا** ○ کہو تو ٹھیک بات کہو

سوال قرآن مجید میں کس طرح کے لوگوں کے ساتھ رہنے کو کہا گیا ہے ؟

جواب پارہ 11 ' سورۃ 9 اور آیت 119

**کونوا مع الصدقین** ○ سچوں کے ساتھ رہو

سوال قول و فعل کے تضاد کے بارے میں قرآن مجید کا کیا حکم ہے ؟

جواب پارہ 28 ' سورۃ 61 اور آیت 2

**یاایھاالذین امنوا لم تقولون مالا تفعلون** ○

اے مسلمانو ! جو تم کرتے نہیں اسے کیوں کہتے ہو

سوال وعدہ پورا کرنے کے بارے میں قرآن مجید کا کیا حکم ہے ؟

جواب پارہ 6 ' سورۃ 5 اور آیت 1

**اوفوا بالعقود** ○ اے مسلمانو ! وعدوں کو پورا کرو

پارہ 15 ' سورۃ 17 اور آیت 34

**اوفوا بالعھد** ○ وعدہ کو پورا کرو

سوال صبر کے بارے میں قرآن مجید کا کیا حکم ہے ؟

جواب پارہ 4 ' سورۃ 3 اور آیت 200

**اصبرو و صابروا** ○ صبر کرو اور ثابت قدم رہو

پارہ 4 ' سورۃ 3 اور آیت 146

**اللہ یحب الصابرین** ○ اللہ ثابت قدم رہنے والے کو پسند کرتا ہے

پارہ 10 ' سورۃ 8 اور آیت 46

**ان اللہ مع الصابرین** ○ اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے

سوال صبر سے کیا مراد ہے ؟

جواب مزاحمتوں اور مخالفتوں کے مقابلے میں حق پر جمے رہنے کو صبر کہتے ہیں

سوال جدوجہد کے بارے میں قرآن مجید کا کیا فیصلہ ہے ؟

جواب پارہ 27 ' سورۃ 53 اور آیت 39

**لیس للانسان الا ماسعی** ○ انسان کو صرف وہی ملتا ہے جس کی وہ کوشش کرتا ہے

سوال صفائی کے بارے میں قرآن مجید کا کیا حکم ہے ؟

جواب پارہ 29 ' سورۃ 74 اور آیت 4

**و ثیابک فطھر** ○ اور لباس پاک رکھو

پارہ 29 ' سورۃ 74 اور آیت 5

**والرجز فاھجر** ○ نجاست سے دور رہو اور غلاظت دور کرو

سوال معافی و درگزر کے بارے میں قرآن کا کیا حکم ہے ؟

جواب پارہ 1 ' سورۃ 2 اور آیت 109

**فاعفوا واصفحوا** ○ معاف کرو اور درگزر کرو

سوال کن کاموں میں تعاون کرنا چاہئے ؟

جواب پارہ 6 ' سورۃ 5 اور آیت 2

**وتعاونوا علی البر والتقوی ولا تعاونوا علی الاثم والعدوان**

نیکی اور بھلائی کے کاموں میں ایک دوسرے کی مدد کرو اور ظلم کے کاموں میں ایک دوسرے کی مدد نہ کرو

سوال جھوٹ کے بارے میں قرآن مجید کا کیا حکم ہے ؟

جواب　　پارہ 17 ' سورۃ 22 اور آیت 30

**واجتنبوا قول الزور** ○ جھوٹی بات سے پرہیز کرو

سوال　　غیبت کے بارے میں قرآن مجید کا کیا حکم ہے ؟

جواب　　پارہ 26 ' سورۃ 49 اور آیت 12

**لا یغتب بعضلم بعضا** ○ تم میں سے کسی کو پیٹھ پیچھے برا نہ کہے

سوال　　حروف مقطعات سے کیا مراد ہے ؟

جواب　　قرآن مجید کی بعض سورتوں کے شروع میں کچھ الفاظ ایسے استعمال ہوئے ہیں جو الگ الگ حروف کی شکل میں ہیں مثلاً **الم** ( الف ' لام ' میم ) یٰسین ( یاسین ) ان حروف کو مقطعات کہتے ہیں

سوال　　قرآن مجید میں حروف مقطعات کی تعداد کتنی ہے ؟

جواب　　حروف مقطعات چودہ ہیں

سوال　　قرآن مجید میں شکر کا تذکرہ بار بار آیا ہے شکر کیا چیز ہے ؟

جواب　　اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا اس طرح احساس کرنا کہ ہمارا دل اللہ کی محبت سے بھر جائے اور ہم اس کی اطاعت و بندگی کے لئے آمادہ ہو جائیں اور اپنے اس جذبے کا اظہار زبان سے بھی اور عمل سے بھی کریں تو یہ شکر ہے۔ نماز پڑھنا اور شکر ادا کرنا ' انسانوں کی مدد کرنا چاہے وہ مال دے کر ہو یا ان کی خدمت کر کے ہو یا ان تک علم پہنچا کر ہو ' یہ سب شکر کی شکلیں ہیں

سوال　　سورۃ اخلاص کون سی سورۃ ہے ؟

جواب　　وہ سورۃ جو **قل ھو اللہ** سے شروع ہوتی ہے سورۃ اخلاص ہے

سوال　　سورۂ اخلاص کو قرآن مجید میں ایک ثلث ( تہائی ) کیوں کہا گیا ہے ؟

جواب　　دین کی بنیاد تین چیزوں پر قائم ہے توحید ' رسالت اور آخرت سورۂ اخلاص میں توحید کو بیان کیا گیا ہے اس لئے اس کو قرآن مجید کا ایک

تثلیث کہتے ہیں

سوال　قرآن مجید میں زندگی کے متعلق کیا طریقہ بیان کیا گیا ہے ؟

جواب　قرآن مجید میں اس آیت کو بڑی تاکید کے ساتھ بار بار بیان کیا گیا ہے کہ انسان کی زندگی ایک امتحان ہے ' اللہ تعالیٰ نے انسان کو کچھ صلاحیتیں اور نیکی بدی کا شعور دے کر اس دنیا میں بھیجا ہے انسان جن حالات اور جس ماحول میں رہ کر بھی ہو ہر لمحہ اس کا امتحان ہو رہا ہے کہ وہ نیکی کا راستہ اختیار کرتا ہے یا بدی کا ۔ جب امتحان کی مہلت ختم ہو جائے گی تو وہ اس دنیا سے چلا جائے گا اور آخرت میں اس کے چھوٹے سے چھوٹے اور بڑے سے بڑے ہر اچھے برے عمل کا بدلہ اس کو ملے گا

سوال　قرآن مجید کے خاص موضوعات کیا ہیں ؟

جواب　قرآن مجید میں تین باتوں کا تفصیل سے ذکر کیا گیا ہے توحید ' رسالت اور آخرت یہی تینوں حقیقتیں دین کی بنیاد ہیں

سوال　عقیدہ توحید کیا ہے ؟

جواب　عقیدہ توحید اس حقیقت کے احساس ' ادراک اور یقین کا نام ہے کہ اس کائنات کو اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا ۔ وہی اس کا مالک ہے ' ساری قوتیں اور ساری طاقتیں اسی کے پاس ہیں ' ساری نعمتیں اسی کی دی ہوئی ہیں جو کچھ کسی کو ملا ہے اسی کا دیا ہوا ہے ۔ کوئی اس کا شریک نہیں ' نہ فرشتے ' نہ ولی ' نہ نبی ۔ سب اسی کے محتاج ہیں ۔ ہمیں اسی کی عبادت کرنی چاہئے اسی سے مدد مانگنی چاہئے ' اسی کا شکر ادا کرنا چاہئے ' اسی کی اطاعت کرنی چاہئے ' مصیبت آئے تو اسی کی طرف رجوع کرنا چاہئے ' ہمیں چاہئے کہ اسی کیلئے جیئیں اور اسی کے لئے مریں ۔ ہم اسے نہیں دیکھ سکتے لیکن وہ ہمارے ہر عمل کو ہر آن دیکھ رہا ہے

سوال رسالت کیا ہے ؟

جواب نیکی کے رستے پر چلنے کے لئے ایک تو اللہ تعالیٰ نے ہر انسان کی فطرت میں نیکی اور بدی کا شعور دیا ہے ۔ دوسرے انسان کی مزید ہدایت کے لئے اس نے اپنے نیک بندوں کو نیکی کا رستہ بتانے کے لئے مختلف زمانوں میں بھیجا ۔ اللہ تعالیٰ کے بھیجے ہوئے یہ راہنما نبی اور رسول کہلائے ۔ وہ اللہ ہی کی ہدایت حاصل کرتے ہیں اور اللہ ہی کے احکامات انسانوں تک پہنچاتے ہیں ' اس لئے ان کی اطاعت اللہ تعالیٰ ہی کی اطاعت ہے اور انسان انہی کے بتائے ہوئے راستے پر چل کر اچھی زندگی گزار سکتا ہے ۔ سب سے آخری نبی و رسول محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں ۔ ان کی تعلیم قرآن و سنت کی شکل میں ہمارے پاس موجود ہے اور رہتی دنیا تک موجود رہے گی ۔ ان باتوں کو ماننا عقیدۂ رسالت ہے

سوال آخرت کیا ہے ؟

جواب انسان اس دنیا میں پیدا ہوتا ہے اور کچھ عرصہ یہاں گزار کر مرجاتا ہے مرنے کے بعد کی زندگی ختم نہیں ہو جاتی بلکہ ایک وقت آئے گا جب اللہ تعالیٰ سب انسانوں کو زندہ کرے گا اور انہوں نے جو اپنی زندگی میں عمل کئے ان کا بدلہ دے گا ۔ اچھے اعمال کا اچھا بدلہ اور برے اعمال کا برا بدلہ یعنی سخت سزا ۔ یہی آخرت ہے

سوال شرک کیا ہے ؟

جواب اللہ تعالیٰ کی ذات صفات میں کسی کو اللہ کا شریک ٹھہرانا شرک ہے خدا کی ذات میں کسی کو شریک ٹھہرانا یہ ہے کہ کسی کو اس کا بیٹا یا بیٹی جانا جائے ۔ صفات میں شریک یہ ہے کہ جو صفات صرف اللہ کے لئے مخصوص ہیں اسی جیسی کوئی صفت کسی اور میں ماننا ۔ مثلاً اللہ معبود ہے اس کے سوا کسی اور کی عبادت کرنا ' کسی اور کو سجدہ کرنا شرک ہے ۔

حقوق میں شرک یہ ہے کہ جو حقوق اللہ کے لئے خاص ہیں اس میں دوسروں کو شامل کرنا مثلاً اللہ کے سوا کسی اور کی اطاعت کرنا ۔ قرآن پاک نے شرک کوسب سے بڑا گناہ قرار دیا ہے اس لئے شرک ایمان کے بالکل متضاد اور اللہ کے تصور کے بالکل خلاف ہے

# سیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم کوئز

سوال    حضرت ابراهیمؑ کون تھے ؟

جواب    حضرت ابراہیم خلیل اللہ اللہ کے پیغمبر تھے

سوال    خلیل اللہ کا کیا مطلب ہے ؟

جواب    اللہ کا دوست خلیل اللہ حضرت ابراہیمؑ کا لقب تھا

سوال    حضرت ابراہیمؑ کو خلیل اللہ کیوں کہا جاتا ہے ؟

جواب    چونکہ آپ نے اللہ سے انتہائی محبت کا ثبوت دیا

سوال    وہ ثبوت کیا تھا ؟

جواب    یہ کہ حضرت ابراہیمؑ نے اللہ کی رضا کیلئے اپنے چہیتے بیٹے کی قربانی پیش کی۔

سوال    حضرت ابراہیمؑ کے ان بیٹے کا کیا نام تھا ؟

جواب    حضرت اسماعیلؑ آپ حضرت ابراہیمؑ کے بڑے بیٹے تھے

سوال    حضرت ابراہیمؑ کے کوئی اور بیٹے بھی تھے ؟

جواب    جی ہاں ایک اور بیٹے بھی تھے

سوال    ان کا نام کیا تھا ؟

جواب    حضرت ابراہیمؑ کے چھوٹے بیٹے کا نام حضرت اسحاق تھا

سوال    ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سلسلہ نسب میں حضرت ابراہیمؑ کے کس بیٹے کی نسل سے تھے ؟

جواب    آپ حضرت ابراہیمؑ کے بڑے بیٹے حضرت اسماعیلؑ کی نسل سے تھے

سوال    کیا حضرت اسماعیلؑ بھی اللہ کے نبی تھے ؟

جواب    جی ہاں حضرت اسماعیلؑ ذبیح اللہ بھی اللہ کے نبی تھے

سوال ذبیح اللہ کا کیا مطلب ہے ؟

جواب ذبیح اللہ حضرت اسماعیلؑ کا لقب تھا کیونکہ انہیں اللہ کی راہ میں قربانی کیلئے پیش کیا گیا تھا

سوال نبی اکرمؐ کا شجرہ کتنی پشت سے حضرت اسماعیلؑ سے جا ملتا ہے

جواب اکسٹھ ویں پشت پر

سوال نبی کریمؐ کا نسبی تعلق کس قبیلہ سے تھا ؟

جواب قبیلہ قریش سے

سوال قریش کا کیا مطلب ہے ؟

جواب قریش کا مطلب ہے تجارت ۔ چونکہ قریش تجارت کرتے تھے اس لئے قریش کہلائے

سوال قریش کا آبائی وطن کہاں تھا ؟

جواب مکہ مکرمہ

سوال مکہ آباد کس نے کیا تھا ؟

جواب مکہ مکرمہ کو آباد کرنے کی ابتداء حضرت ابراھیمؑ نے بیت اللہ یا خانہ کعبہ تعمیر کرنے سے کی تھی ۔

سوال مکہ کو مکہ معظمہ کیوں کہتے ہیں ؟

جواب معظمہ عظیم سے نکلا ہے معظمہ کا مطلب ہے بہت عظیم ۔ بہت بڑا بہت قابل احترام چونکہ مکہ میں خانہ کعبہ ' مسجد حرام اور دوسرے متبرک مقامات ہیں اس لئے اس کو احتراماً مکہ معظمہ کہتے ہیں

سوال خانہ کعبہ کیا ہے ؟

جواب خانہ کعبہ بیت اللہ ہے اللہ کا گھر اور مسلمانوں کا قبلہ

سوال خانہ کعبہ کس طرح کی عمارت ہے ؟

جواب　خانہ کعبہ ایک مستطیل عمارت ہے ۹۸ فٹ لمبی ' ۲۳ فٹ چوڑی اور ۴۹ فٹ بلند

سوال　خانہ کعبہ پر جو غلاف چڑھا رہتا ہے اس کا رنگ کیا ہے ؟

جواب　سیاہ

سوال　حجراسود کیا ہے ؟

جواب　حجر اسود ایک متبرک کالا پتھر ہے جسے حضرت ابراھیمؑ نے خانہ کعبہ تعمیر کرتے وقت اپنے ہاتھوں سے اسے خانہ کعبہ کی شمالی دیوار میں چنا تھا ۔

سوال　دعائے خلیل سے کیا مراد ہے ؟

جواب　کعبہ شریف کی بنیادیں اٹھاتے ہوئے حضرت ابراھیمؑ اللہ تعالیٰ سے دعا کرتے جاتے تھے کہ یا اللہ ہماری اولاد میں سے ایک پیغمبر مبعوث فرمانا۔ یہ بشارت تھی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بعثت کی ۔ دعائے خلیل سے مراد رسول کریمؐ ہی ہیں

سوال　کیااس دعا کا ذکر قرآن کریم میں ہے ؟

جواب　جی ہاں

سوال　کس سورۃ میں ؟

جواب　سورۃ بقرۃ آیت نمبر ۱۲۷ تا ۱۲۹

سوال　مسجد حرام کہاں ہے ؟

جواب　خانہ کعبہ کے ارد گرد کی عمارت مسجد حرام کہلاتی ہے

سوال　مسجد الحرام کو مسجد حرام کیوں کہتے ہیں ؟

جواب　احرام کے معنی ہیں پاک ' متبرک چونکہ یہ قطعہ زمین دنیا کی پاک ترین جگہ ہے اور اللہ تعالیٰ نے اسے دارالامان قرار دیا ہے اس لئے اسے مسجد الحرام یا حرم پاک کہتے ہیں

سوال　مطاف کیا ہے ؟

جواب مطاف کے معنی ہیں طواف کرنے کی جگہ ' خانہ کعبہ اور حرم پاک کے اردگرد کی جگہ کو مطاف کہتے ہیں ۔ حرم پاک کی خاص عبادت طواف ہی ہے ۔

سوال چاہ زمزم کیا ہے ؟

جواب حرم پاک کے سامنے پانی کا پاک متبرک کنواں ہے جو حضرت اسماعیلؑ کے وقت سے جاری ہے ۔ اقبال کا مصرعہ ہے ؎
" خاص ہے ترکیب میں قوم رسول ہاشمی "

سوال رسول پاکؐ کو ہاشمی کیوں کہا جاتا ہے ؟

جواب آپؐ کے پڑ داد کا نام ہاشم تھا اس لئے آپ کو رسول ہاشمی کہا جاتا ہے

سوال کیا ہاشم کعبہ کے متولی بھی تھے ؟

جواب جی ہاں ہاشم قریش کے سردار اور کعبہ کے متولی تھے ۔

سوال حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے دادا کا کیا نام تھا ؟

جواب ہاشم کے بڑے بیٹے اور حضورؐ کے دادا کا نام **عبد المطلب** تھا

سوال کیا **عبد المطلب** بھی کعبہ کے متولی تھے ؟

جواب جی ہاں ! **عبد المطلب** بھی کعبہ کے متولی تھے

سوال **عبد المطلب** کے زمانہ میں کعبہ کو ڈھانے کی ناپاک کوشش کس نے کی تھی ؟

جواب ابرہہ نے

سوال ابرہہ کون تھا ؟

جواب ابرہہ یمن کا بادشاہ تھا

سوال اس جسارت کا انجام کیا ہوا ؟

جواب ابرہہ پر خدا کا عذاب نازل ہوا ۔ جس کا قرآن مجید میں ذکر ہے

سوال کس سورۃ میں ؟

جواب سورۃ فیل میں

سوال　یہ واقعہ کب کا ہے ؟

جواب　حضورؐ کی ولادت سے کچھ عرصہ پہلے کا

سوال　حضورؐ کی تاریخ پیدائش کیا ہے ؟

جواب　۱۲۔ ربیع الاول بروز پیر

سوال　سن عیسوی کے لحاظ سے حضورؐ کی تاریخ پیدائش کیا ہے ؟

جواب　۲ اپریل ۵۷۱ عیسوی

سوال　حضورؐ کس وقت پیدا ہوئے ؟

جواب　صبح سویرے۔ سورج نکلنے سے کچھ دیر پہلے

سوال　کہاں ؟

جواب　مکہ مکرمہ میں دادا **عبدالمطلب** کے گھر

سوال　نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے والد کا کیا نام تھا ؟

جواب　حضرت عبداللہ بن **عبدالمطلب**

سوال　حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی والدہ کا کیا نام تھا ؟

جواب　حصور صلی اللہ علیہ وسلم کی والدہ ماجدہ کا نام بی بی آمنہ تھا

سوال　بی بی آمنہ کے والد کا کیا نام تھا ؟

جواب　بی بی آمنہ کے والد کا نام وہب بن عبدالمناف تھا وہ بنو زہرہ کے سردار تھے۔

سوال　بی بی آمنہ کی والدہ کا کیا نام تھا ؟

جواب　تبرہ

سوال　حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے والد گرامی عبداللہ کا کب انتقال ہوا ؟

جواب　حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پیدائش سے چھ ماہ قبل

سوال　جب آپ کے دادا **عبدالمطلب** کو آپ کی پیدائش کی اطلاع ہوئی تو انہوں نے پہلا کام کیا کیا ؟

جواب	عبدالمطلب اپنے پوتے کو لے کر خانہ کعبہ گئے شکر ادا کیا اور نومولود کا نام محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) رکھا

سوال	آپ کا نام محمدؐ رکھتے ہوئے عبدالمطلب نے کیا کہا تھا؟

جواب	کہ میں چاہتا ہوں کہ میرا بیٹا دنیا میں واقعی محمدؐ ہو یعنی ایسا جس کی دنیا تعریف کرے

سوال	کیا آپ سے پہلے دنیا میں کسی کا نام محمدؐ تھا؟

جواب	جی نہیں

سوال	آپؐ کی والدہ نے آپؐ کا کیا نام رکھا؟

جواب	احمدؐ

سوال	کیا احمدؐ نام رکھنے کی کوئی خاص وجہ تھی؟

جواب	آپؐ کی والدہ کو خواب میں بشارت ہوئی تھی کہ بیٹے کا نام احمدؐ رکھا جائے

سوال	محمدؐ اور احمدؐ کے معنی کیا ہیں؟

جواب	محمدؐ کے معنی ہیں جس کی بار بار تعریف کی جائے اور احمدؐ کے معنی ہیں جو بہت ہی زیادہ حمد کے قابل ہو

سوال	آپ کی پیدائش کے بعد چند روز تک آپ کو ایک خاتون ثوبیہ نے دودھ پلایا یہ خاتون کون تھیں؟

جواب	ثوبیہ آپؐ کے چچا ابولہب کی خادمہ تھیں

سوال	ثوبیہ کے بعد آپؐ کو وہاں کے دستور کے مطابق ابتدائی پرورش کے لئے ایک معزز دایہ کے سپرد کیا گیا ان کا نام کیا تھا؟

جواب	ان کا نام تھا مائی حلیمہ سعدیہ

سوال	حلیمہ کا تعلق کس خاندان سے تھا؟

جواب	حلیمہ سعدیہ کا تعلق بنی سعد سے تھا

سوال	قبیلہ بنی سعد کس بات کے لئے مشہور تھا؟

جواب اپنی خاندانی شرافت اور عربی زبان میں فصاحت کے لئے

سوال حلیمہ سعدیہ آپؐ کو دودھ پلانے اور پرورش کرنے کہاں لے گئیں ؟

جواب شہر مکہ سے دور بنی سعد کے صحرائی علاقہ میں

سوال آپؐ کے آنے سے مائی حلیمہ سعدیہ کے گھرانے پر کیا اثر پڑا ؟

جواب آپؐ کے آنے سے مائی حلیمہ کے گھر پر خیر و برکت کے دروازے کھل گئے

سوال مائی حلیمہ سعدیہ نے کتنے عرصہ تک آپ کو دودھ پلایا ؟

جواب دو سال تک

سوال اس کے بعد ؟

جواب اس کے بعد مائیصاحبہ آپؐ کو لے کر حضرت آمنہ کے پاس مکہ واپس آئیں

سوال حلیمہ سعدیہ نے آپ سے کس خواہش کا اظہار کیا ؟

جواب کہ آپؐ کو مزید کچھ عرصہ تک ان کے پاس رہنے کی اجازت دی جائے

سوال کیا بی بی آمنہ نے حلیمہ سعدیہ کی درخواست قبول کی ؟

جواب جی ہاں

سوال آپؐ کل کتنا عرصہ حلیمہ سعدیہ کے پاس رہے ؟

جواب کم و بیش چار سال

سوال جب آپؐ بچپن میں حلیمہ سعدیہ کے گھر بنی سعد کے صحرائی ماحول میں پرورش پا رہے تھے تو آپؐ کیسے تھے ؟

جواب آپؐ عام بچوں کی طرح اپنے رضائی بھائیوں کے ساتھ بکریاں چراتے تھے

سوال آپؐ کی والدہ حضرت آمنہ کے انتقال کے وقت آپؐ کی عمر کیا تھی ؟

جواب چھ سال

سوال آپؐ کی والدہ کے انتقال کے بعد آپ کی پرورش کس نے کی ؟

جواب آپؐ کے دادا عبدالمطلب نے

سوال کتنے عرصے بعد ان کا بھی انتقال ہو گیا ؟

جواب دو برس کے بعد

سوال اس وقت آپؐ کی عمر کیا تھی ؟

جواب آٹھ برس

سوال دادا عبدالمطلب کے بعد آپؐ کی کفالت کس نے کی ؟

جواب آپؐ کے چچا ابو طالب نے

سوال جب آپؐ نے اپنے چچا کے ساتھ تجارتی سفر کیا تو آپؐ کی عمر کیا تھی ؟

جواب شام کے سفر کے وقت آپؐ کی عمر تقریباً بارہ برس تھی

سوال جب آپؐ چودہ برس کے تھے تو قریش کی قبیلہ قیس سے جنگ ہوئی اس جنگ کا نام کیا تھا ؟

جواب حرب الفجار

سوال کیا آپؐ نے حرب الفجار میں حصہ لیا تھا ؟

جواب جی ہاں ! آپؐ نے اس لڑائی میں حصہ لیا تھا

سوال کس طرح ؟

جواب آپؐ دشمن کے استعمال کئے ہوئے تیر اٹھا کر قریش کو پہنچاتے تھے

سوال کیا اس زمانے میں آپؐ نے شہسواری سیکھی ؟

جواب جی ہاں ! آپؐ نے اس زمانے میں گھوڑ سواری سیکھی

سوال حرب الفجار کے بعد آپؐ کا مشغلہ کیا تھا ؟

جواب آپؐ اجرت پر بکریاں چراتے تھے ۔ بکریاں چرانے کا پہلا تجربہ آپؐ کو بنو سعد میں حلیمہ سعدیہ کے گھر رضائی بھائیوں کے ساتھ ہوا تھا

سوال کیا اس سلسلہ میں کوئی حدیث ہے ؟

جواب جی ہاں

سوال کون سی ؟

جواب اپنے نبی ہونے کے ایک عرصہ بعد آپؐ نے فرمایا کوئی نبی ایسا نہیں گزرا جس نے بکریاں نہ چرائی ہوں ' پوچھا گیا کیا آپؐ نے بھی یا رسول اللہ ارشاد ہوا ہاں میں نے بھی

سوال حلف الفضول کیا ہے ؟

جواب مکہ کے کچھ انصاف پسند نیک طبیعت لوگوں نے ایک تنظیم بنائی تھی اور عہد کیا تھا کہ اگر کسی ظالم نے کسی کا حق چھینا یا کسی سے کوئی زیادتی کی تو ہم سب ملکر مظلوم کا ساتھ دیں گے اور اسے اسکا حق دلائیں گے اس معاہدہ کا نام حلف الفضول ہے

سوال اس وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر کیا تھی ؟

جواب تقریباً بیس (۲۰) سال

سوال آپؐ کی اعلی کار کردگی کی تعریف سنکر مکہ کی ایک امیر خاتون نے آپکو اپنا سامان تجارت دیکر شام کی طرف بھیجا ' قریش کی اس معزز خاتون کا نام کیا تھا ؟

جواب حضرت خدیجہؓ

سوال حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ سفر کیسا رہا ؟

جواب نہایت کامیاب آپؐ نے توقع سے بہت زیادہ منافع لاکر حضرت خدیجہؓ کے حوالے کیا اور پورا حساب بھی سامنے رکھ دیا

سوال اس کارکردگی کا حضرت خدیجہؓ پر کیا اثر ہوا ؟

جواب وہ آپؐ کی دیانت شرافت اور فراست دیکھ کر بہت متاثر ہوئیں اور کچھ عرصہ کے بعد انہوں نے بالواسطہ طور پر آپؐ سے نکاح کی درخواست کی

سوال تو کیا آپؐ نے ان کی یہ درخواست قبول کرلی ؟

جواب جی ہاں !

سوال آپؐ سے نکاح کے وقت حضرت خدیجہؓ کی عمر کیا تھی ؟

جواب	چالیس سال

سوال	اس وقت حضورؐ کی عمر کیا تھی ؟

جواب	پچیس سال

سوال	اس زمانے میں مکہ کے لوگ حضورؐ کو کیا کہتے تھے ؟

جواب	مکہ کے لوگ آپؐ کو صادق اور امین کہا کرتے تھے

سوال	کیوں ؟

جواب	کیونکہ آپؐ قول و فعل کے سچے اور امانت دار تھے

سوال	جب آپؐ کی عمر پینتیس سال کی تھی تو کونسا اہم واقعہ پیش آیا ؟

جواب	خانہ کعبہ کی تعمیر نو کے وقت حجراسود نصب کرنے کے مسئلہ پر قریش میں جنگ و جدل کی جو صورت پیدا ہو گئی تھی آپؐ نے اسے اپنے تدبر سے سلجھایا

سوال	اس واقعہ سے کیا ظاہر ہوتا ہے ؟

جواب	کہ حضورؐ صادق و امین ہی نہیں فہم و فراست میں بھی یکتا تھے

سوال	جنگجو قریش کے آپؐ کو ثالث قبول کر لینے سے کیا ثابت ہوتا ہے ؟

جواب	کہ وہ آپؐ کی صداقت اور شرافت کے علاوہ آپ کی فراست پر بھی ایمان رکھتے تھے

سوال	نبوت سے پہلے آپؐ کی طبیعت کا رجحان کس طرف تھا ؟

جواب	نبوت سے پہلے آپؐ کا زیادہ تر وقت اللہ کی یاد میں گزرتا تھا

سوال	کہاں ؟

جواب	غار حراء میں

سوال	غار حراء کہاں ہے ؟

جواب	مکہ سے چند میل کے فاصلے پر

سوال جب آپؐ عبادت کیلئے غار حراء میں تشریف لے جاتے تو کھانے پینے کیلئے کیا ساتھ لے جاتے تھے ؟

جواب پانی اور ستو

سوال حضورؐ کیلئے ستو کون تیار کرتا تھا ؟

جواب حضرت خدیجہؓ خود تیار کرتی تھیں

سوال جوں جوں بعثت کا زمانہ قریب آتا گیا آپؐ کے مزاج میں کیا تبدیلی آتی گئی ؟

جواب آپؐ زیادہ تنہائی پسند ہونے لگے اور آپؐ کا زیادہ وقت عبادت میں گزرنے لگا ۔

سوال آپؐ کی نبوت کی ابتدا کیسے ہوئی ؟

جواب رویائے صادقہ سچے خوابوں سے

سوال آپؐ پر پہلی وحی کب نازل ہوئی ؟

جواب ۱۷ رمضان المبارک کو

سوال کہاں ؟

جواب غار حرا میں

سوال پہلی وحی عمر عزیز کے کس سال میں نازل ہوئی ؟

جواب سال اکتالیسویں سال میں

سوال آپؐ کی بعثت کے وقت عیسوی تاریخ کونسی تھی ؟

جواب ۶ اگست ۶۱۰ء

سوال آپؐ پر وحی کون لایا ؟

جواب روح الامین حضرت جبرئیلؑ

سوال پہلی وحی کونسی تھی ؟

جواب **اقرا باسم ربک الذی خلق ○ خلق الانسان من علق ○**

اے محمدؐ اپنے پروردگار کا نام لیکر پڑھو جس نے پیدا کیا

سوال یہ قرآن کی کونسی سورۃ ہے ؟

جواب یہ سورۃ علق کے شروع کی آیات ہیں

سوال نبوت کے بعد آپؐ کو وضو کرنا کس نے بتایا ؟

جواب روح الامین حضرت جبرائیلؑ نے

سوال آپؐ کے ساتھ پہلی نماز میں کون شریک ہوا ؟

جواب حضرت جبرائیلؑ

سوال آپؐ نے تبلیغ کا کام کہاں سے شروع کیا ؟

جواب اپنے گھر سے

سوال سب سے پہلے آپؐ پر کون ایمان لایا ؟

جواب سب سے پہلے آپؐ پر حضرت خدیجہؓ ایمان لائیں

سوال ان کے بعد آپؐ پر کون ایمان لایا ؟

جواب حضرت علیؓ ابن ابی طالب

سوال ایمان لانے کے وقت حضرت علیؓ کی عمر کیا تھی ؟

جواب آپؓ تقریباً دس برس کے تھے

سوال حضرت علیؓ کے بعد آپؐ پر کون ایمان لایا ؟

جواب زید بن حارثؓ

سوال یہ کون تھے ؟

جواب زید بن حارثؓ آپؐ کے غلام تھے ۔ اور منہ بولے بیٹے

سوال یہ تین افراد جو سب سے پہلے آپؐ پر ایمان لائے ان میں کیا خصوصیت تھی ؟

جواب یہ تینوں افراد جو سب سے پہلے آپؐ پر ایمان لائے یعنی آپؐ کی بیوی حضرت خدیجہؓ ' چچا زاد بھائی حضرت علیؓ اور غلام زید بن حارثؓ یہ لوگ آپؐ کے سب سے زیادہ قریب تھے اور آپؐ کے اخلاق و کردار سے سب سے زیادہ واقف تھے

سوال آپؐ کے گھر سے باہر جس بزرگ قریش نے اسلام قبول کیا ان کا نام کیا تھا ؟

جواب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ' جن کا شمار مکہ کے وی آئی پی حضرات میں ہوتا تھا۔ اور جن سے آپؐ کے پرانے مراسم تھے

سوال آپؐ نے کتنے سال خاموش تبلیغ میں گذارے ؟

جواب نبوت کے ابتدائی تین سال

سوال آپؐ نے پہلا اعلان حق کہاں سے کیا ؟

چواب کوہ صفا سے

سوال کوہ صفا کہاں واقع ہے ؟

جواب مکہ کے قریب

سوال آپؐ کے اعلان نبوت کے بعد آپؐ کو جن شدید مخالفتوں کا سامنا کرنا پڑا اس وقت آپؐ کے اپنے قریبی رشتہ داروں کا رویہ کیا تھا

جواب آپؐ کے چچا ابوطالب نے تو آپؐ کی بھرپور حمائیت کی البتہ آپؐ کے دوسرے دو اقرباء نے آپؐ کے خلاف کفار کا بڑی شدت سے ساتھ دیا

سوال وہ کون تھے ؟

جواب ابوجہل اور ابولہب

سوال ان میں سے کس کی بیوی آپؐ کے راستے میں کانٹے بچھایا کرتی تھی ؟

جواب ابولہب کی

سوال اسے قرآن مجید میں کس نام سے پکارا گیا ہے ؟

جواب **حمالتہ الحطب** کے نام سے

سوال یعنی ؟

جواب لکڑیاں اٹھانے والی

سوال اس کا اصل نام کیا تھا ؟

جواب ام جمیل

سوال شعب ابی طالب کیا ہے ؟

جواب شعب کے معنی گھاٹی یا وادی کے ہیں ۔ شعب ابی طالب ' یعنی ابی طالب کی گھاٹی مکہ کے قریب یہ ایک گھاٹی ہے

سوال یہ گھاٹی ابی طالب کے نام سے کیوں مشہور ہے ؟

جواب جب قریش نے آپؐ کا اور آپؐ کے خاندان بنو ہاشم کا بائیکاٹ کیا اور ان کے خلاف آپس میں گٹھ جوڑ کیا تو ابی طالب اپنے کنبے کو لے کر اس میں محصور ہو گئے اس وجہ سے یہ گھاٹی شعب ابی طالب کے نام سے مشہور ہوئی

سوال شعب ابی طالب میں محصور ہونے کا واقعہ کب کا ہے ؟

جواب نبوت کے ساتویں سال کا

سوال شعب ابی طالب میں بنوہاشم کا محاصرہ کتنے سال جاری رہا ؟

جواب تین سال

سوال قریش کے سب سے بڑے بت کا نام کیا تھا ؟

جواب ہبل

سوال یہ کہاں رکھا گیا تھا ؟

جواب خانہ کعبہ میں

سوال ایک بڑا بت طائف میں رکھا گیا تھا اس کا نام کیا تھا ؟

جواب لات

سوال طائف کیا تھا ؟

جواب طائف اس زمانہ میں مکہ کے بعد دوسرا بڑا شہر اور تجارتی مرکز تھا

سوال طائف میں کیا واقعہ پیش آیا ؟

جواب جب آپؐ تبلیغ کے لئے طائف تشریف لے گئے تو اہل طائف نے آپؐ پر بڑی زیادتیاں کیں پتھر پھینکے یہاں تک کہ آپؐ کے دونوں پاؤں لہولہان ہو گئے

سوال کیا طائف کے لوگوں کے ظلم و زیادتی پر آپؐ نے ان کے خلاف کوئی بد دعا کی ؟

جواب نہیں

سوال اس موقع پر آپؐ نے کیا فرمایا ؟

جواب آپؐ نے فرمایا مجھے امید ہے کہ ان ہی کی اولاد سے کوئی ایسا پیدا ہو گا جو خدائے واحد کی عبادت کرے گا اور اس کے ساتھ کسی ہستی کو شریک نہیں ٹھہرائے گا

سوال رسول اللہؐ معراج پر کب تشریف لے گئے ؟

جواب ماہ رجب کی ۲۷ تاریخ نبوت کے بارہویں سال

سوال پانچ وقت نماز کب فرض ہوئی ؟

جواب معراج کے موقع پر

سوال حضورؐ نے مدینہ کی طرف ہجرت کب کی ؟

جواب صفر کی ستائیس تاریخ کو نبوت کے تیرہویں سال

سوال سن عیسوی کے لحاظ سے کونسی تاریخ تھی ؟

جواب ۱۲ ستمبر ۶۲۲ء

سوال دن کونسا تھا ؟

جواب جمعرات کا

سوال ہجرت کرنے سے پہلے لوگوں کی امانتیں آپ نے کس کے سپرد کیں ؟

جواب حضرت علی رضی اللہ عنہ کے

سوال مکہ سے مدینے کے سفر پر آپؐ کے ساتھ کون تھا ؟

جواب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

سوال مکہ سے ہجرت کرتے وقت آپؐ نے جس غار میں قیام کیا اس کا نام کیا تھا؟

جواب غار ثور

سوال ثور کے کیا معنی ہیں؟

جواب بیل

سوال غار ثور مکہ سے کتنے فاصلے پر ہے؟

جواب پانچ میل کے فاصلے پر

سوال آپؐ نے غار ثور میں کتنے دن قیام کیا؟

جواب تین دن

سوال کس روز اور کس تاریخ کو آپؐ مدینہ کی طرف روانہ ہوئے؟

جواب یکم ربیع الاول بروز پیر کو

سوال حضورؐ مدینہ کس تاریخ کو پہنچے؟

جواب بارہ ربیع الاول کو

سوال سن عیسوی کے لحاظ سے کونسی تاریخ تھی؟

جواب ۲۷ ستمبر ۶۲۲ء

سوال اس دن کی اہمیت کیا ہے؟

جواب اس دن سے سن ہجری کا آغاز ہوا

سوال مدینہ کا پرانا نام کیا تھا؟

جواب یثرب

سوال جب حضورؐ مدینہ پہنچے تو انصار کی بچیوں نے دف بجا کر خوشی کا اظہار کیا اور بے ساختہ خیر مقدمی اشعار گائے وہ اشعار کیا تھے؟

جواب طلع البدر علینا

من ثنیات الوداع

**وجب الشکر علینا**

**ما دعا للہ داع**

**ایھا المبعوث فینا**

**جئت بالا مراء طاع**

سوال ان اشعار کے معنی کیا ہیں ؟

جواب پہاڑی کے اس موڑ پر جہاں سے قافلے رخصت کیے جاتے ہیں ۔ چودھویں کا چاند نکل آیا جب تک دنیا میں اللہ کا نام لینے والا رہے گا ہم پر تیرا شکر ادا کرنا واجب رہے گا اے وہ ذات پاک جس کو ہمارے درمیان بھیجا گیا ہے آپؐ واجب لاطاعت حکم لے کر آئے ہیں ۔

سوال مدینہ کے مضافات میں پہنچ کر آپؐ نے چند روز قیام کیا اس جگہ کا نام کیا تھا ؟

جواب قباء

سوال یہاں آپؐ نے سب سے پہلی مسجد کی بنیاد رکھی اس مسجد کا نام کیا تھا ؟

جواب مسجد قباء

سوال اس وقت آپؐ نے کس کے ہاں قیام کیا ؟

جواب کلثوم بن الیدمؓ کے ہاں

سوال مدینہ پہنچ کر آپؐ نے کس صحابی کے ہاں قیام کیا ؟

جواب حضرت ایوب انصاریؓ کے ہاں

سوال مدینہ پہنچ کر حضورؐ نے جس جگہ مسجد نبوی تعمیر کی زمین کا وہ ٹکرا دو یتیم بچوں کی ملکیت تھا آپؐ نے اسے ہدیہ کے طور پر قبول کیا یا قیمت ادا کی

جواب آپؐ نے اصرار کرکے اس زمین کی قیمت ادا کی

سوال کیا مسجد نبوی کی تعمیر میں حضورؐ نے خود حصہ لیا ؟

جواب جی ہاں مسجد نبوی کی تعمیر میں حضورؐ نے بہ نفس نفیس حصہ لیا

سوال کس طرح ؟

جواب آپؐ اپنے ہاتھوں سے پتھر اٹھاتے تھے

سوال مسجد نبوی کی تعمیر کے بعد آپؐ کہاں رہے ؟

جواب آپؐ حضرت ابو ایوب انصاریؓ کے ہاں سے مسجد کے ملحقہ گھر میں منتقل ہو گئے ۔

سوال یہ گھر کب بنا تھا ؟

جواب یہ گھر مسجد نبوی کے ساتھ ہی بنایا گیا تھا

سوال حضرت ایوب انصاریؓ کے ہاں آپؐ کتنا عرصہ رہے ؟

جواب سات ماہ

سوال حضرت ایوب انصاریؓ کے گھر کی دو منزلیں تھیں آپؐ نے اپنا قیام اوپر والی منزل میں کیا یا گراونڈ فلور میں ؟

جواب آپؐ اصرار کر کے گراونڈ فلور میں رہے

سوال اذان کا حکم کب ہوا ؟

جواب مسجد نبوی کی تعمیر کے کچھ عرصہ بعد

سوال پہلے مؤذن کون تھے ؟

جواب حضرت بلال رضی اللہ عنہ

سوال پہلے مسلمان بیت المقدس کی طرف رخ کر کے نماز پڑھتے تھے کعبہ کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنے یعنی قبلہ بنانے کا حکم کب نازل ہوا ؟

جواب ہجرت کے سوا سال بعد ماہ شعبان میں

سوال روزے کس سال فرض ہوئے ؟

جواب ہجرت کے دوسرے سال

سوال روزوں کی فرضیت کا حکم قرآن کی کس سورۃ میں ہے ؟

جواب سورۃ بقرہ میں

سوال غزوہ اور سریہ میں کیا فرق ہے ؟

جواب غزوہ اس جنگ کو کہتے ہیں جس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خود شرکت فرمائی اور سریہ اس لڑائی کو کہتے ہیں جس کا امیر حضورؐ نے کسی صحابی کو خود مقرر کر کے جنگ پر بھیجا۔

سوال غزوہ بدر کب ہوا ؟

جواب ۱۷۔ رمضان سن ۲ ہجری

سوال سن عیسوی کی کونسی تاریخ تھی ؟

جواب جنوری ۶۲۴ء

سوال جنگ بدر میں مسلمان مجاہدین کی تعداد کتنی تھی ؟

جواب ۳۱۳ رسول کریمؐ بہ نفس نفیس مسلمانوں کے لشکر کی کمان کر رہے تھے

سوال بدر میں قریش کا ایک نامی سردار دو لڑکوں کے ہاتھوں قتل ہوا وہ کون تھا ؟

جواب ابو جہل

سوال ان دو مسلمان لڑکوں کی ماں کا کیا نام تھا ؟

جواب ان لڑکوں کی ماں کا نام عفرا تھا

سوال جنگ بدر کا ذکر قرآن کی کس سورۃ میں ہے ؟

جواب سورۃ ال عمران میں

سوال جنگ بدر کے جو قیدی زر فدیہ ادا نہ کر سکتے تھے حضورؐ نے انسے کیا کہا ؟

جواب کہ فدیہ کے طور انصار کے بچوں کو پڑھائیں

سوال فدیہ میں کتنے بچوں کی تعلیم لازمی قرر دی گئی تھی ؟

جواب ایک قیدی پر دس مسلمان بچوں کی تعلیم لازمی قرار دی گئی تھی

سوال جنگ احد کب ہوئی ؟

جواب ہجرت کے تیسرے سال ماہ شوال کے وسط میں

سوال ان تیراندازوں کی تعداد کتنی تھی جنہیں آپؐ نے کسی بھی صورت میں اپنی پوزیشن نہ چھوڑنے کا مشورہ دیا تھا ؟

جواب پچاس

سوال ان سے کیا غلطی ہوئی ؟

جواب انہوں نے اپنی پوزیشن کو چھوڑ دیا

سوال اس کا نتیجہ کیا ہوا ؟

جواب کہ جنگ کا پانسہ وقتی طور پر مسلمانوں کے خلاف پلٹ گیا

سوال کیا رسول اللہؐ کو کوئی نقصان پہنچا ؟

جواب آپؐ کے نیچے کے دو دانت شہید ہو گئے

سوال جنگ کا انجام کیا ہوا ؟

جواب اللہ کی نصرت مسلمانوں کے آڑے آئی اور مسلمان فتح یاب ہوئے

سوال غزوہ احد میں تین نامور خواتین اپنے مشکیزے لے کر مسلمانوں کو پانی پلاتی رہیں وہ کون تھیں ؟

جواب حضرت عائشہ صدیقہ ' ام سلیم اور ام سلیط رضی اللہ عنھن

سوال ہجرت کے چوتھے سال غزوہ ذات الرقاع سے واپس آتے ہوئے آپؐ ایک سایہ دار درخت کے نیچے آرام فرما رہے تھے اور اپنی تلوار درخت سے لٹکا دی تھی یکایک ایک کافر اعرابی نے آپؐ کو سوتے میں آ لیا اور آنحضرتؐ کے سر پہ تلوار کھینچ کر کہا " اس وقت آپؐ کو کون بچا سکتا ہے" آنحضرتؐ نے اسے کیا جواب دیا ؟

جواب آنحضرتؐ نے بڑے اطمینان سے فرمایا " میرا اللہ "

سوال پھر کیا ہوا ؟

جواب حضورؐ کی ہیبت سے تلوار اس کے ہاتھوں سے چھوٹ کر گر گئی

سوال غزوہ خندق یا غزوہ احزاب کب پیش آیا ؟

جواب ۶ ہجری میں

سوال مدینہ کے شمال مغرب میں واقع میدان میں خندق کھودتے ہوئے جو بڑے پتھر رکاوٹ بنے تو آپؐ نے کیا کیا؟

جواب آپؐ نے ان بھاری پتھروں کو اپنے ہاتھوں سے توڑا

سوال پردے کے احکام کس سال نازل ہوئے؟

جواب سن ۵ ہجری میں

سوال پردہ کے احکام کا مفصل ذکر کس سورۃ میں ہے؟

جواب سورۃ النور میں

سوال حدیبیہ کیا ہے؟

جواب حدیبیہ ایک کنویں کا نام ہے اس کے قریب کا گاؤں بھی حدیبیہ کے نام سے مشہور ہوا

سوال حدیبیہ کہاں واقع ہے؟

جواب مدینہ سے تقریباً دو سو میل کے فاصلے پر مکہ سے بیس میل پہلے

سوال صلح حدیبیہ کیا ہے؟

جواب یہ ایک معاہدہ کا نام ہے جو کفار مکہ اور مسلمانوں کے درمیان طے پایا

سوال کب؟

جواب ہجرت کے پانچویں سال

سوال صلح حدیبیہ کا معاہدہ کس نے تحریر کیا؟

جواب حضرت علی رضی اللہ عنہ نے

سوال معاہدہ کی شرائط مسلمانوں کے لیے کیسی تھیں؟

جواب بظاہر بہت سخت تھیں

سوال حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا فیصلہ کیا؟

جواب حضورؐ نے اپنی صوابدید سے معاہدہ کو قبول کرنے کا فیصلہ کیا

سوال بالآخر یہ معاہدہ سے کیا ثابت ہوا ؟

جواب مسلمانوں کے حق میں بہتر ثابت ہوا

سوال صلح حدیبیہ کے بعد کون سے دو بڑے سردار اسلام پر ایمان لائے ؟

جواب فاتح ایران ' خالد بن ولیدؓ اور فاتح مصر عمرو بن العاصؓ

سوال صلح حدیبیہ کے بعد حضورؐ نے کن سلاطین کو تبلیغی خطوط لکھے ؟

جواب رومی شہنشاہ ہرقل ' ایرانی شہنشاہ کسریٰ پرویز ' حبشہ کے بادشاہ نجاشی اور مصر کے بادشاہ مقوقس کو

سوال صلح حدیبیہ کے بعد کونسا غزوہ پیش آیا ؟

جواب غزوۂ خیبر

سوال کب ؟

جواب ۶ ہجری میں

سوال غزوہ خیبر میں اسلامی لشکر کی تعداد کتنی تھی ؟

جواب ایک ہزار چار سو

سوال گھوڑے کتنے تھے ؟

جواب دو سو

سوال غزوہ خیبر میں مجاہدین کے کھانے پینے کے انتظام اور زخمیوں کی دیکھ بھال کے لئے کچھ صحابیات نے بھی جہاد میں شرکت کی ان کی تعداد کتنی تھی ؟

جواب ان صحابیات کی تعداد بیس تھی

سوال فتح مکہ کا تاریخی واقعہ کب پیش آیا ؟

جواب ۲۰ رمضان ۸ ہجری کو

سوال فتح مکہ کے موقع پر آپؐ کس طرح مکہ میں داخل ہوئے ؟

جواب نہایت عجزو انکساری کے ساتھ سراپا شکر تھے اور سورۃ فتح کی تلاوت فرما رہے تھے

سوال فتح مکہ کے موقع پر حضورؐ کا وہ کونسا حکم تھا جس نے ان کے دشمنوں کو بھی حیران کر دیا ؟

جواب آپؐ نے عام معافی کا اعلان فرمایا اور کہا

" **الیوم یوم المرحمتہ** " آج رحم و معافی کا دن ہے

سوال آپؐ نے اپنے بدترین دشمن ابوسفیان کے ساتھ کیا سلوک کیا ؟

جواب آپؐ نے ابوسفیان کو نہ صرف معاف کیا بلکہ اس کے گھر کو دار الامان قرار دیا

سوال فتح مکہ کے وقت کعبہ میں کتنے بت تھے ؟

جواب تین سو ساٹھ

سوال غزوہ تبوک کب پیش آیا ؟

جواب ہجرت کے نویں سال

سوال غزوات نبوی کی کل تعداد کتنی ہے ؟

جواب ستائیس

سوال زکوٰۃ کب فرض ہوئی ؟

جواب ۹ ہجری کے شروع میں

سوال زکوٰۃ کے فرض ہونے کا ذکر کس سورۃ میں ہے ؟

جواب سورۃ توبہ کی چوتھی آیت میں

سوال حج کب فرض ہوا ؟

جواب ۹ ہجری میں

سوال اس سال آپؐ نے کسے امیر حج مقرر کیا ؟

جواب حضرت ابوبکر صدیقؓ کو

سوال حضورؐ نے آخری خطبہ کب دیا ؟

جواب ہجرت کے دسویں سال

سوال عیسوی تاریخ کیا تھی ؟

جواب مارچ ۶۳۲ء

سوال حجتہ الوداع کے موقع پر کتنے مسلمان موجود تھے ؟

جواب ایک لاکھ چالیس ہزار

سوال حجتہ الوداع کا خطبہ آپؐ نے کس میدان میں دیا تھا ؟

جواب میدان عرفہ ( عرفات ) کے وسط میں

سوال خطبہ دیتے وقت آپؐ جس اونٹنی پر سوار تھے اس کا کیا نام تھا ؟

جواب اس کا نام قصوئی تھا

سوال حجتہ الوداع کے خاص نکات کیا تھے ؟

۱۔ آپؐ نے فرمایا لوگو تمہارے خون ' تمہارے مال اور تمہاری عزتیں اس طرح قابل احترام ہیں جس طرح یہ دن یہ مہینہ اور یہ شہر قابل احترام ہے

۲ خبردار ! میرے بعد گمراہ نہ ہو جانا کہ ایک دوسرے کی گردنیں کاٹنے لگو ۔ تمہیں خدا کے سامنے حاضر ہونا ہے وہ تم سے تمہارے اعمال کی باز پرس کرے گا

۳۔ لوگو ! جاہلیت کی ہر بات کو میں اپنے قدموں کے نیچے پامال کرتا ہوں ۔ ' جاہلیت کے تمام خون کے جھگڑے باطل کر دیئے گئے ۔ سب سے پہلے میں اپنے خاندان کے ربیعہ بن حارث کا خون معاف کرتا ہوں ۔

۴۔ جاہلیت کے زمانے کا سود ختم کر دیا گیا ہے سب سے پہلے میں اپنے خاندان کے عباس بن عبد المطلب کو سود چھوڑتا ہوں

۵۔ عورتوں کے بارے میں خدا سے ڈرو ۔ تمہارا عورتوں پر اور عورتوں کا تم پر حق ہے ۔

۶۔ لوگو ! میں تم میں دو چیزیں چھوڑ چلا ہوں اگر انہیں مضبوطی سے پکڑے رکھوں گے تو کبھی گمراہ نہ ہو گے ۔ وہ ہیں اللہ کی کتاب اور سنت

۷۔ لوگو ! میرے بعد نہ کوئی پیغمبر ہے نہ کوئی امت

۸۔ خوب سن لو اپنے پروردگار کی عبادت کرو ۔ پانچ وقت کی نماز ادا کرو ۔ سال بھر میں ایک ماہ کے روزے رکھو ۔ اور میرے احکام کی اطاعت کرو

۹۔ لوگو ! بے شک تمہارا رب ایک ہے تمہار باپ ایک ہے ۔ عربی کو عجمی پر ،عجمی کو عربی پر ' سرخ کو سیاہ پر اور سیاہ کو سرخ پر کوئی فضیلت نہیں مگر تقویٰ کی بنا پر

۱۰ ہر قرض ادا کیا جائے اور ادھار چیز واپس کی جائے

۱۱۔ اگر کوئی نکٹا سیاہ فام بھی تمہارا امیر بنا دیا جائے اور تم کو خدا کی کتاب کے مطابق لے کر چلے تو اس کی فرمانبرداری کرو ۔

سوال حجتہ الوداع کے بعد آپؐ نے کتنے اونٹوں کی قربانی کی ؟

جواب تریسٹھ

سوال میدان عرفات کے خطبہ کے علاوہ ایام تشریق کے وسط میں بھی آپؐ نے ایک خطبہ دیا اس کا موضوع کیا تھا ؟

جواب اس خطبہ میں بھی آپؐ نے کم و بیش وہی کچھ ارشاد فرمایا جو میدان عرفات کے خطبہ میں ارشاد فرما چکے تھے ۔

سوال مثلاً ؟

جواب آپؐ نے زور دے کر یہ جملہ تین بار کہا :

"خبردار ! ظلم نہ کرنا ۔ خبردار ! ظلم نہ کرنا ۔ خبرار ! ظلم نہ کرنا"

سوال وفات سے پہلے آپؐ کا آخری حکم کیا تھا ؟

جواب آپؐ نے اسامہ بن زیدؓ کو ایک لشکر کا امیر بنا کر شام کی طرف بھیجا

سوال حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی علالت کا آغاز کب ہوا ؟

جواب ١١ ہجری ' ماہ صفر کے آخر میں

سوال آپؐ کتنے دن بیمار رہے ؟

جواب تیرہ دن

سوال علالت کے دنوں میں آپؐ نے نماز پڑھانے کو کس سے کہا ؟

جواب آپؐ کے ایماء پر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے امامت کی

سوال حضرت ابوبکر صدیقؓ نے کل کتنی نمازوں کی امامت کی ؟

جواب سترہ نمازوں کی

سوال وفات سے ایک روز قبل آپؐ نے اپنے گھر کے آخری سات دیناروں کو دیکھ کر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے کیا فرمایا ؟

جواب میں ان سونے کے دیناروں کے ساتھ خدا کو کیا جواب دوں گا ۔ جاؤ انہیں خیرات کر دو

سوال حالت نزع میں آپؐ کے آخری الفاظ کیا تھے ؟

جواب **" اللھم الرفیق الاعلی "**

بے شک اے اللہ تو سب سے اعلیٰ و برتر رفیق ہے ۔

سوال آپ کی وفات کس دن ہوئی ؟

جواب پیر کے دن

سوال تاریخ کونسی تھی ؟

جواب ١٢ ربیع الاول ١١ ہجری سنہ عیسوی ٧ جون ٦٣٢ء

سوال وفات کا وقت ؟

جواب سہ پہر

سوال وفات کے وقت آپؐ کی عمر کیا تھی ؟

جواب ٦٣ سال

سوال آپؐ کہاں دفن ہوئے ؟

سوال مسجد نبوی کے ساتھ اس حجرہ میں جہاں آپؐ کا انتقال ہوا

سوال آپؐ کی اولاد کتنی تھی ؟

جواب آپؐ کی تین بیٹے اور چار بیٹیاں ہوئیں

سوال بیٹوں کے نام کیا تھے ؟

جواب حضرت قاسمؓ ' حضرت عبداللہؓ ( طیب و طاہر ) اور حضرت ابراھیمؓ

سوال آپؐ کے ان بیٹوں نے کتنی عمر پائی ؟

جواب آپؐ کے تینوں بیٹے کم عمری ہی میں اللہ کو پیارے ہو گئے تھے

سوال آپؐ کی بیٹیوں کے نام کیا تھے ؟

جواب حضرت زینب ' حضرت رقیہ ' حضرت ام کلثوم اور حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنھن

سوال ان کی شادیاں کن کن سے ہوئیں ؟

جواب حضرت رقیہ ؓ اور حضرت ام کلثومؓ یکے بعد دیگرے حضرت عثمان غنیؓ کے نکاح میں آئیں اور حضرت فاطمہؓ کی شادی حضرت علیؓ سے ہوئی

# تحریک پاکستان کوئز

سوال تحریک پاکستان کا کیا مطلب ہے؟

جواب تحریک پاکستان کا مطلب ہے پاکستان کو بنانے کی جدوجہد کی تاریخ

سوال تحریک پاکستان کو انگریزی میں کیا کہتے ہیں ؟

جواب PAKISTAN MOVEMENT

سوال تحریک پاکستان کب شروع ہوئی؟

جواب شعوری طور پر سرسید احمد خان کے زمانے سے ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی کے بعد

سوال تحریک پاکستان کس نے شروع کی ؟

جواب سرسید احمد خان نے

سوال کیوں ؟

جواب مسلمانوں کے قومی وجود کے تحفظ کے لئے

سوال اصل مسئلہ کیا تھا ؟

جواب ہندوستان میں ہندو اکثریت میں تھے یعنی تعداد میں مسلمانوں کے مقابلہ میں بہت زیادہ تھے اور مسلمان اقلیت میں تھے یعنی تعداد کے اعتبار سے ہندوؤں سے بہت کم تھے

سوال تعداد میں کتنا فرق تھا؟

جواب ایک اور چار کا

سوال اس کا نتیجہ؟

جواب تعداد اور طاقت کے بل پر ہندو مسلمانوں کو انکے بنیادی حقوق دینے پر آمادہ نہ تھے

سوال کیوں ؟

جواب مذہبی فرق کی بنا پر چونکہ مسلمان مسلمان تھے اور ہندو ہندو

سوال سرسید نے اس مسئلہ کا کیا حل سوچا ؟

جواب سرسید نے دو قومی نظریہ پیش کیا

سوال دو قومی نظریہ TWO NATION THEORY کیا ہے ؟

جواب دو قومی نظریہ یہ ہے کہ ہندو اور مسلمان دو علیحدہ قومیں ہیں

سوال کس بنیاد پر ؟

جواب چونکہ ہندو اور مسلمانوں کے مذہب اور کلچر ایک دوسرے سے مختلف ہیں

سوال دو قومی نظریہ کا مقصد کیا ہے ؟

جواب دو قومی نظریہ کا مقصد یہ ہے کہ چونکہ مسلمان علیحدہ قوم ہیں انہیں حق پہنچتا ہے کہ وہ اپنے علیحدہ قومی وجود کو مضبوط کریں اور ترقی دیں

سوال سرسید نے مسلم قومیت کی تحریک کی بنیاد کس چیز کو بنایا ؟

جواب تعلیم کو

سوال تعلیم کو کیوں ؟

جواب چونکہ تعلیم ہی ہر قسم کی ترقی کی بنیاد ہے

سوال سرسید نے مسلم قومیت کی تحریک کو آگے بڑھانے کے لئے کیا کیا ؟

جواب چونکہ وہ تعلیم کو ذریعہ ترقی سمجھتے تھے اس لئے انہوں نے مسلمانوں کی جدید تعلیم کے لئے علی گڑھ میں ایک کالج بنایا

سوال یہ کب کی بات ہے ؟

جواب ۱۸۷۵ء کی

سوال صرف ایک کالج ؟

جواب یہ کالج سرسید کی تعلیمی تحریک کا مرکز تھا ۔ رفتہ رفتہ ملک کے دوسرے شہروں میں بھی اسلامیہ سکول کھولے گئے ۔ خود قائداعظم نے ایک ایسے سکول میں ابتدائی تعلیم حاصل کی تھی

سوال　کہاں ؟

جواب　سرسید کی تعلیمی تحریک سے متاثر ہو کر ۱۸۸۲ء میں حسن علی آفندی نے کراچی میں سندھ مدرسۃ الاسلام کھولا تھا قائداعظم کے والد جناح پونجا اس سکول کے بانیوں میں سے تھے انہوں نے کچھ عرصہ اس سکول میں پڑھایا بھی تھا

سوال　گویا تحریک پاکستان ایک تعلیمی تحریک کے طور پر شروع ہوئی ؟

جواب　یقیناً

سوال　سرسید کے ساتھ اور کون کون لوگ تھے ؟

جواب　حالی ' شبلی ' ڈپٹی نذیر احمد ' محسن الملک ' وقارالملک وغیرہ بہت سے بڑے بڑے لوگ سرسید کے ساتھ تھے ' سید امیر علی بھی تھے

سوال　سرسید کی جدوجہد کا نتیجہ کیا نکلا؟

جواب　یہ کہ مسلمانوں میں جدید تعلیم کا رواج ہوا اور علیحدہ مسلم قومیت کا شعور جڑ پکڑنے لگا

سوال　اس کا ثبوت ؟

جواب　اس کا ثبوت یہ ہے کہ جب مسلمانوں کی پہلی سیاسی جماعت بنی تو اس کے بنانے والوں میں ' جدید تعلیم یافتہ مسلمانوں کے علاوہ سرسید کے پرانے ساتھی پیش پیش تھے

سوال　مثلاً ؟

جواب　مثلاً محسن الملک ' وقارالملک

سوال　مسلم لیگ کب بنی ؟

جواب　دسمبر ۱۹۰۶ء میں

سوال　کہاں ؟

جواب　ڈھاکہ میں

سوال — اس کے پہلے صدر کون تھے ؟

جواب — سر آغا خان

سوال — پہلے سیکریڑی؟

جواب — محسن الملک

سوال — پہلے جوائنٹ سیکریڑی ؟

جواب — وقار الملک

سوال — اور مسلم لیگ کا صدر دفتر کہاں قائم ہوا ؟

جواب — علی گڑھ میں

سوال — مسلم لیگ بننے سے کیا فرق پڑا ؟

جواب — مسلم لیگ بننے سے پہلے ۱۸۸۵ء میں ہندوستان کی واحد سیاسی جماعت انڈین نیشنل کانگریس بن چکی تھی جو دراصل ہندوؤں کی سیاسی جماعت تھی مسلم لیگ بنا کر مسلمانوں نے اپنے علیحدہ قومی وجود کو سیاسی شکل دی

سوال — مسلم لیگ بنانے کا مقصد کیا تھا؟

جواب — مسلمانوں کے علیحدہ قومی وجود کو مضبوط اور مستحکم کرنا اور ان کے مفادات کا تحفظ کرنا

سوال — علیحدہ مسلم قومیت کی تحریک کو آگے بڑھانے کے لئے مسلم لیگ نے کیا کیا ؟

جواب — مسلم لیگ نے مسلمانوں کے لئے علیحدہ نشستیں مخصوص کرنے اور علیحدہ ووٹ دینے کے حق یعنی Separate Electorate کا مطالبہ کیا

سوال — مسلمانوں نے یہ مطالبہ کسے پیش کیا ؟

جواب — وائسرائے ہند کو

سوال — اس وقت وائسرائے ہند کون تھا؟

جواب — لارڈ منٹو۔ لارڈ منٹو ہی سے شملہ وفد ملا تھا

سوال شملہ وفد کیا تھا؟

جواب مسلم لیگ بنانے سے پہلے بڑے بڑے مسلمانوں کا ایک وفد اکتوبر ۱۹۰۶ ء میں شملہ میں لارڈ منٹو سے ملا تھا اور تقسیم بنگال کے پس منظر میں اپنے مطالبات پیش کئے تھے۔ اس میں سر آغا خان محسن' الملک وقار الملک وغیرہ شامل تھے یہی وفد شملہ وفد کہلاتا ہے

سوال علیحدہ ووٹ دینے کے حق کے مطالبہ کا مطلب کیا تھا؟

جواب اس کا مطلب تھا علیحدہ قومیت کی بنیاد پر علیحدہ حق نمائندگی

سوال کیا یہ مطالبہ مان لیا گیا ؟

جواب جی ہاں

سوال کب ؟

جواب ۱۹۰۹ء میں

سوال کس اصول کے تحت؟

جواب مسلمانوں کی علیحدہ نمائندگی کے اصول کے تحت

سوال مسلمانوں کی علیحدہ نمائندگی کے حق کا مطلب کیا تھا ؟

جواب علیحدہ نمائندگی کے حق میں علیحدہ قومیت کے اصول کو مانا گیا تھا

سوال کیا یہ تحریک پاکستان کی پہلی منزل تھی؟

جواب جی ہاں ! یہ تحریک پاکستان کی پہلی فتح تھی

سوال جناح نے پہلی بار مسلم لیگ کے اجلاس میں کب شرکت کی ؟

جواب ۱۹۱۰ء میں

سوال اس زمانے میں جناح نے مسلمانوں کے مفاد کے لئے کیا کیا ؟

جواب جناح نے مرکزی کونسل سے وقف علی الاد لاد کابل پاس کروایا جس کا فائدہ مسلمانوں کو پہنچا

سوال جناح مسلم لیگ کے ممبر کب بنے ؟

جواب ۱۹۱۳ء میں

سوال کیا وہ اس وقت کانگریس کے ممبر بھی تھے ؟

جواب جی ہاں وہ اس وقت کانگریس میں بھی تھے

سوال ۱۹۱۳ء میں قائداعظم کی زیر صدارت مسلم لیگ نے اپنا مقصد کیا قرار دیا ؟

جواب سرکار برطانیہ کی نیچے خود اختیاری

سوال میثاق لکھنؤ یا "لکھنؤ کا معاہدہ" کیا ہے ؟

جواب ۱۹۱۶ء میں مسلم لیگ اور کانگریس میں ایک معاہدہ ہوا کہ دونوں جماعتیں مل کر آزادی کے لئے جدوجہد کریں گی

سوال اس کا جناح سے کیا تعلق تھا ؟

جواب یہ معاہدہ جناح کی کوششوں سے ہی طے پایا تھا

سوال اس معاہدہ کے بعد محمد علی جناح کو کون سا لقب دیا گیا تھا ؟

جواب　　اتحاد کا سفیر

سوال　　مسلم قومیت کے تصور کے تحت ۱۹۱۵ء میں ملک کو تقسیم کرنے کی آواز کس دانشور نے بلند کی ؟

جواب　　چودہری رحمت علی نے

سوال　　۱۹۱۹ء میں حکومت نے کون سا قانون نافذ کیا ؟

جواب　　رولٹ ایکٹ

سوال　　اس کو کالا قانون کیوں کہتے ہیں ؟

جواب　　چونکہ اس میں بنیادی حقوق کو چھینا گیا تھا

سوال　　اس پر جناح کا رد عمل کیا تھا ؟

جواب　　انہوں نے اس کالے قانون کے خلاف احتجاج کے طور وائسرائے کی کونسل سے استعفیٰ دے دیا

سوال　　اس سے کیا ظاہر ہوتا ہے ؟

جواب　　کہ وہ با اصول سیاست دان تھے

سوال　　جناح نے کانگریس سے کب استعفیٰ دیا؟

جواب　　۱۹۲۰ء میں

سوال　　کیوں ؟

جواب　　کانگریس کے تعصب کی وجہ سے

سوال　　سائمن کمیشن کب آیا؟

جواب　　۱۹۲۷ء میں

سوال　　کس لئے ؟

جواب　　آئینی اصلاحات کے سلسلہ کو آگے بڑھانے کے لئے

سوال　　سائمن کمیشن کے آنے پر محمد علی جناح کا رد عمل کیا تھا؟

جواب　　جناح نے کمیشن کا بائیکاٹ کیا

سوال　　کانگریس نے سائمن کمیشن کے مقابلہ میں کون سی رپورٹ تیار کی ؟

جواب　　نہرو رپورٹ

سوال　　محمد علی جناح نے نہرو رپورٹ کو قبول کیا یا مسترد ؟

جواب　　مسترد کیا

سوال　　کیوں ؟

جواب　　چونکہ نہرو رپورٹ میں مسلمانوں کے مفادات کو نظرانداز کیا گیا تھا

سوال　　قائداعظم نے مسلم قومیت کے استحکام کے لئے اگلا قدم کیا اٹھایا ؟

جواب　　قائداعظم نے چودہ نکات پیش کئے

سوال　　کب ؟

جواب　　۱۹۲۹ء میں

سوال　　اس تمام عرصے میں اقبال مسلم قومیت کے لئے کیا کر رہے تھے ؟

جواب　　علامہ اقبال خاص طور سے ۱۹۱۱ء سے اپنی شاعری کے ذریعے سے مسلمانوں میں مسلم ملت کے شعور کو جگا رہے تھے

سوال　　کیا اقبال قومی سیاست سے وابستہ تھے ؟

جواب　　۱۹۰۸ء میں ہی جب وہ لندن میں زیر تعلیم تھے وہ لندن مسلم لیگ کے ممبر بن گئے تھے

سوال　　ملکی سیاست میں انہوں نے کب حصہ لیا ؟

جواب　　۱۹۲۶ء سے جب وہ پنجاب مجلس قانون ساز کے رکن منتخب ہوئے

سوال　　اقبال نے تحریک پاکستان کو کیسے آگے بڑھایا ؟

جواب　　علامہ اقبال نے مسلم لیگ کے سالانہ جلسہ کی صدارت کرتے ہوئے ہندوستان کو تقسیم کر کے شمال مغربی اور شمال مشرقی مسلم اکثریت کے علاقوں میں مسلم مملکت قائم کرنے کی واضح تجویز پیش کی

سوال　　یہ کب کی بات ہے ؟

جواب ۳۰ دسمبر ۱۹۳۰ء کی

سوال مسلم لیگ کا یہ اجلاس کہاں ہوا تھا؟

جواب الہ آباد میں

سوال کیا اقبال نے مسلمانوں کی مجوزہ مملکت کے لئے کوئی نام تجویز کیا تھا؟

جواب نہیں

سوال کیا اقبال نے گول میز کانفرنس میں شرکت کی؟

جواب جی ہاں! اقبال نے دوسری گول میز کانفرنس میں شرکت کی

سوال کیا قائداعظم نے گول میز کانفرنس میں شرکت کی؟

جواب جی ہاں پہلی اور دوسری گول میز کانفرنس میں شرکت کی

سوال کیا جناح اور اقبال کی لندن میں ملاقات ہوئی؟

جواب ۱۹۳۲ء میں لندن میں دونوں لیڈروں نے مسلم قومیت کے مسائل پر تبادلہ خیال کیا

سوال کیا اقبال سے چوہدری رحمت علی نے ملاقات کی؟

جواب چوہدری رحمت علی ۱۹۳۲ء میں لندن میں علامہ اقبال کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اپنی سکیم (پاکستان) پیش کی

سوال چوہدری رحمت علی نے تحریک پاکستان کو کیسے آگے بڑھایا؟

جواب چوہدری رحمت علی نے وسطی اور جنوبی مشرقی ایشیا کے مسلمانوں کے لئے آزاد وطنوں کا ایک گرینڈ پلان پیش کیا

سوال یہ کب کی بات ہے؟

جواب ۱۹۳۲-۳۳ء کی

سوال پاکستان کا لفظ کس نے وضع کیا؟

جواب چوہدری رحمت علی نے

سوال پاکستان کی وجہ تسمیہ کیا ہے؟

جواب　　بقول چوہدری رحمت علی "پاکستان ایک مرکب لفظ ہے"

سوال　　اس کے معنی کیا ہیں؟

جواب　　پاک لوگوں کا وطن

سوال　　کس کتاب میں یہ نام سب سے پہلے چھپا ؟

جواب　　چودہری رحمت کی کتاب اب یا کبھی نہیں Now or Never میں

سوال　　یہ کتاب کب شائع ہوئی ؟

جواب　　جنوری ۱۹۳۳ء میں

سوال　　گورنمنٹ آف انڈیا ایکٹ کب آیا ؟

جواب　　۱۹۳۵ء میں

سوال　　یہ ایکٹ کیا تھا ؟

جواب　　یہ ایکٹ حکومت خود اختیاری کی طرف ایک اور قدم تھا

سوال　　کیسے ؟

جواب　　اسی ایکٹ کے تحت ۱۹۳۷ء میں صوبائی اسمبلیوں کے انتخابات ہوئے تھے

سوال　　اقبال نے قائداعظم کے نام اپنے مشہور خطوط کب لکھے ؟

جواب　　۱۹۳۶-۳۷ء کے عرصے میں

سوال　　ان خطوط میں کیا تھا؟

جواب　　یہ خطوط پاکستان کے بارے میں تھے

سوال　　۱۹۳۰ء کے بعد اقبال نے تحریک پاکستان کو کیسے آگے بڑھایا؟

جواب　　دو طریقوں سے

سوال　　کیسے؟

جواب　　اپنی شاعری کے ذریعے اور مسلم لیگ کی عملی سیاست میں حصہ لے کر اور قائداعظم سے رابطہ رکھ کر

سوال　　مسلم لیگ نے عملی سیاست میں کب سے حصہ لیا ؟

جواب ۱۹۳۷ء سے

سوال کس کی قیادت میں ؟

جواب قائداعظم کی قیادت میں

سوال اکتوبر ۱۹۳۸ء میں کس صوبہ کی مسلم لیگ نے مسلمانوں کے لئے مکمل ازادی کا مطالبہ کیا ؟

جواب سندھ مسلم لیگ نے

سوال قائداعظم کو قائداعظم کے لقب سے پہلی بار کب پکارا گیا ؟

جواب ۱۹۳۸ء میں

سوال ۱۹۳۵ء ایکٹ کے تحت پہلے صوبائی انتخابات کب ہوئے؟

جواب ۱۹۳۷ء میں

سوال مسلمانوں نے یوم نجات کیوں منایا ؟

جواب کانگریسی وزارتوں نے اپنے دور وزارت میں مسلمانوں پر بڑے ظلم کئے تھے۔

سوال ان مظالم کا ذکر کس رپورٹ میں ہے ؟

جواب پیرپور رپورٹ میں

سوال منٹو پارک میں مسلم لیگ کا وہ تاریخی اجلاس کب شروع ہوا جس میں قرارداد لاہور پیش کی گئی؟

جواب ۲۲ مارچ ۱۹۴۰ء

سوال قرار داد لاہور کس تاریخ کو منظور ہوئی ؟

جواب ۲۳ مارچ ۱۹۴۰ء کو

سوال اس قرار داد کو کس نے پیش کیا تھا ؟

جواب شیر بنگال مولوی فضل الحق نے

سوال اس کی تائید کس نے کی ؟

جواب سب سے پہلے یو پی کے خلیق الزمان نے تائیدی تقریر کی
سوال اس تاریخی جلسہ کی صدارت کس نے کی ؟
جواب خود قائد اعظم نے
سوال قرار داد کا نچوڑ کیا تھا ؟
جواب مسلم اکثریتی علاقوں میں آزاد مسلم ریاستوں کے قیام کا مطالبہ
سوال کیا اس قرار داد کو قرار داد پاکستان کے نام سے پیش کیا گیا تھا ؟
جواب نہیں بعد میں یہ قرار داد پاکستان کے نام سے مشہور ہوئی
سوال جس زمانہ میں مسلمانوں نے پاکستان کے نام سے علیحدہ وطن کا مطالبہ پیش کیا اس وقت کون سی عالمی جنگ جاری تھی ؟
جواب ۱۱ ستمبر ۱۹۳۹ء سے دوسری عالمی جنگ جاری تھی
سوال "ہندوستان چھوڑ دو" تحریک کس نے شروع کی ؟
جواب کانگریس نے
سوال کب؟
جواب آواخر ۱۹۴۰ء میں
سوال قائداعظم نے اس کے جواب میں کیا کہا ؟
جواب تقسیم کرو اور چھوڑو Divide and Quit
سوال تحریک پاکستان نے زور کب سے پکڑا ؟
جواب مارچ ۱۹۴۰ء سے
سوال کریس مشن کب آیا ؟
جواب ۱۹۴۲ء میں
سوال کیوں ؟
جواب ہندوستان کا آئینی مسئلہ نمٹانے کے لئے
سوال مارچ ۱۹۴۴ء میں قائداعظم نے دو قومی نظریئے کی کیا وضاحت کی ؟

جواب مارچ ۱۹۴۴ء میں مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے طلباء سے خطاب کرتے ہوئے قائداعظم نے فرمایا پاکستان اسی دن وجود میں آگیا تھا جس دن ہندوستان میں پہلا ہندو مسلمان ہوا تھا

سوال شملہ کانفرنس کب ہوئی ؟

جواب ۱۹۴۵ء میں

سوال مسلم لیگ نے دسمبر ۱۹۴۵ء میں صوبائی اسمبلیوں کے انتخابات کس سوال پر لڑے ؟

جواب پاکستان کے سوال پر

سوال نتیجہ کیا ہوا ؟

جواب مسلم لیگ کو تقریباً سو فیصد کامیابی ہوئی

سوال مرکزی دستور ساز اسمبلی کے انتخابات کب ہوئے؟

جواب اپریل ۱۹۴۶ء

سوال یہ انتخابات مسلم لیگ نے کس بنیاد پر لڑے؟

جواب پاکستان کے مطالبے پر

سوال نتیجہ کیا رہا؟

جواب مسلم اقلیتی صوبوں اور مسلم اکثریتی صوبوں میں ہر جگہ مسلم لیگ کو کامیابی ہوئی

سوال ان نتائج سے کیا ثابت ہوا؟

جواب کہ سارے ہندوستان کے مسلمان خواہ وہ اقلیتی صوبوں میں ہوں یا اکثریتی صوبوں میں سب پاکستان چاہتے ہیں

سوال کیبنٹ مشن کب آیا؟

جواب اوائل ۱۹۴۶ء میں

سوال اس کا مقصد کیا تھا ؟

جواب     ہندوستان کی آزادی کے مسئلہ کو سلجھانا

سوال     کیا کیبنٹ مشن پلان کے تحت عبوری حکومت میں مسلم لیگ نے حصہ لیا ؟

جواب     حصہ لیا مشروط طور پر

سوال     مسلمانوں کا انتخابی نعرہ کیا تھا ؟

جواب     پاکستان کا مطلب کیا لا الہ الا اللہ

سوال     ۴۶ - ۱۹۴۵ء کے انتخابات میں ہندوستان کے دیہات اور شہروں کے گلی کوچوں میں کون سی آواز گونجتی تھی ؟

جواب     لے کے رہیں گے پاکستان بٹ کے رہے گا ہندوستان

سوال     تقسیم ہند کے منصوبے کا اعلان کب ہوا؟

جواب     ۳ جون ۱۹۴۷ء کو

سوال     پاکستان ایک ملک کے طور پر کب وجود میں آیا ؟

جواب     ۱۴ اگست ۱۹۴۷ء کو

سوال     قائداعظم نے پاکستان کے پہلے گورنر جنرل کا عہدہ کب سنبھالا ؟

جواب     ۱۴ اگست ۱۹۴۷ء کو

# قائداعظم کوئز

سوال قائداعظم محمد علی جناح کے والد کا کیا نام تھا؟

جواب قائداعظم کے والد کا نام جناح پونجا تھا

سوال قائداعظم کی والدہ کا کیا نام تھا ؟

جواب قائداعظم کی والدہ کا نام مٹھی بائی تھا

سوال آپ کے بھائیوں کے کیا نام تھے ؟

جواب احمد علی اور بندے علی

سوال آپ کی بہنوں کے نام کیا تھے ؟

جواب رحمت بائی ' مریم ' فاطمہ اور شیریں بائی

سوال قائداعظم کا خاندانی پیشہ کیا تھا ؟

جواب تجارت

سوال کیا قائداعظم کے والدین تعلیم یافتہ تھے ؟

جواب قائداعظم کی والدہ مٹھی بائی جن کا اصلی نام شیریں تھا مذہبی مزاج کی پڑھی لکھی خاتون تھیں ان کا تعلق ایران سے تھا

سوال اور قائداعظم کے والد ؟

جواب قائداعظم کے والد جناح پونجاکراچی کے سب سے پرانے سکول سندھ مدرسہ کے بانیوں میں سے تھے اور اسی مدرسہ میں استاد بھی رہے تھے

سوال قائداعظم کہاں پیدا ہوئے ؟

جواب کراچی میں

سوال کس جگہ ؟

جواب کراچی کے علاقہ کھارادر کی نیونہم روڈ پر واقع اپنے آبائی گھر میں

سوال کیا وہ گھر موجود ہے ؟

جواب جی ہاں ! اب اس کا نام وزیر مینشن ہے

سوال قائداعظم کی تاریخ پیدائش کیا ہے ؟

جواب 25 دسمبر 1876ء

سوال اور دن کونسا تھا ؟

جواب اتوار

سوال محمد علی کا عقیقہ کہاں ہوا ؟

جواب حسن پیر کی درگاہ پانیلی میں

سوال محمد علی جناح نے ابتدائی تعلیم کہاں حاصل کی ؟

جواب بمبئی اور کراچی میں

سوال وہ سندھ مدرسہ میں کب داخل ہوئے اور کب فارغ ہوئے ؟

جواب 4 جولائی 1887ء کو داخل ہوئے اور 30 جون 1892ء کو مدرسہ چھوڑا

سوال سندھ مدرسہ کے دروازے پر کیا لکھا تھا ؟

جواب Einter to learn and go forth to serve

سوال محمد علی جناح کو بچپن میں کھیل کونسا پسند تھا؟

جواب کرکٹ

سوال کرکٹ کو پسند کرنے کی وجہ ؟

جواب انہوں نے خود بتایا چونکہ یہ صاف ستھرا کھیل ہے

سوال محمد علی جناح اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے لئے انگلستان کب روانہ ہوئے ؟

جواب 1892ء میں

سوال اس وقت ان کی عمر کیا تھی ؟

جواب سولہ سال

سوال انگلستان میں محمد علی جناح نے کس چیز کی اعلیٰ تعلیم حاصل کی ؟

جواب قانون کی

سوال کہاں ؟

جواب قانون (لاء) کے کالج لنکنز ان میں

سوال محمد علی جناح نے اس کالج میں کیوں داخلہ لیا ؟

جواب چونکہ اس لاء کالج کے صدر دروازے پر دنیا کے بڑے قانون سازوں کی جو فہرست کھدی ہوئی تھی اس میں پہلا نام حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا تھا

سوال اس سے کیا ظاہر ہوتا ہے ؟

جواب یہ کہ اس وقت بھی ان کے دل میں رسول کریمؐ کی محبت تھی

سوال قانون یا بیرسٹری کی تعلیم انہوں نے کب مکمل کی ؟

جواب 1896ء میں

سوال انگلستان میں جناح کی اور دلچسپیاں کیا تھیں ؟

جواب وہ خالی وقت برٹش میوزیم لائبریری میں مطالعہ کرتے تھے۔ کچھ عرصہ انہوں نے شیکسپئر کے ڈراموں میں بھی دلچسپی لی

سوال اور ؟

جواب اور لبرل سیاست میں بھی دلچسپی لی

سوال جناح انگلستان سے وکیل یا بیرسٹر بن کر کب لوٹے ؟

جواب 1896ء میں

سوال جناح نے وکالت کہاں شروع کی ؟

جواب بمبئی میں

سوال کب ؟

جواب 1896ء میں

سوال اس کے بعد ؟

جواب 1897ء میں بمبئی میں

سوال اس زمانے میں ان کی مالی حالت کیسی تھی ؟

جواب کچھ زیادہ اچھی نہیں تھی چنانچہ وہ اکثر پیدل کچہری جایا کرتے تھے

سوال وکالت جمتے کتنے برس لگے ؟

جواب تین سال

سوال وہ پریزیڈنسی مجسٹریٹ کب بنے ؟

جواب 1900ء میں

سوال ملازمت کیوں چھوڑی ؟

جواب وہ آزادانہ وکالت کرنا چاہتے تھے

سوال محمد علی جناح نے ہندوستان میں اپنی سیاسی زندگی کا باقاعدہ آغاز کب کیا ؟

جواب 1905ء میں

سوال کیسے ؟

جواب انڈین نیشنل کانگریس کی ممبری سے

سوال مسلم لیگ کے ممبر کیوں نہیں بنے ؟

جواب کیونکہ 1905ء تک مسلم لیگ قائم ہی نہیں ہوئی تھی

سوال مسلم لیگ کب قائم ہوئی ؟

جواب دسمبر 1906ء میں

سوال کہاں ؟

جواب ڈھاکہ میں

سوال مسلم لیگ کے پہلے صدر کون تھے ؟

جواب سر آغا خان

سوال مسلم لیگ کیوں قائم ہوئی ؟

جواب مسلمانوں کے سیاسی حقوق کے تحفظ کے لئے

سوال مسلم لیگ کا خاص مطالبہ کیا تھا ؟

جواب کہ مسلمانوں کو اپنے نمائندے ہندوؤں سے علیحدہ منتخب کرنے کا اختیار دیا جائے یہ مسلمانوں کے علیحدہ قومی وجود کو منوانے کا مطالبہ تھا

سوال یہ مطالبہ کب منظور ہوا ؟

جواب 1909ء میں منٹو مارلے اصلاحات کے ذریعے

سوال محمد علی جناح ہندوستان کی مرکزی مجلس قانون ساز کے ممبر کب منتخب ہوئے ؟

جواب 1909ء میں بمبئی سے

سوال کیا جناح نے مسلمانوں کے حقوق کے لئے کچھ کام کیا ؟

جواب انہوں نے وقف علی الا ولاد بل پاس کروایا جس سے مسلمانوں کو بہت فائدہ پہنچا

سوال جناح مسلم لیگ میں کب شامل ہوئے ؟

جواب 1913ء میں

سوال کیا اس سے پہلے ان کا مسلم لیگ سے کوئی تعلق تھا ؟

جواب یقیناً تھا

سوال کیسے ؟

جواب وہ 1910ء سے مسلم لیگ کے سالانہ اجلاس میں برابر شریک ہو رہے تھے

سوال 1916ء میں محمد علی جناح نے کون سا سیاسی کارنامہ سرانجام دیا ؟

جواب 1916ء میں انہوں نے مسلم لیگ اور کانگریس میں اتحاد کا معاہدہ کروایا

سوال اس معاہدے کا کیا نام تھا ؟

جواب معاہدہ لکھنؤ ' چونکہ لکھنؤ کے اجلاس میں مشترکہ معاہدہ کیا گیا تھا

سوال　اس معاہدہ کے بعد جناح کو کس لقب سے نوازا گیا ؟

جواب　انہیں ہندو مسلم اتحاد کا سفیر کہا گیا

سوال　اس زمانہ میں وہ سیاست میں کس بات کے لئے مشہور تھے ؟

جواب　اپنی اخلاقی جرات اور دیانت دارانہ سیاست کے لئے

سوال　ان کی شادی کب ہوئی ؟

جواب　ان کی پہلی شادی 1992ء میں کم عمری میں ایمی بائی سے ہوئی تھی۔ جو کچھ عرصہ بعد ہی انتقال کر گئی تھیں ۔ ان کی دوسری شادی 18 اپریل 1918ء کو رتن بائی سے ہوئی

سوال　ان کے بچے کتنے ہوئے ؟

جواب　صرف ایک بیٹی دینا

سوال　جناح اور ان کی بیگم رتی نے بمبئی کے کس انگریز گورنر سے ٹکرلی ؟

جواب　لارڈ **ولنگڈن** سے

سوال　قائداعظم نے **وائسرائے** کی کونسل سے کب استعفیٰ دیا ؟

جواب　1919ء میں

سوال　کیوں ؟

جواب　کالے قانون ' رولٹ ایکٹ کے خلاف ' احتجاج کے طور پر

سوال　قائداعظم نے کانگریس سے کب استعفیٰ دیا ؟

جواب　1920ء میں

سوال　کیوں ؟

جواب　کانگریس کے مسلمانوں کے خلاف بڑھتے ہوئے تعصب کی وجہ سے

سوال　**وائسرائے** لارڈ ریڈنگ نے انہیں سر کے خطاب کی پیشکش کب کی ؟

جواب　1921ء میں

سوال　قائداعظم نے اس کا کیا جواب دیا ؟

جواب قائداعظم نے اس پیش کش کو حقارت سے ٹھکرا دیا

سوال سائمن کمیشن کب آیا ؟

جواب 1927ء میں

سوال کیا محمد علی جناح نے کمیشن سے تعاون کیا ؟

جواب نہیں ۔ انہوں نے اس کا بائیکاٹ کیا تھا

سوال کانگریس نے سائمن کمیشن کے مقابلہ میں کون سی رپورٹ تیار کی ؟

جواب نہرو رپورٹ

سوال محمد علی جناح نے نہرو رپورٹ کو قبول کیا یا مسترد ؟

جواب محمد علی جناح نے نہرو رپورٹ کو مسترد کر دیا

سوال اور خود کیا کیا ؟

جواب قائداعظم نے مسلمانوں کے حقوق کے تحفظ کے لئے اپنے مشہور چودہ نکات پیش کئے

سوال کب ؟

جواب مارچ 1929ء میں مسلم لیگ کے اجلاس میں

سوال مسز رتی جناح کا انتقال کب ہوا ؟

جواب 1929ء میں

سوال پہلی گول میز کانفرنس کب اور کہاں ہوئی ؟

جواب نومبر 1930ء میں لندن میں

سوال کیا محمد علی جناح نے اس میں شرکت کی ؟

جواب جی ہاں ! محمد علی جناح نے پہلی اور دوسری گول میز کانفرنسوں میں شرکت کی

سوال علامہ اقبال نے پاکستان کا تصور کب پیش کیا ؟

جواب دسمبر 1930ء میں

سوال کہاں ؟

جواب الہ آباد میں مسلم لیگ کے جلسہ کی صدرات کرتے ہوئے

سوال 1931ء سے 1934ء تک جناح کہاں رہے ؟

جواب لندن میں

سوال کیا اس عرصہ میں ان کی ملاقات علامہ اقبال سے ہوئی ؟

جواب جی ہاں 1932ء میں

سوال جناح لندن سے کب واپس آئے ؟

جواب اپریل 1934ء میں

سوال جناح نے مسلم لیگ کے جلسہ کی کب صدارت کی ؟

جواب اسی سال 1934ء میں

سوال مسلمانوں کی سیاست کی باگ دوڑ محمد علی جناح نے براہ راست کب سنبھالی ؟

جواب 1934ء میں

سوال گورنمنٹ ایکٹ آف انڈیا کب نافذ ہوا ؟

جواب 1935ء میں

سوال اس ایکٹ کی اہمیت کیا تھی ؟

جواب یہ آزادی کی طرف پہلا ٹھوس قدم تھا

سوال علامہ اقبال نے محمد علی جناح کو کب خطوط لکھے ؟

جواب 1936ء سے 1937ء تک

سوال ان خطوط کی اہمیت کیا ہے ؟

جواب علامہ اقبال نے قائداعظم کو اپنا اور مسلمانوں کا واحد لیڈر تسلیم کیا اور مسلمانوں کے لئے علیحدہ وطن کے بارے میں مشورے دیئے

سوال گورنمنٹ ایکٹ آف انڈیا کے تحت نئے انتخابات کب ہوئے ؟

جواب انڈیا میں پہلے صوبائی انتخابات 1937ء میں ہوئے

سوال قائداعظم کو قائداعظم کا لقب کب دیا گیا ؟

جواب 1938ء میں

سوال اس سے پہلے وہ کس نام سے مشہور تھے ؟

جواب مسٹرجناح کے نام سے

سوال قرار داد پاکستان کب منظور ہوئی ؟

جواب 23 مارچ 1940ء کو

سوال قرارداد کا پہلا نام کیا تھا ؟

جواب قرارداد لاہور

سوال قرارداد پاکستان کہاں منظور ہوئی ؟

جواب لاہور میں آل انڈیا مسلم لیگ کے جلسہ میں جو منٹو پارک میں منعقد ہوا تھابعد میں ٹھیک اسی جگہ مینار پاکستان تعمیر کیا گیا

سوال اس جلسہ کی صدارت کس نے کی تھی ؟

جواب خود قائداعظم نے

سوال قرارداد پاکستان کس نے پیش کی ؟

جواب شیر بنگال مولوی اے کے فضل الحق نے

سوال اس کی تائید کس نے کی ؟

جواب سب سے پہلے قرارداد کی تائید چودھری خلیق الزمان نے کی ' ان کے بعد دوسرے لیڈروں نے ۔

سوال قرار داد پاکستان کیا تھی ؟

جواب اس قرار داد میں واضح طور پر برصغیر کے مسلمانوں کے لئے ایک علیحدہ وطن کا مطالبہ کیا گیا

سوال قائداعظم پر قاتلانہ حملہ کب ہوا ؟

جواب 24 جولائی 1943ء کو

سوال حملہ آور کا نام کیا تھا ؟

جواب رفیق صابر

سوال قائداعظم کی ہدایت پر یوم نجات کب منایا گیا ؟

جواب 22 دسمبر 1939ء کو

سوال یوم نجات کیوں منایا گیا ؟

جواب صوبوں میں کانگریس کی ظالمانہ حکومتوں کے خاتمے پر

سوال کرپس مشن کب آیا ؟

جواب 1942ء میں

سوال کرپس مشن کیوں آیا تھا ؟

جواب ہندوستان کی آزادی کے مسئلہ پر مذاکرات کے لئے

سوال شملہ کانفرنس کب ہوئی ؟

جواب جون 1945ء میں

سوال شملہ کانفرنس میں مسلمانوں کی نمائندگی کس نے کی ؟

جواب مسلم لیگ کی طرف سے قائداعظم نے

سوال پاکستان کے سوال پر مرکزی اسمبلی کے انتخابات کب ہوئے ؟

جواب ۔۔ دسمبر 1945ء میں

سوال یہ انتخابات کس سوال پر ہوئے ؟

جواب مسلم لیگ کی طرف سے یہ انتخابات پاکستان کے سوال پر ہوئے

سوال انتخابات کے زمانہ میں مسلمانوں کے گلی کوچوں میں کون سا نعرہ **گونجتا** تھا ؟

جواب لے کے رہیں گے پاکستان ' بٹ کے رہے گا ہندوستان

سوال مسلم لیگ کا انتخابی نعرہ کیا تھا ؟

جواب پاکستان کا مطلب کیا لا الہ الا اللہ

سوال ان انتخابات کا نتیجہ کیا رہا؟

جواب ہندوستان کے مسلمانوں نے قائداعظم کی قیادت میں متفقہ طور پر پاکستان کو ووٹ دیا۔ تمام صوبوں اور مرکز میں مسلم لیگ بھاری اکثریت سے کامیاب ہوئی

سوال کیبنٹ مشن کب آیا؟

جواب 24 مارچ 1946ء کو

سوال اس کا مقصد کیا تھا؟

جواب انتقال اقتدار کے لئے مذاکرات کرنا

سوال یوم راست اقدام کب منایا گیا؟

جواب قائداعظم کے حکم پر یوم راست اقدام 16 اگست 1946ء کو منایا گیا

سوال عبوری حکومت میں مسلم لیگ کب شامل ہوئی؟

جواب دسمبر 1946ء میں

سوال کیا عبوری حکومت میں قائداعظم نے کوئی عہدہ قبول کیا؟

جواب نہیں

سوال ملک کو تقسیم کرنے کا اعلان کب کیا گیا؟

جواب 3 جون 1947ء کو

سوال یہ اعلان کس نے کیا؟

جواب حکومت برطانیہ کی طرف سے لارڈ مونٹ بیٹن نے

سوال مسلم لیگ کی طرف سے تقسیم ہند کے منصوبہ کو کس نے قبول کیا؟

جواب قائداعظم نے

سوال کس طرح؟

جواب ریڈیو سے نشری تقریر کے ذریعے

سوال تقریر کے آخر میں قائداعظم نے کیا کہا ؟

جواب قائداعظم نے بے ساختہ کہا "پاکستان زندہ باد"

سوال پاکستان کس تاریخ کو قانونی طور پر وجود میں آیا ؟

جواب 14 اگست 1947ء کو

سوال قائداعظم نے پاکستان کے لئے گورنر جنرل کے طور پر کب حلف اٹھایا ؟

جواب اسی تاریخ کو

سوال کہاں ؟

جواب کراچی میں

سوال قائداعظم کی آخری سرکاری مصروفیت کیا تھی ؟

جواب اسٹیٹ بینک آف پاکستان کا افتتاح

سوال کب ؟

جواب 1 جولائی 1948ء کو

سوال کہاں ؟

جواب کراچی میں

سوال کیا وہ اس زمانہ میں علیل تھے ؟

جواب جی ہاں ! ان کی آخری علالت شروع ہو چکی تھی

سوال اس علالت کے زمانہ میں وہ کہاں زیر علاج رہے ؟

جواب کوئٹہ کے بعد زیارت میں

سوال قائداعظم کا انتقال کب ہوا ؟

جواب 11 ستمبر 1948ء کی شب

سوال قائد اعظم کا مزار کہاں ہے ؟

جواب قائداعظم کا مزار کراچی میں ہے

سوال قائداعظم کی عظمت کا راز کیا تھا ؟

جواب ان کا عظیم کردار

سوال قائداعظم کا پسندیدہ درخت کونسا تھا ؟

جواب صنوبر کا درخت

سوال قائداعظم کو کون سے دو پھول پسند تھے ؟

جواب گلاب اور کارنیشن

سوال نوجوانی میں جناح کا پسندیدہ مشغلہ کیا تھا ؟

جواب گھڑسواری

سوال قائداعظم کا پسندیدہ ان ڈور گیم کون سا تھا ؟

جواب بلیرڈ۔ جو وہ آخری عمر تک کھیلتے رہے

سوال قائداعظم کا پسندیدہ مصنف کون تھا ؟

جواب شیکسپئر

سوال قائداعظم اپنے دور کی کس شخصیت سے متاثر تھے ؟

جواب ترکی کے قائد مصطفیٰ کمال اتا ترک کی شخصیت سے

سوال قائداعظم کی بیگم کے انتقال کے بعد قائداعظم کی کس بہن نے ان کے گھر کو سنبھالا اور سیاست میں مسلسل ان کا ہاتھ بٹایا ؟

جواب محترمہ فاطمہ جناح کو یہ اعزاز حاصل ہوا۔

# اقبال کوئز

سوال پاکستان کا قومی شاعر کون ہے ؟
جواب علامہ اقبال
سوال علامہ اقبال کا پورا نام کیا تھا ؟
جواب محمد اقبال
سوال انہیں علامہ کیوں کہا جاتا ہے ؟
جواب بہت بڑے عالم کو علامہ کہتے ہیں ۔ علامہ ان کا لقب ہے
سوال علامہ قبال کہاں پیدا ہوئے ؟
جواب سیالکوٹ میں
سوال علامہ اقبال کی تاریخ پیدائش کیا ہے ؟
جواب 9 نومبر 1877ء
سوال علامہ کا انتقال کب ہوا ؟
جواب 21 اپریل 1938ء کی صبح
سوال کہاں ؟
جواب لاہور میں
سوال ان کا مزار کہاں ہے ؟
جواب لاہور کی بادشاہی مسجد کے پہلو میں
سوال علامہ کے والد کا کیا نام تھا ؟
جواب شیخ نور محمد
سوال علامہ کی والدہ کا کیا نام تھا ؟
جواب امام بی بی

سوال علامہ کے بڑے بھائی کا کیا نام تھا ؟

جواب شیخ عطا محمد

سوال علامہ نے ابتدائی تعلیم کہاں حاصل کی ؟

جواب سیالکوٹ میں

سوال اقبال کے وہ کون سے استاد تھے جنہوں نے اقبال کو اقبال بنایا ؟

جواب مولوی میر حسن

سوال بچپن میں اقبال کو کس بات کا شوق تھا ؟

جواب کبوتر اڑانے اور قصے پڑھنے کا

سوال بچپن میں اقبال کا پیار کا نام کیا تھا ؟

جواب بالا ۔ اقبال کی امی انہیں پیار سے بالا کہا کرتی تھیں

سوال کیا اقبال کی والدہ بہت پڑھی لکھی خاتون تھیں ؟

جواب جی نہیں

سوال ان کی کیا خصوصیت تھی ؟

جواب وہ بہت ہی نیک خاتون تھیں

سوال کیا اقبال کے والد بہت پڑھے لکھے تھے ؟

جواب جی نہیں ، لیکن وہ ان پڑھ فلسفی کے نام سے مشہور تھے

سوال ان کی اور کیا خصوصیت تھی ؟

جواب وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے شیدائی تھے

سوال اقبال کا خاندانی پیشہ کیا تھا ؟

جواب اقبال کے والد کشمیری دھسوں کی تجارت کرتے تھے ۔ دادا شیخ محمد رفیق فوجی تھے ۔ پڑدادا شیخ محمد اکبر کا مشغلہ پیری مریدی تھا۔ اقبال کے بڑے بھائی شیخ عطا محمد نے بھی کچھ عرصہ فوج کی ملازمت کی اور بعد میں ایم ای ایس میں انجینئر ہو گئے تھے

سوال اقبال نے انٹر تک کہاں تعلیم حاصل کی ؟
جواب مرے کالج سیالکوٹ میں
سوال اقبال نے اعلیٰ تعلیم کہاں حاصل کی ؟
جواب گورنمنٹ کالج لاہور میں
سوال اقبال نے گورنمنٹ کالج لاہور سے ایم اے کس مضمون میں کیا ؟
جواب فلسفہ میں 1900ء میں
سوال اقبال کو دوسرے کس مضمون سے خصوصی دلچسپی تھی ؟
جواب عربی سے
سوال کیا اقبال استاد بھی تھے ؟
جواب جی ہاں ! انہوں نے گورنمنٹ کالج میں کچھ عرصہ پڑھایا تھا
سوال اقبال اعلیٰ تعلیم کے لئے انگلستان کب گئے ؟
جواب 1905ء میں
سوال اقبال نے یورپ میں کن علوم پر عبور حاصل کیا ؟
جواب اقبال نے لندن سے قانون کی ڈگری لی اور جرمنی سے پی ایچ ڈی کی ڈگری لی
سوال کیا اقبال وکالت بھی کرتے تھے ؟
جواب پیشہ کے اعتبار سے وہ وکیل ہی تھے لیکن وکالت میں ان کو زیادہ دلچسپی نہیں تھی
سوال اقبال کو اصلی دلچسپی کس چیز سے تھی ؟
جواب شاعری سے لیکن ایک خاص قسم کی شاعری سے
سوال اقبال نے شاعری کب شروع کی ؟
جواب اقبال نے شاعری تو طالب علمی کے زمانہ میں ہی شروع کر دی تھی لیکن ان کی قومی شاعری کا آغاز بعد میں ہوا

سوال	کب ؟

جواب	1908ء میں یورپ سے واپسی پر

سوال	اقبال کی اردو شاعری کے مجموعوں کے کیا نام ہیں ؟

جواب	بانگ درا - بال جبرئیل - ضرب کلیم اور ارمغان حجاز

سوال	بانگ درا کب شائع ہوئی ؟

جواب	1924ء میں

سوال	بال جبرئیل کب شائع ہوئی ؟

جواب	1936ء میں

سوال	ضرب کلیم کب شائع ہوئی ؟

جواب	1937ء میں

سوال	کیا اقبال نے بچوں کے لئے بھی لکھا ؟

جواب	جی ہاں ! اقبال نے بچوں کے لئے بھی بہت سی نظمیں لکھیں

سوال	اقبال نے بچوں کے لئے جو نظمیں لکھیں ان کے نام ؟

جواب	بچے کی دعا ' ہمدردی ' ماں کا خواب ' پرندے کی فریاد وغیرہ

سوال	ان میں سے ہر ایک کا ایک ایک شعر سنایئے ؟

جواب	بچے کی دعا کا پہلا شعر ہے

لب پہ آتی ہے دعا بن کے تمنا میری
زندگی شمع کی صورت ہو خدایا میری

ہمدردی کا پہلا شعر

ٹہنی پہ کسی شجر کی تنہا
بلبل تھا کوئی اداس بیٹھا

ماں کے خواب کا پہلا شعر

میں سوئی اک شب کو تو دیکھا یہ خواب
بڑھا اور جس سے میرا اضطراب

پرندہ کی فریاد اس طرح شروع ہوتی ہے

آتا ہے یاد مجھ کو گزرا ہوا زمانہ
وہ باغ کی بہار میں وہ سب کا چہچہانا

سوال کیا اقبال نے فارسی میں شاعری کی ؟
جواب اقبال کی زیادہ شاعری فارسی ہی میں ہے
سوال ان کی فارسی شاعری کی چند کتابوں کے نام ؟
جواب اسرار خودی ' پیام مشرق ' زبور عجم ' جاوید نامہ
سوال اقبال نے فارسی میں شاعری کیوں کی ؟
جواب اقبال نے قومی اور ملی شاعری زیادہ تر فارسی میں ہی کی تاکہ ان کا پیغام زیادہ سے زیادہ مسلمانوں تک پہنچ سکے
سوال کیا اقبال نے انگریزی میں بھی لکھا ؟
جواب جی ہاں ! اسلام کے بارے میں ان کے لیکچر انگریزی میں ہیں ۔ قائداعظم کے نام ان کے خطوط انگریزی میں ہیں ۔ 1930ء کا ان کا وہ خطبہ جس میں انہوں نے پاکستان کا تصور پیش کیا وہ بھی انگریزی میں ہے
سوال کیا اقبال نے سیاست میں حصہ لیا ؟
جواب جی ہاں ! 1907ء میں وہ لندن مسلم لیگ کے ممبر بنے ۔ 1926ء میں وہ پنجاب اسمبلی کے ممبر منتخب ہوئے 1930ء میں انہوں نے آل انڈیا مسلم لیگ کے جلسہ کی صدارت کی اور پاکستان کا تصور پیش کیا 1932ء میں انہوں نے لندن کی گول میز کانفرنس میں شرکت کی 1936ء میں پنجاب مسلم لیگ منظم کی 1937ء میں انہوں نے

قائداعظم کے نام بہت سے خطوط لکھے اور انہیں پاکستان کے بارے میں قیمتی مشورے دیئے

سوال کیا اقبال اور قائداعظم کے مراسم تھے ؟

جواب قائداعظم اور علامہ اقبال کے گہرے مراسم تھے ' اقبال نے 1938ء میں قائداعظم کے بارے میں جواہر لال نہرو سے کہا کہ مسلمانوں کے اصلی لیڈر تو محمد علی جناح ہی ہیں میں تو ان کا ایک ادنیٰ سا سپاہی ہوں۔

# معلومات پاکستان کوئز

سوال پاکستان کا مطلب کیا ؟

جواب لا الٰہ الا اللہ

سوال بابائے قوم کا نام ؟

جواب قائداعظم محمد علی جناح

سوال قومی شاعر؟

جواب علامہ اقبال

سوال پاکستان کا قومی دن ؟

جواب 14 اگست

سوال قومی نعرہ ؟

جواب پاکستان زندہ باد

سوال قومی پرچم ؟

جواب سفید اور سبز چاند تارہ کے ساتھ

سوال قومی ترانہ ؟

جواب شاد باد منزل مراد

سوال قومی زبان ؟

جواب اردو

سوال پاکستان کا قومی پھول ؟

جواب چنبیلی

سوال قومی رنگ ؟

جواب گہرا سبز (پاکستانی پرچم کا)

سوال قومی لباس ؟

جواب شلوار قمیض

سوال قومی ٹوپی ؟

جواب جناح کیپ

سوال قومی کھیل ؟

جواب ہاکی

سوال پاکستان کا دارالحکومت ؟

جواب اسلام آباد

سوال پاکستان کی سب سے بڑی مسجد ؟

جواب فیصل مسجد (اسلام آباد)

سوال پاکستان کا بلند ترین مینار ؟

جواب مینار پاکستان

سوال مینار پاکستان کی بلندی ؟

جواب 196 فٹ

سوال پاکستان کا سب سے بڑا شہر؟

جواب کراچی

سوال　کراچی کی آبادی ؟
جواب　90 لاکھ
سوال　پاکستان کی سب سے اونچی چوٹی ؟
جواب　کے ٹو سلسلہ قراقرم
سوال　کے ٹو کے اونچائی ؟
جواب　28250 فٹ
سوال　پاکستان کا سب سے بڑا دریا ؟
جواب　دریائے سندھ
سوال　پاکستان کا سب سے بڑا پہاڑی سلسلہ ؟
جواب　سلسلہ قراقرم
سوال　پاکستان کی سب سے لمبی سڑک ؟
جواب　شاہراہ پاکستان
سوال　کہاں سے کہاں تک ؟
جواب　پشاور سے کراچی تک لمبائی 1735 کلومیٹر
سوال　پاکستان کا سب سے بڑا میوزیم ؟
جواب　نیشنل میوزیم کراچی
سوال　پاکستان کا سب سے بڑا چڑیا گھر؟
جواب　لاہور کا چڑیا گھر
سوال　سب سے بڑا تفریحی پارک ؟
جواب　نیشنل پارک ( ایوب پارک ) راولپنڈی
سوال　سب سے بڑا ریڈیو سٹیشن ؟
جواب　اسلام آباد
سوال　سب سے بڑا ریلوے سٹیشن ؟

جواب لاہور

سوال سب سے بڑا پلیٹ فارم ؟

جواب کوٹری

سوال سب سے بڑا قدرتی گیس کا ذخیرہ ؟

جواب سوئی ( بلوچستان )

سوال سب سے بڑا جنگل ؟

جواب چھانگا مانگا ( پنجاب )

سوال آثار قدیمہ کا سب سے بڑا میوزیم ؟

جواب ٹیکسلا ( پنجاب )

سوال سب سے بڑا زرعی عجائب گھر؟

جواب فیصل آباد

سوال سب سے بلند درہ ؟

جواب درہ خنجراب ( سلسلہ قراقرم میں )

سوال پاکستان کا گرم ترین مقام ؟

جواب جیکب آباد ( بلوچستان )

سوال پاکستان کا سرد ترین مقام ؟

جواب زیارت ( بلوچستان )

سوال پاکستان کی سب سے بڑی بندرگاہ ؟

جواب کراچی

سوال سب سے بڑا ہوائی اڈہ ؟

جواب قائداعظم ایئرپورٹ کراچی

سوال سب سے بڑا ڈیم ( بند ) ؟

جواب تربیلا

سوال تربیلا کس دریا پر ہے ؟

جواب دریائے سندھ پر تربیلا کے مقام پر

سوال پاکستان کا دوسرا بڑا بند ؟

جواب منگلا

سوال یہ کس دریا پر باندھا گیا ہے ؟

جواب دریائے جہلم پر منگلا کے مقام پر

سوال پاکستان کا سب سے بڑا پن بجلی گھر کہاں ہے ؟

جواب تربیلا ڈیم پر

سوال دوسرا بڑا پن بجلی گھر کہاں ہے ؟

جواب منگلا ڈیم پر

سوال پاکستان کا پہلا ایٹمی بجلی گھر کہاں ہے ؟

جواب کراچی میں

سوال سب سے لمبی ریلوے لائن ؟

جواب پاکستان ریلوے

سوال کہاں سے کہاں تک ؟

جواب پشاور سے کراچی تک

سوال سب سے لمبی سرنگ ؟

جواب لواری سرنگ

سوال لواری سرنگ کی لمبائی کتنی ہے ؟

جواب لمبائی تین میل ، چوڑائی تیس فٹ ، اونچائی پچیس فٹ

سوال پاکستان کی دوسری بڑی سرنگ کون سی ہے ؟

جواب کھوجک

سوال کہاں ہے ؟

جواب بلوچستان میں

سوال اس کی لمبائی کتنی ہے ؟

جواب ڈھائی میل

سوال سب سے بڑا کوہستان نمک ؟

جواب کھیوڑہ

سوال پاکستان کی سب سے بڑی قدرتی جھیل ؟

جواب ضلع دادو سندھ میں منچھر جھیل

سوال پاکستان کی سب سے بلند ترین اور خوبصورت ترین جھیل ؟

جواب جھیل سیف الملوک

سوال جھیل سیف الملوک کہاں ہے ؟

جواب وادی کاغان میں

سوال پاکستان کا سب سے بڑا ریگستان ۔ صحرا کہاں ہے ؟

جواب تھرپارکر سندھ میں

سوال پاکستان کا سب سے بڑا جزیرہ ؟

جواب منوڑہ

سوال کہاں ہے ؟

جواب کراچی کے قریب

سوال پاکستان کس براعظم میں واقع ہے ؟

جواب براعظم ایشیاء میں

سوال پاکستان کے شمال میں کون سا ملک ہے ؟

جواب چین

سوال مشرق میں ؟

جواب بھارت

سوال مغرب میں ؟
جواب افغانستان ' ایران
سوال پاکستان کے جنوب میں کیا ہے ؟
جواب پاکستان کے جنوب میں کوئی ملک نہیں سمندر ہے
سوال اس سمندر کا کیا نام ہے ؟
جواب بحیرہ عرب
سوال پاکستان کے شمال میں جو سلسلہ ہے اس کا نام کیا ہے ؟
جواب قراقرم
سوال شاہراہ ریشم کہاں ہے ؟
جواب پاکستان کے شمالی علاقہ میں
سوال شاہراہ ریشم پاکستان کو کس ملک سے ملاتی ہے ؟
جواب چین سے
سوال درہ خنجراب کہاں ہے ؟
جواب پاکستان کے شمالی علاقہ میں یہ درہ پاکستان کو چین سے ملاتا ہے ۔
شاہراہ ریشم اس سے گزرتی ہے
سوال سیاچن کیا ہے ؟
جواب ایک گلیشیئر ہے
سوال کہاں ؟
جواب پاکستان کے شمالی علاقہ میں سلسلہ قراقرم میں
سوال اس سے کس ملک کی سرحد ملتی ہے ؟
جواب بھارت کی
سوال اس کی بلندی کتنی ہے ؟
جواب بیس ہزار فٹ

سوال پاکستان کا سرکاری نام ؟

جواب اسلامی جمہوریہ پاکستان

سوال کب سے ؟

جواب پاکستان کا پہلا آئین نافذ ہونے کے وقت سے

سوال پاکستان کا پہلا آئین کب نافذ ہوا ؟

جواب 23 مارچ 1956ء کو

سوال لفظ پاکستان کس نے بنایا ؟

جواب چوہدری رحمت علی نے

سوال کب ؟

جواب جنوری 1933ء میں

سوال لفظ پاکستان پہلی بار کس کتاب کے ذریعے معروف ہوا ؟

جواب چوہدری رحمت علی کی کتاب NOW OR NEVER کے ذریعے

سوال چوہدری رحمت علی نے اس کتاب میں پاکستان کے بارے میں کیا لکھا ہے ؟

جواب یہ کہ پاکستان مرکب لفظ ہے اس میں حرف ( پ ) پنجاب سے ' ( ا ) افغانیہ سرحد سے ' ( ک ) کشمیر سے ' ( س ) سندھ سے اور ( تان ) بلوچستان سے لیا گیا ہے

سوال پاکستان کے لفظی معنی کیا ہیں ؟

جواب پاک لوگوں کا ملک

سوال پاکستان کس دن وجود میں آیا ؟

جواب جمعرات کو

سوال رمضان کی کونسی تاریخ تھی ؟

جواب ستائیسویں

سوال اور سن ہجری ؟

جواب 1366 ہجری

سوال پاکستان اور بھارت کے درمیان باؤنڈری لائن کا کیا نام ہے ؟

جواب ریڈ کلف لائن

سوال ریڈ کلف لائن کا تعین کب ہوا ؟

جواب اگست 1947ء میں

سوال پاکستان اور افغانستان کے درمیان سرحدی خط یا باؤنڈری لائن کا کیا نام ہے ؟

جواب ڈیورنڈ لائن

سوال اس کا تعین کب ہوا ؟

جواب 1893ء میں

سوال پاکستان کا کل رقبہ ؟

جواب 796.780 مربع کلو میٹر

سوال پہلی مردم شماری پاکستان میں کب ہوئی ؟

جواب 1951ء میں

سوال اور آخری ؟

جواب 1991ء میں جسے منسوخ کر دیا گیا

سوال آخری مردم شماری کے مطابق پاکستان کی کل آبادی کتنی ہے ؟

جواب 11 کروڑ 40 لاکھ

سوال پاکستان میں خواندگی کی شرح کیا ہے یعنی کتنے لوگ پڑھے لکھے ہیں ؟

جواب ہر سو افراد میں کل 26 افراد پڑھے لکھے ہیں

سوال رقبہ کے لحاظ سے پاکستان کا بڑا صوبہ کونسا ہے ؟

جواب بلوچستان

سوال اور آبادی کے لحاظ سے ؟

جواب پنجاب

سوال پاکستان کے ساحل کی لمبائی کتنی ہے ؟

جواب 900 کلو میٹر

سوال پاکستان کی تین مشہور بندرگاہیں کونسی ہیں ؟

جواب کراچی ' گوادر ' پورٹ قاسم

سوال پاکستان کے دو مشہور درے کونسے ہیں ؟

جواب درہ خیبر ( سرحد ) درہ بولان ( بلوچستان )

سوال پاکستان میں سب سے زیادہ بارش کہاں ہوتی ہے ؟

جواب مری کے علاقہ میں

سوال سرحد کے دریائے کابل پر کون سا بند باندھا گیا ہے ؟

جواب وارسک ڈیم

سوال راول ڈیم کہاں ہے ؟

جواب راولپنڈی میں

سوال آزاد کشمیر کے مشہور دریا کا نام ؟

جواب دریائے نیلم

سوال بلوچستان کے سب سے بڑے دریا کا نام ؟

جواب ہنگول

سوال اس کی لمبائی کتنی ہے ؟

جواب 350 میل

سوال دریائے سندھ کے دوسرے نام ؟

جواب اباسین ' اٹک ' مہران ' انڈس

سوال پنجاب کے پانچ دریاؤں کے نام ؟

جواب راوی ، ستلج ، چناب ، جہلم اور بیاس

سوال پاکستان کی سب سے بڑی صنعت ؟

جواب ٹیکسٹائل ۔ (کپڑا بنانے کی صنعت)

سوال بھاری مشینیں بنانے کا سب سے بڑا کارخانہ ؟

جواب ہیوی میکنیکل کمپلکس ٹیکسلا

سوال پاکستان کی سب سے بڑی سٹیل مل کہاں ہے ؟

جواب کراچی میں

سوال جہاز توڑنے کی صنعت کا سب سے بڑا مرکز ؟

جواب گڈانی ( بلوچستان )

سوال پاکستان میں پنسلیں کہاں بنتی ہے ؟

جواب داوَد خیل

سوال کسی ملک میں کتنے فیصد رقبہ پر جنگلات ہونے چاہئیں ؟

جواب 25 فیصد رقبہ پر

سوال پاکستان میں کتنے فیصد رقبہ پر جنگلات ہیں ؟

جواب 3.5 فیصد رقبے پر

سوال شاہراہ قراقرم کی لمبائی' چوڑائی کتنی ہے ؟

جواب لمبائی 500 میل اور چوڑائی 32 فٹ

سوال پاکستان کی مشہور اور بڑی وادیاں ؟

جواب کاغان ، سوات ، چترال ، سکردو ، گلگت

سوال پاکستان کے صحت افزا مقامات

جواب مری ، ایبٹ آباد ، زیارت

سوال پاکستان کے آثار قدیمہ ؟

جواب موہنجوداڑو ( سندھ ) ہڑپہ ( پنجاب ) ٹیکسلا ( پنجاب )

ٹھٹھہ ( سندھ ) تخت بائی ( سرحد )

سوال پاکستان کا پہلا بڑا پن بجلی گھر؟

جواب وارسک

سوال پہلا تھرمل بجلی گھر؟

جواب گدو

سوال پہلا ایٹمی بجلی گھر؟

جواب کراچی

سوال سوئی گیس کی دریافت کب ہوئی ؟

جواب 1952ء میں

سوال کھیوڑہ سے نمک کب سے نکالا جا رہا ہے ؟

جواب سکندراعظم کے حملہ کے وقت سے

سوال پاکستان کا پہلا سکہ کب رائج ہوا ؟

جواب مارچ 1948ء میں

سوال پاکستان میں اعشاری نظام کب رائج ہوا ؟

جواب 1974ء میں

سوال پاکستان کا معیاری وقت گرینج ٹائم سے کتنا آگے ہے ؟

جواب پانچ گھنٹے

سوال پاکستان کے صوبے تو چار ہیں لیکن انتظامی لحاظ سے پاکستان کو کتنے حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے ؟

جواب چھ حصوں میں

سوال کون کون سے ؟

جواب سندھ ' بلوچستان ' پنجاب ' سرحد ' قبائلی علاقہ جات ( فاٹا ) اور شمالی علاقہ جات

سوال پاکستان کے پہلے گورنر جنرل ؟
جواب قائداعظم محمد علی جناح
سوال پہلے وزیراعظم ؟
جواب لیاقت علی خان
سوال قرارداد مقاصد کب منظور ہوئی ؟
جواب مارچ 1949ء میں
سوال قومی ترانے کی دھن کب منظور ہوئی ؟.
جواب اگست 1949ء میں
سوال قومی ترانے کی دھن کس نے ترتیب دی ؟
جواب احمد جی چھاگلہ نے
سوال قومی ترانے کے الفاظ کس نے لکھے اور کب ؟
جواب حفیظ جالندھری نے 1954ء میں
سوال پاکستان کے پرچم کی لمبائی اور چوڑائی کا تناسب ؟
جواب 3 اور 2 کا تناسب ہے
سوال پرچم میں سیدھی سفید پٹی کس کے لئے ہے ؟
جواب پاکستان کی اقلیتوں کے لئے
سوال پاکستانی پرچم میں کتنے کونوں کا ستارہ ہے ؟
جواب پانچ کونوں کا
سوال پاکستانی ترانہ بجنے میں کتنا وقت لگتا ہے ؟
جواب ایک منٹ تیس سیکنڈ
سوال قومی ترانہ سننے کے آداب کیا ہیں ؟
جواب جب بھی قومی ترانہ رسمی طور پر بجایا جائے تو اس کو اٹینشن پوزیشن میں کھڑے ہو کر سننا چاہئے

سوال قومی پرچم کے احترام کا تقاضا کیا ہے ؟
جواب جب قومی پرچم رسمی طور پر لہرایا جائے تو اسے سلامی دینا پرچم کی جھنڈی کا بھی احترام کرنا چاہئے
سوال پاکستان کا پہلا آئین کب نافذ ہوا ؟
جواب 23 مارچ 1956ء کو
سوال پاکستان کا آئینی نام کیا تجویز ہوا ؟
جواب اسلامی جمہوریہ پاکستان
سوال یہ پہلا آئین صدارتی تھا یا پارلیمانی ؟
جواب پارلیمانی
سوال اس آئین کے تحت پہلا صدر کون تھا ؟
جواب میجر جنرل سکندر مرزا
سوال پاکستان کا پہلا مارشل لاء کب لگا ؟
جواب 7 اکتوبر 1957ء کو
سوال پاکستان کا دوسرا آئین کب نافذ ہوا ؟
جواب یکم جون 1962ء کو
سوال یہ آئین صدارتی تھا یا پارلیمانی ؟
جواب صدارتی
سوال دوسرا مارشل لاء کب لگا ؟
جواب 25 مارچ 1969ء کو
سوال پاکستان کا تیسرا آئین کب نافذ ہوا ؟
جواب 14 اگست 1973ء کو
سوال یہ آئین صدارتی تھا یا پارلیمانی ؟
جواب پارلیمانی

سوال اور کس طرز کا ؟

جواب وفاقی

سوال اس میں کتنے ایوان ہیں ؟

جواب دو

سوال کون کون سے ؟

جواب قومی اسمبلی اور سینٹ

سوال تیسرا مارشل لاء کب لگا ؟

جواب 5 جولائی 1977ء کی شب

سوال آبادی کے لحاظ سے پاکستان دنیائے اسلام میں کس نمبر پر ہے ؟

جواب تیسرے نمبر پر

سوال پہلے پر کون سا اسلامی ملک ہے ؟

جواب انڈونیشیا

سوال دوسرے پر ؟

جواب بنگلا دیش

سوال پاکستان اور پاکستان کے پڑوسی ملکوں میں ان پڑھوں کی شرح ؟

جواب سری لنکا 12.9 فیصد

بھارت 52.6 فیصد

بنگلادیش 66.9 فیصد

پاکستان 70.4 فیصد

افغانستان 76.3 فیصد

سوال کن دو ایشیائی ملکوں میں کوئی ان پڑھ نہیں ؟

جواب جاپان اور شمالی کوریا

سوال کیا تعلیم اور ترقی میں کوئی رشتہ ہے ؟

جواب بڑا گہرا اور بنیادی تعلق ہے

سوال پاکستان کی سب سے بڑی عدالت ؟

جواب سپریم کورٹ آف پاکستان

سوال پاکستان کا سب سے بڑا فوجی اعزاز ؟

جواب نشان حیدر

سوال پاکستان کی مسلح افواج کا سپریم کمانڈر ؟

جواب صدر پاکستان

سوال بری فوج کا سب سے بڑا عہدہ ؟

جواب جرنیل

سوال ایئر فورس کا سب سے بڑا عہدہ ؟

جواب ایئر چیف مارشل

سوال بحری فوج کا سب سے بڑا عہدہ ؟

جواب ایڈمرل

سوال بری فوج کے سربراہ کا عہدہ ؟

جواب چیف آف دی آرمی سٹاف

سوال بری فوج کا صدر مقام ؟

جواب راولپنڈی

سوال ایئر فورس کے چیف کا عہدہ ؟

جواب چیف آف دی ایئر سٹاف

سوال ایئر فورس کا ہیڈ کوارٹر ؟

جواب پشاور

سوال بحری فوج ( نیوی ) کے سربراہ کا عہدہ ؟

جواب چیف آف دی نیول سٹاف

سوال نیوی کا صدر مقام ؟

جواب اسلام آباد

سوال یوم دفاع پاکستان کب منایا جاتا ہے ؟

جواب 6 ستمبر کو

سوال یوم جمہوریہ ؟

جواب 23 مارچ کو

سوال پاکستان میں یونیورسٹیوں کی تعداد ؟

جواب 23

سوال پاکستان ریڈ کراس سوسائٹی کا نام ہلال احمر کب پڑا ؟

جواب 6 اپریل 1973ء

سوال دوسری اسلامی سربراہی کانفرنس پاکستان میں کب اور کہاں ہوئی ؟

جواب 1974ء میں لاہور میں

سوال پاکستان یو این او کا ممبر کب بنا ؟

جواب 30 ستمبر 1947ء کو

سوال پاکستان کے پہلے مصنوعی سیارے کا نام ؟

جواب بدر اول

سوال یہ حروف کن الفاظ کے مخفف ہیں ( Abreviations )

جی ٹی روڈ گرینڈ ٹرنک روڈ

پی بی سی پاکستان براڈ کاسٹنگ کارپوریشن

پی ٹی وی سی پاکستان ٹیلی ویژن کارپوریشن

پی ٹی این Peoples Television

سی این این Cable News Network

پی آئی اے Pakistan International Air line

| | |
|---|---|
| Wapter and Power Development Authority | واپڈا |
| Pakistan Industrial Developemnt Corporation | P.I.D.C |
| Pakistan Atomic Energy Commission | P.A.E.C |
| Associated Press of Pakistan | APP |
| Pakistan Press International | PPI |
| Pakistan Science Foundation | PSF |
| Pakistan Institute of Nuclear Science and Technolagy | Ping Tech |

☆ گلشن پرست ہوں میں مجھے گل ہی نہیں عزیز
کانٹوں سے بھی نباہ کئے جا رہا ہوں میں

(جگر مراد آبادی)

# یوم دفاع کوئز

| | |
|---|---|
| سوال | یوم دفاع کب منایا جاتا ہے ؟ |
| جواب | یوم دفاع ہر سال 6 ستمبر کو منایا جاتا ہے |
| سوال | کس لئے ؟ |
| جواب | 1965ء کی جنگ میں پاکستان کی فتح کی یاد میں |
| سوال | 1965ء کی جنگ کب شروع ہوئی ؟ |
| جواب | 6 ستمبر 1965ء کو |
| سوال | کہاں اور کیسے ؟ |
| جواب | واھگہ بارڈر لاہور پر بھارت کے حملہ سے |
| سوال | جنگ ستمبر کتنے دن جاری رہی ؟ |
| جواب | 17 دن 23 ستمبر تک |
| سوال | جنگ ستمبر میں کن کن محاذوں پر بازار جنگ زیادہ گرم رہا ؟ |
| جواب | راجستھان ' لاہور ' سیالکوٹ اور کشمیر سیکٹر میں |
| سوال | جنگ ستمبر میں ٹینکوں کا بہت بڑا معرکہ کہاں ہوا ؟ |
| جواب | سیالکوٹ سیکٹر میں چونڈہ کے محاذ پر |
| سوال | کب ؟ |
| جواب | 12 ستمبر کو |
| سوال | اس کا انجام کیا ہوا ؟ |
| جواب | دشمن کو عبرتناک شکست ہوئی |
| سوال | جنگ ستمبر میں پاکستان ایئرفورس کی کارکردگی کیسی رہی ؟ |
| جواب | نہایت شاندار |

سوال اس کی کوئی مثال ؟

جواب سکواڈرن لیڈر ایم ایم عالم نے صرف دو منٹ میں دشمن کے پانچ طیارے مار گرائے

سوال جنگ ستمبر میں پاکستان نیوی نے کیا کیا ؟

جواب پاکستان نیوی نے اپنا فرض نہایت کامیابی سے ادا کیا

سوال مثلاً ؟

جواب مثلاً دشمن کے ایک بحری اڈہ دوارکا کو مکمل طور پر تباہ کر کے پاکستان نیوی نے تاریخی کارنامہ انجام دیا

سوال جنگ ستمبر کے ہیروز ؟

جواب پاکستان آرمی کا ہر جیالا اپنی جگہ ہیرو تھا

سوال پھر بھی دو ایک نام جو زیادہ نمایاں رہے ؟

جواب برگیڈیر شامی شہید (ہلال جرات) ' میجر عزیز بھٹی شہید (نشان حیدر) ' سکواڈن لیڈر سرفراز رفیقی شہید (ستارہ جرات)

سوال جنگ ستمبر میں دشمن کو کتنا نقصان اٹھانا پڑا ؟

جواب دشمن کے 473 ٹینک ' 110 ہوائی جہاز تباہ ہوئے اور 9500 فوجی مارے گئے

سوال اس کے مقابلے میں پاکستان نے کتنی قربانیاں دیں ؟

جواب 125 ٹینک ' 14 طیارے ضائع ہوئے اور 1035 جیالے شہید ہوئے

سوال اس جنگ میں کون کونسے شہر دشمن کے حملوں کا براہ راست نشانہ بنے؟

جواب تین شہر۔ لاہور ' سرگودھا اور سیالکوٹ

سوال ان کے شہریوں نے دشمن کے حملوں کا کس طرح مقابلہ کیا ؟

جواب نہایت مردانہ وار ' بڑے حوصلے سے

سوال اس کا اعتراف کس طرح کیا گیا ؟

جواب ان تینوں شہروں کو ہلال استقلال دیا گیا

سوال کیا یوم دفاع صرف ستمبر 1965ء کی جنگ کی یاد کے لئے مخصوص ہے ؟

جواب نہیں - اس موقع پر جنگ دسمبر کے شہیدوں اور غازیوں کو بھی خراج تحسین پیش کیا جاتا ہے

سوال جنگ دسمبر کب شروع ہوئی ؟

جواب 3 دسمبر 1971ء کو

سوال کہاں ؟

جواب یوں تو دسمبر 1971ء کی جنگ مشرقی اور مغربی پاکستان دونوں محاذوں پر ہوئی لیکن اس کا اصل مرکز مشرقی پاکستان ہی تھا

سوال یہ جنگ کب ختم ہوئی ؟

جواب 16 دسمبر 1971ء کو

سوال اس کا نتیجہ کیا رہا ؟

جواب بھارتی جارحیت کی مدد سے مشرقی پاکستان کی بغاوت کامیاب ہوئی

سوال اس جنگ میں پاکستانی افواج کی کارکردگی کیسی رہی ؟

جواب پاکستانی جیالوں نے اپنا فرض ادا کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی

سوال جنگ دسمبر 1971ء میں نشان حیدر کا اعزاز کتنے شہیدوں کو دیا گیا ؟

جواب چار شہیدوں کو

سوال کون کون سے

جواب میجر اکرم شہید کو مشرقی پاکستان کے محاذ جنگ پر ' میجر شبیر شہید ' لانس نائیک محمد محفوظ شہید اور سوار محمد حسین شہید کو مغربی محاذ پر نشان حیدر دیا گیا

سوال کیا 1971ء میں نشان حیدر کا عزاز کسی اور کو بھی ملا تھا ؟

جواب جی ہاں

سوال کب اور کیسے ؟

جواب دسمبر1971ء کی جنگ چھڑنے سے پہلے لیکن اسی سلسلہ میں اگست 1971ء میں نشان حیدر کا اعزاز نوجوان پائلٹ آفیسر راشد منہاس شہید نے حاصل کیا

سوال شہادت کے وقت راشد منہاس کی عمر کیا تھی ؟

جواب صرف بیس سال - پاکستان کا یہ جاں نثار 17 فروری 1951ء کو پیدا ہوا اور 20 اگست 1971ء کو اس نے اپنی جان اپنے ہاتھوں سے پاکستان کو پیش کر دی

سوال پاکستان کے دو نشان حیدر اور بھی ہیں وہ کب اور کہاں شہید ہوئے ؟

جواب پاکستان کا پہلا نشان حیدر کیپٹن محمد سرور شہید نے 1948ء میں کشمیر کے محاذ پر حاصل کیا - 1958ء میں مشرقی پاکستان میں لکشمی پور کے معرکے میں میجر محمد طفیل شہید نشان حیدر کے اعزاز سے سرفراز ہوئے تھے

سوال یوم دفاع کا پیغام کیا ہے ؟

جواب یوم دفاع پاکستان کو مضبوط سے مضبوط تر بنانے کے عزم کرنے کا دن ہے

☆ پاکستان زندہ باد ☆

# تیسرا باب

# درس زندگی

- رحمٰن کو رحمٰن ہے
- صحت و صفائی
- صحت و تندرستی
- بچوں کے خطرے
- کھانے پینے کے آداب
- ٹریفک رولز

# رحمٰن کو رحمٰن ہے شیطان کو شیطان ہے

میزبان — آج کا موضوع ہے رحمان کو رحمان ہے شیطان کو شیطان ہے

سوال — اس کا کیا مطلب ہے ؟

جواب — اس کا یہ مطلب ہے جو جیسا کرے گا ویسا بھرے گا۔ جو بوئے گا وہ کاٹے گا۔ جو بھلائی کرے گا وہ بھلائی پائے گا۔ جو نقصان پہنچائے گا وہ نقصان اٹھائے گا

سوال — کیسے ؟

جواب — یہ دنیا کا دستور ہے۔ جیسا cause ویسا effect

"کیا خوب سودا ہے اس ہاتھ دے اس ہاتھ لے "

سوال — یہ مصرعہ کس کا ہے ؟

جواب — نظیر اکبر آبادی کا

سوال — اس نظم کا عنوان کیا ہے ؟

جواب — اس نظم کا عنوان ہے " اس ہاتھ دے اس ہاتھ لے "

سوال — اس نظم کے کچھ اور ٹکڑے ؟

جواب ☆ آرام دے آرام لے ' دکھ درد دے آفات لے

☆ آرام میں آرام ہے ' آزار میں آزار ہے

☆ نقصان میں نقصان ہے ' احسان میں احسان ہے

☆ اپنے نفع کے واسطے اور کا نقصان مت کر

☆ تیرا نقصان بھی ہوئے اس بات پر دھیان کر

☆ دل شاد رکھ دل شاد رہ ' غمناک رکھ غمناک رہ

# صحت و صفائی

قرآن حکیم میں ہے

فَطَهَرُو ○

پاکی حاصل کرو Keep clean

ان اللہ یحب المطہرین ○

خدا پاک و صاف لوگوں کو پسند کرتا ہے

Allah loves the people who keep clean.

وثیابک فطہرو الرجز فاھجر ○

اپنے کپڑے صاف ستھرے اور پاک و صاف رکھا کرو

اور ہر قسم کی غلاظت اور گندگی سے بچو

Keep your body clean keep your clothes

keep away from filth

رسول اللہؐ نے صحت اور صفائی کے سلسلہ میں فرمایا

About cleanliness the Prophet said

صفائی و پاکیزگی ایمان کا جز ہے

Cleauliners is a part of faith

خدا نے اسلام کی بنیاد پاکیزگی اور صفائی پر رکھی ہے

Allah has laid the foundation of Islam on cleanliness

مسلمانو ! اپنے جسموں کو پاک رکھا کرو

O Muslims keep your bodies clean

مسلمانو ! سفید کپڑے پہنا کرو

O Muslime wear white dress

مسلمانو ! اپنے کپڑے صاف رکھا کرو

O Muslime keep your clothes clean

اللہ تعالیٰ پاکیزہ لوگوں اور پاکیزگی کو پسند کرتا ہے اور چاہتا ہے کہ اپنی نعمت کا نشان اپنے بندوں میں دیکھے

Allah loves cleanliness and those who keep clean

and likes to see people smartly dressed.

خدا اس آدمی کو پسند نہیں کرتا جو میلا کچیلا اور پریشان حال ہو

Allah does not like the oue who is Carlens

carlens about lis dress and appearamce.

# صحت اور تندرستی

سوال — صحت کی اہمیت کیا ہے ؟

جواب — صحت یا تندرستی کامیاب زندگی کی شرط ہے ۔ صحت کے بغیر نہ لکھنا پڑھنا ممکن ہے نہ کھیلنا ۔ اگر صحت خراب ہو تو ذہن بھی صحیح طور پر کام نہیں کرتا

سوال — صحت کی کتنی قسمیں ہیں ؟

جواب — صحت کی تین قسمیں ہیں

سوال — کون کون سی ؟

جواب — جسمانی صحت ' ذہنی صحت اور روحانی صحت اور تینوں کا آپس میں گہرا تعلق ہے

سوال — جسمانی صحت یا تندرستی کے بنیادی اصول کیا ہیں ؟

جواب جسمانی صحت کے تین اصول ہیں

سوال کون سے ؟

جواب پاکی (Purity) یا صفائی تواتر (Regularity)
اور اعتدال (Moderation)

سوال پاکی یا صفائی کا مطلب کیا ہے ؟

جواب پاکی یا صفائی کا مطلب ہے کہ ہر چیز پاک و صاف ہو ' جسم پاک و صاف ہو ' ذہن پاک و صاف ہو ' کپڑے ' لباس ' جگہ پاک و صاف ہو ' ہوا جس میں ہم سانس لیں ' پانی جو ہم پئیں ' غذا جو ہم کھائیں غرض ہر چیز پاک و صاف ہو ۔ پاکی اور صفائی تندرستی کا پہلا بنیادی اصول ہے

سوال تواتر سے کیا مراد ہے ؟

جواب تواتر Regularity کا مطلب ہے کہ جو کام بھی کیا جائے اپنے وقت پر تسلسل سے کیا جائے ۔

سوال یعنی ؟

جواب یعنی یہ کہ کھانے پینے ' کام کرنے ' سونے ' کھیلنے یا پڑھنے لکھنے کا جو مناسب وقت ہے ہر روز اس کی پابندی کی جائے وقت بے وقت کھانا پینا ' کھیلنا ' سونا حتیٰ کہ وقت بے وقت پڑھنا بھی صحت کے لئے اچھا نہیں ہوتا

سوال صحت کا تیسرا اصول کیا ہے ؟

جواب صحت کو قائم رکھنے کا تیسرا اصول وہی ہے جس کا حکم رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے دیا یعنی **خیرالامور اوسطھا** یعنی ہر کام میں توازن ' اعتدال سے کام لیا جائے ' نہ بہت کم ' نہ بہت زیادہ نہ ایک انتہا نہ دوسری انتہا

سوال مثلاً ؟

جواب مثلاً یہ نہیں کہ ہر وقت پڑھنا ہی پڑھنا ہے ' نہ آرام ' نہ تفریح ' نہ کھیل ' نہ ڈھنگ سے کھانا پینا دوسری انتہا یہ ہے کہ دن رات کھیل ہی کھیل ' ٹی وی ہی ٹی وی ' سونا ہی سونا یا کھانا ہی کھانا Living habito میں بھی اعتدال ہونا چاہئے

" Moderation is the law "

## بچوں کے خطرے

سوال کیا کلاس میں نوکدار پنسل سے کھیلنا چاہئے ؟

جواب پنسل یا کسی بھی نوک دار چیز سے نہیں کھیلنا چاہئے

سوال کیا پنسل یا ہیئر پن Hair Pin سے کان صاف کرنا چاہئے ؟

جواب نہیں - پنسل یا پن سے کان صاف نہیں کرنا چاہئے

سوال کیوں نہیں ؟

جواب پنسل یا پن کان میں چبھ سکتی ہے

سوال کیا ہیئر پن کو منہ میں دبانا چاہئے ؟

جواب نہیں

سوال کیوں نہیں ؟

جواب چونکہ پن ہونٹوں سے پھسل کر منہ میں جا سکتی ہے

سوال کیا شارپنر یا ربڑ منہ میں لینا چاہئے ؟

جواب ہرگز نہیں

سوال کیوں نہیں ؟

جواب شارپنر حلق میں پھنس سکتا ہے

سوال کیا کسی کے پیچھے سے چپکے سے کرسی گھسیٹنی چاہئے ؟

جواب نہیں

سوال کیوں نہیں ؟

جواب وہ بے خبری میں دھڑام سے نیچے گر سکتا ہے

سوال کیا ڈسکوں کے اوپر سے پھلانگ کر ادھر ادھر جانا چاہیئے ؟

جواب نہیں ۔ ایسے کرنے سے چوٹ لگنے کا ڈر ہوتا ہے

سوال کیا کلاس میں کھڑکی سے کود کر آنا چاہیئے ؟

جواب کبھی نہیں

سوال کیا کلاس میں ایک دوسرے پر چاک پھینکنا چاہیئے

جواب نہیں ۔ چاک کسی کی آنکھ میں لگ سکتا ہے یوں بھی چاک ضائع کرنا اچھی بات نہیں

سوال کیا کلاس میں یا کلاس سے باہر بجلی کے سوئچ یا تار کو چھیڑنا چاہیئے ؟

جواب ہرگز نہیں

سوال کیا گھر سے ریزر ' بلیڈ ' چاقو یا قینچی کھیلنے کے لئے سکول لانا چاہیئے؟

جواب نہیں

سوال کیوں نہیں ؟

جواب دھار دار چیزوں سے ہاتھ کٹ سکتا ہے

## کھیل کے میدان میں

سوال کیا Swing یا See Saw کے آگے پیچھے کھڑا ہونا چاہیئے ؟

جواب Swing وغیرہ کے آگے پیچھے نہیں کھڑا ہونا چاہیئے

سوال کیا Swing یا See Saw کی طرف کسی کو دھکا دینا چاہیئے ؟

جواب کبھی نہیں

سوال　کیا کسی کو پیچھے سے آ کر دھکا دینا چاہئے ؟

جواب　کبھی نہیں ۔ ایسا کرنے سے اسے چوٹ لگ سکتی ہے

سوال　کیا باؤنڈری وال پر چڑھنا چاہئے ؟

جواب　نہیں

سوال　کیا کسی پیڑ پر چڑھنا چاہئے ؟

جواب　نہیں

سوال　کیا کھلے تسموں کے ساتھ بھاگنا چاہئے ؟

جواب　ہرگز نہیں

سوال　کیا کسی کو Trip کرنا چاہئے ؟ کیا کسی بھاگتے یا چلتے ہوئے بچہ کو ٹانگ اڑا کر ٹرپ Trip کرنا چاہئے ؟

جواب　کبھی نہیں

سوال　کھیل کھیل میں کسی کے سینے یا پیٹ میں مکا مارنا چاہئے ؟

جواب　کبھی نہیں

سوال　اگر کوئی بنچ یا کسی اونچی جگہ پر کھڑا ہو تو اسے پیچھے سے دھکا دینا چاہئے ؟

جواب　نہیں

سوال　کیا سورج کی طرف ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا چاہئے ؟

جواب　نہیں

سوال　اگر کوئی دور سے بھاگتا ہوا آ رہا ہو تو کیا ایکدم اس کے آگے آ جانا چاہئے ؟

جواب　نہیں ۔ اس طرح دونوں کے گرنے اور چوٹ لگنے کا خطرہ ہوتا ہے

سوال　کیا منہ میں ٹافی یا سویٹ دبا کر بھاگنا چاہئے ؟

جواب　کبھی نہیں ۔ سویٹ یا ٹافی حلق میں پھنس سکتی ہے

# سکول سے گھر تک

سوال کیا گاڑی ' وین یا بس کو دیکھ کر اس کی طرف بھاگ پڑنا چاہیے
جواب نہیں ۔ گاڑی کے رکنے کا انتظار کرنا چاہیے اور سڑک کو دیکھ کر پار کرنا چاہیے

سوال کیا چلتی گاڑی میں بیٹھنے کی کوشش کرنی چاہیے ؟
جواب کبھی نہیں

سوال کیا گاڑی سے باہر لٹکنا چاہیے ؟
جواب ہرگز نہیں

سوال کیا وین کے فٹ بورڈ پر کھڑا ہونا چاہیے ؟
جواب کبھی نہیں

سوال کیا وین میں بیٹھے ہوئے تھوکنا چاہیے ؟
جواب نہیں ۔ وین میں بیٹھے ہوئے تھوکنا بدتمیزی ہے

سوال کیا گاڑی کے اسٹیرنگ یا کسی سوئچ کو چھیڑنا چاہیے ؟
جواب ہرگز نہیں

سوال گاڑی کے باہر ہاتھ یا سر نکالنا چاہیے ؟
جواب نہیں

سوال کیا وین سے اترتے اور چڑھتے وقت کسی کو دھکا دینا چاہیے ؟
جواب کبھی نہیں

سوال کیا گاڑی بروقت نہ آنے کی وجہ سے گھر کی طرف پیدل بھاگ پڑنا چاہیے ؟
جواب نہیں

سوال پھر کیا کرنا چاہیے ؟

جواب سکول گارڈ یا پھر پرنسپل کو بتانا چاہیے

سوال سڑک پر کس طرح چلنا چاہیے ؟

جواب ٹریفک کے اصولوں کے مطابق

سوال سکول سے گھر جاتے ہوئے بغیر گھر والوں کی اجازت کے راستہ میں کسی دوست کے گھر رک جانا چاہیے ؟

جواب نہیں

سوال کیا کسی اجنبی سے لفٹ لینا چاہیے ؟

جواب ہرگز نہیں

سوال راستہ میں کسی اجنبی کو اپنا پتہ نشان بتانا چاہیے ؟

جواب کبھی نہیں

سوال کیا کسی اجنبی کی کھانے پینے کی آفر قبول کرنی چاہیے ؟

جواب ہرگز نہیں

## گھر میں

سوال کیا بجلی کے ننگے تار کے پاس سے گزرنا چاہیے ؟

جواب نہیں

سوال کیا بجلی کی چیزوں کو گیلے ہاتھوں سے پکڑنا چاہیے ؟

جواب نہیں

سوال بجلی کا شو shoe دو پنوں کا ہونا چاہیے یا تین پنوں کا ؟

جواب تین پنوں (Three pins) کا

سوال کیا چلتے پنکھے کو بغیر بند کئے ادھر ادھر کرنا چاہیے ؟

جواب نہیں

سوال کیا گیلے ہاتھوں سے پنکھے ' ٹیبل لیمپ ' استری ' واشنگ مشین یا بجلی کا کوئی شو لگانا چاہیے ؟

جواب کبھی نہیں

سوال کیوں ؟

جواب کیونکہ ایسا کرنے سے بجلی کا جھٹکا لگنے کا خطرہ ہوتا ہے

سوال کیا کبھی بجلی کا ہیٹر یا کوئلہ کی انگیٹھی لگا کر سونا چاہیے ؟

جواب کبھی نہیں

سوال کیا کبھی گیس ہیٹر لگا کر سونا چاہیے ؟

جواب کبھی نہیں

سوال کیا سردیوں میں کمرے کے سارے دروازے ' کھڑکیاں بند کر کے سونا چاہیے ؟

جواب نہیں

سوال کیا موم بتی کو بستر کے قریب رکھنا چاہیے ؟

جواب نہیں

سوال کیوں ؟

جواب اس سے آگ لگ سکتی ہے

سوال کیا جلتی ماچس کو فرش پر یا باسکٹ میں پھینکنا چاہیے ؟

جواب جی نہیں ۔ جلتی ماچس کو فرش پر یا ردی کی ٹوکری میں نہیں پھینکنا چاہیے

سوال کیا کبھی بستر پر سوئی یا پن چھوڑنا چاہیے ؟

جواب کبھی نہیں

سوال کیا کھانے کی میز پر چھری کانٹوں کا کھیل کرنا چاہیے ؟

جواب نہیں

سوال کیا نوکدار چیزیں نوکیلی طرف سے دوسروں کو پکڑانی چاہئیں ؟

جواب　کبھی نہیں ۔ چونکہ ایسا کرنے سے زخم آسکتا ہے

سوال　کیا آلو بخارے ' خوبانی ' جامن کو بمعہ گٹھلی منہ میں رکھنا چاہیے

جواب　نہیں ۔ گٹھلی حلق میں پھنس سکتی ہے

سوال　کیا سڑک پر Zigzag سائیکل چلانا چاہیے ؟

جواب　کبھی نہیں

سوال　کیا گاڑی کا دروازہ اچھی طرح بند کرنا چاہیے ؟

جواب　جی ہاں ۔ اچھی طرح لاک کرنا چاہیے

سوال　کیا اوندھے منہ لیٹ کر پڑھنا اچھی عادت ہے ؟

جواب　نہیں ۔ اس سے نظر متاثر ہوتی ہے

سوال　کیا امی ابو کی دواؤں کو چکھ کر دیکھنا چاہیے ؟

جواب　نہیں

سوال　کیا از خود کوئی دوا استعمال کرنی چاہیے ؟

جواب　کبھی نہیں

سوال　کیا سر درد کی گولی کو خالی پیٹ استعمال کرنا چاہیے ؟

جواب　نہیں

سوال　کیا سونے کی دوا از خود استعمال کرنی چاہیے ؟

جواب　ہرگز نہیں

سوال　کیا ٹیلی فون پر کسی غیر کو اپنا پتہ بتانا چاہیے ؟

جواب　کبھی نہیں

سوال　کیا ابو کے پستول یا گن سے کھیلنا چاہیے ؟

جواب　کبھی نہیں

سوال　کیا والدین کی اجازت کے بغیر سومنگ پول یا دریا پر نہانے جانا چاہیے

جواب　کبھی نہیں

**سوال** کیا والدین سے چھپا کر کوئی رسالہ یا کتاب پڑھنی چاہئے ؟

**جواب** جی نہیں ۔ جو کام بھی چھپا کر کیا جائے وہ اچھا نہیں ہوتا

# کھانے پینے کے اسلامی آداب

**میزبان** آج کا موضوع ہے کھانے پینے کے آداب

**سوال** کھانے پینے کے آداب مسنونہ کا کیا مطلب ہے ؟

**جواب** مسنونہ ۔ مسنون سے نکلا ہے ' جو کام سنت کے مطابق ہو اسے مسنون کہتے ہیں آداب مسنونہ کا مطلب یہ ہے کھانے پینے کے وہ طریقے جو سنت ہیں

**سوال** سنت سے کیا مراد ہے ؟

**جواب** جو کام جس طریقہ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا وہ سنت ہے

**سوال** کھانا پینا شروع کرنے کر مسنون طریقہ کیا ہے ؟

**جواب** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم کچھ کھانے پینے لگو تو پہلے بسم اللہ پڑھو ۔

**سوال** کھانا پینا کس ہاتھ سے شروع کیا جائے ؟

**جواب** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دائیں ہاتھ سے کھاؤ پیو۔

**سوال** کھانا کھانے کے بعد رسول خدا ؐ کیا دعا فرمایا کرتے تھے ؟

**جواب** **الحمد للہ الذی اطعمنا و سقانا وجعلنا من المسلمین ○**

**سوال** اس کا ترجمہ ؟

**جواب** سب تعریف اس اللہ کے لئے ہے جس نے ہمیں کھلایا ' پلایا اور مسلمانوں میں سے بنایا ۔

**سوال** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پانی کس طرح پیا کرتے تھے ؟

جواب رسول اللہ ؐ پانی پیتے وقت درمیان میں تین سانس لیا کرتے تھے

سوال کیا کہہ کر پانی پینا شروع کرنا چاہئے ؟

جواب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بسم اللہ پڑھ کر پانی پیو اور جب گلاس منہ سے ہٹاؤ تو الحمدللہ کہو

سوال پانی کھڑے ہو کر پینا چاہئے یا بیٹھ کر؟

جواب کھڑے ہو کر پانی پینا سنت کے خلاف ہے پانی بیٹھ کر پینا چاہئے۔

سوال کیا پانی میں پھونک مارنا چاہئے ؟

جواب رسول اللہ ؐ نے پانی میں پھونک مارنے سے منع فرمایا ہے

سوال کیا کھانا علیحدہ علیحدہ کھانا چاہئے ؟

جواب رسول اللہ ؐ نے فرمایا سب مل کر کھاؤ یہ باعث برکت ہے

☆ زندگانی کی حقیقت کوہ کن کے دل سے پوچھ
جوئے شیر و تیشہ و سنگ گراں ہے زندگی (اقبال)

# ٹریفک رولز RULES اور سائنز SIGNS

میزبان آج کا موضوع ہے ٹریفک رولز اور سائنز

سوال ٹریفک کا کیا مطلب ہے ؟

جواب سڑکوں پر گاڑیوں اور لوگوں کے آنے جانے کو ٹریفک کہتے ہیں

سوال ٹریفک رولز کا کیا مطلب ہے ؟

جواب ٹریفک رولز کا مطلب ہے کہ ٹریفک یعنی سڑک پر گاڑی چلانے یا پیدل چلنے کے قواعد و ضابطے یا اصول اور قوانین

سوال ٹریفک سائنز کا کیا مطلب ہے؟

جواب ٹریفک کو کنٹرول کے لئے یا ٹریفک کی راہنمائی کے لئے جو نشانات استعمال ہوتے ہیں انہیں ٹریفک سائنز کہتے ہیں

سوال ٹریفک کا پہلا رول RULE کیا ہے ؟

جواب ٹریفک کا پہلا اہم رول ہے سڑک کے بائیں طرف رہنا

سوال کیا پیدل چلنے والوں کو بھی بائیں طرف چلنا چاہئے؟

جواب نہیں ۔ پیدل چلنے والوں کو سڑک کے دائیں طرف رہنا چاہئے

سوال اگر سڑک پر فٹ پاتھ بنا ہوا ہو تو ؟

جواب اگر سڑک کے کنارے فٹ پاتھ بنا ہوا ہے تو لازمی طور پر فٹ پاتھ پر چلنا چاہئے ۔

سوال اگر سڑک پر فٹ پاتھ نہ ہو تو ؟

جواب اگر سڑک پر فٹ پاتھ نہ ہو تو سڑک کے دائیں طرف چلنا چاہئے

سوال دائیں طرف کیوں ؟

جواب تاکہ سامنے سے آنے والی ٹریفک نظر آ سکے

سوال بعض چوڑی سڑکوں کے بیچ میں ایک لائن کیوں کھینچی ہوتی ہے ؟

جواب ایسی سڑکوں کو ٹووے TWO WAY کہتے ہیں

سوال ٹووے پر ٹریفک رول کیا ہے ؟

جواب ٹووے پر ٹریفک رول وہی ہے جو ون وے سڑک کا ہے

سوال یعنی؟

جواب یعنی یہ کہ ٹووے پر بھی بائیں کو چلنا ہے ٹووے آسانی کے لئے ہوتی ہے۔

سوال یعنی ؟

جواب یعنی کہ ایک سڑک آنے کے لئے اور دوسری جانے کے لئے

سوال کیا ون وے ٹریفک کا کوئی اور مطلب بھی ہوتا ہے ؟

جواب جن سڑکوں پر ٹریفک زیادہ ہو انہیں بھی ون وے کر دیتے ہیں

سوال ون وے کر دینے کا مقصد کیا ہوتا ہے؟

جواب کہ ٹریفک ایک طرف سے جا سکتی ہے دوسری طرف سے آ نہیں سکتی

سوال کیا ون وے سڑک پیدل چلنے والوں کیلئے بھی ون وے ہوتی ہے ؟

جواب نہیں ون وے پر دونوں طرف سے پیدل آنے جانے کی اجازت ہوتی ہے

سوال سائیکل کے ٹریفک رولز کیا ہیں ؟

جواب سائیکل ہو یا کوئی اور سواری اسکے لئے بھی وہی رولز ہیں جو گاڑیوں کے لئے ہیں

سوال سڑک کس طرح پار کرنا چاہئے؟

جواب پیدل یا، سائیکل پر سڑک پار کرنے سے پہلے دائیں بائیں دیکھ کر اطمینان کر لینا چاہئے کہ کوئی گاڑی تو نہیں آ رہی ہے

سوال رات کو سڑک پار کرتے وقت کیا احتیاط کرنی چاہئے؟

جواب رات کو گاڑی کی لائیٹ سے درمیانی فاصلے کا صحیح اندازہ ذرا مشکل ہوتا ہے اسلئے سڑک پار کرتے وقت بہت احتیاط سے کام لینا چاہئے

سوال زیبرا کراسنگ کیا ہوتی ہے؟

جواب زیبرا ایک جانور کا نام ہے جو زیادہ تر افریقہ کے جنگلوں میں پایا جاتا ہے اس کا قد اونچا اور گردن بہت لمبی ہوتی ہے اسکی خصوصیت یہ ہے کہ اس کے جسم پر سیاہ رنگ کی چوڑی دھاریاں Stripes ہوتی ہیں ان سڑکوں اور چوراہوں پر جہاں ٹریفک زیادہ ہوتی ہے اسطرح کی سیاہ پٹیاں پینٹ کر دی جاتی ہیں اس جگہ کو زیبرا کراسنگ کہتے ہیں

سوال زیبرا کراسنگ کس لئے ہوتی ہیں ؟

جواب زیبرا کراسنگ پوائنٹ پیدل سڑک پار کرنے کے لئے ہوتا ہے

سوال زیبرا کراسنگ پر گاڑیوں کا کیا فرض ہے ؟

جواب زیبرا کراسنگ پر جب لوگ سڑک کراس کر رہے ہوں تو اس کے اس طرف ساری گاڑیوں کو رکنا ہوتا ہے

سوال ٹریفک لائٹس کیا ہوتی ہیں ؟

جواب مصروف چوراہوں پر ٹریفک کی سرخ پیلی اور سبز روشنیوں کے جلنے بجھنے کا انتظام ہوتا ہے

سوال کس لئے؟

جواب ٹریفک کو کنٹرول کرنے کے لئے

سوال کیسے؟

جواب سرخ بتی کو دیکھ کر اس طرف سے آنے جانے والی ہر طرح کی ٹریفک رک جاتی ہے

سوال پیلی بتی یا پیلی روشنی کا کیا مطلب ہوتا ہے ؟

جواب سرخ بتی کے فوراً بعد پیلی بتی جلتی ہے اس کا مطلب ہوتا ہے کہ سڑک کلیئر ہونے لگی ہے آگے چلنے کے لئے تیار ہو جاؤ

سوال سبز بتی کب جلتی ہے ؟

جواب پیلی بتی کے بعد سبز بتی جل جاتی ہے سبز بتی جلنے کا مطلب ہوتا ہے کہ دوسری طرف ٹریفک بند ہو گئی ہے اب آگے بڑھو

سوال کیا سرخ بتیاں پیدل چلنے والوں کے لئے بھی ہوتی ہیں ؟

جواب یقیناً ۔ سرخ اور سبز بتیوں کی پابندی کرنا ہر قسم کی ٹریفک کے لئے قانوناً" لازمی ہے

سوال سرخ اور سبز بتی کتنی دیر جلتی ہے؟

جواب سرخ اور سبز بتی دو منٹ جلتی ہے اور پیلی بتی 30 سیکنڈ

سوال سڑکوں پر جگہ جگہ کچھ اور نشان بھی ہوتے ہیں انہیں کیا کہتے ہیں ؟

جواب ٹریفک کو کنٹرول کرنے کے لئے اور راہنمائی کے لئے ہائی وے کے محکمہ کیطرف سے جگہ جگہ جو SIGNS لگائی جاتی ہیں انہیں ٹریفک سائنز کہتے ہیں

سوال پانچ بہت اہم سائنز کیا ہیں؟

جواب ا ۔ بچوں کے سڑک پار کرنے کی جگہ

ب ۔ پیدل سڑک پار کرنے کی جگہ

ج ۔ سائیکل سوار کے سڑک پار کرنے کی جگہ

د ۔ زیبرا کراسنگ

ر ۔ جہاں گاڑی کھڑی کرنا ممنوع ہے

سوال مصروف چوراہوں پر اکثر پولیس کا آدمی کھڑا ہوتا ہے وہ کیا کرتا ہے ؟

جواب جہاں ٹریفک لائیٹس نہ ہوں وہاں ٹریفک کو کنٹرول کرنے کا کام ٹریفک پولیس کرتی ہے

سوال کس طرح ؟

جواب ہاتھ کے اشاروں اور سیٹی سے

سوال کیا سڑک پر چلتے ہوئے کچھ پڑھنا چاہیے ؟

جواب نہیں سڑک پر آتے جاتے نظر سامنے کی ٹریفک پر ہونی چاہیے سڑک کے بیچ باتیں کرتے ہوئے چلنا یا سائیکل لا پرواہی سے چلانا خطرناک ہو سکتا ہے۔

سوال سڑک پر اکثر لکھا ہوتا ہے کہ رفتار اتنے کلومیٹر اس کا کیا مطلب ہوتا ہے ؟

جواب اس کا مطلب ہے یہاں زیادہ سے زیادہ اس رفتار سے گاڑی چلائی جائے

سوال سڑک پر اور کیا احتیاط کرنی چاہیے ؟

جواب چلتی ہوئی گاڑی سے نہ اترنا چاہیے اور نہ اس پر چڑھنے کی کوشش کرنی چاہیے۔

سوال اور؟

جواب اور یہ کہ گاڑی سے ہاتھ یا پاؤں باہر نہیں نکالنے چاہیں

سوال اور ؟

جواب اور یہ کہ گاڑی میں لگے ہوئے اسٹیرنگ Steering یا Gears کو نہیں چھیڑنا چاہیے

سوال سفر شروع کرتے وقت کون سی دعا پڑھنی چاہیے؟

جواب **بسم اللہ مجرھا ومرسھا ان ربی لغفورا لرحیم**

# چوتھا باب

# منارۂ نور

- اسمائے حسنٰی
- آج کی حدیث کنزالاعمال اور صحاح ستہ سے ۱۹۰ احادیث کا انتخاب

# اسمائے حسنٰی

میزبان　آج کا موضوع ہے اسمائے حسنٰی

سوال　اسمائے حسنٰی کا کیا مطلب ہے ؟

جواب　اسما جمع ہے اسم کی ۔ اسم نام کو کہتے ہیں حسنٰی کے معنی ہیں بہت ہی اچھا ' بہت ہی قابل تعریف ۔ اسمائے حسنٰی کا مطلب ہوا بہت ہی اچھے نام بہت ہی حسین نام

سوال　اسمائے حسنٰی سے کیا مراد ہے ؟

جواب　اسمائے حسنٰی سے مراد اللہ جل شانہ کے نام ہیں

قرآن مجید کی سورۃ الاعراف میں ہے **وللہ الاسماء الحسنی**

سوال　یعنی

جواب　اللہ تعالٰی کے اچھے اچھے نام ہیں

سوال　اسمائے حسنٰی کی خصوصیات کیا ہیں ؟

جواب　اللہ تعالٰی کا ہر نام اس کی کسی نہ کسی صفت کو ظاہر کرتا ہے

سوال　اسمائے حسنٰی کتنے ہیں ؟

جواب　ایک حدیث مبارکہ میں ہے کہ کل اسمائے حسنٰی ننانوے (۹۹) ہیں

سوال　اسمائے حسنٰی کو کہاں تلاش کیا جائے ؟

جواب　قرآن مجید میں تمام اسمائے حسنٰی کا ذکر ہے

سوال　اسمائے حسنٰی کتنی قسم کے ہیں ؟

جواب　دو قسم کے ۔ جمالی اور جلالی

سوال　جمالی اور جلالی اسمائے حسنٰی سے کیا مراد ہے ؟

جواب　اللہ جل شانہ کے جو نام اس کی شان جمالی کو ظاہر کرتے ہیں وہ جمالی کہلاتے ہیں اور جو اللہ تعالیٰ کی شان جلالی کو ظاہر کرتے ہیں جلالی کہلاتے ہیں۔

سوال　مثلاً؟

جواب　مثلاً الرحمٰن ' الرحیم اللہ تعالیٰ کے جمالی نام ہیں اور الجبار ' القہار جلالی ہیں۔

سوال　اسمائے حسنٰی کی اہمیت کیا ہے؟

جواب　اسمائے حسنٰی اللہ جل شانہ کی کسی نہ کسی صفت کو ظاہر کرتے ہیں۔ اسمائے حسنٰی کا ورد کرنا یا ان کو وظیفے کے طور پر پڑھنا باعث خیر و برکت ہے۔ سورۂ الاعراف کی جس آیت کریمہ میں اسمائے حسنیٰ کا ذکر ہے یعنی **وللہ اسماء الحسنی** اس کے ساتھ ہی اللہ تعالیٰ یہ حکم دیتا ہے **فادعوہ بھا** پس ان اچھے ناموں سے اسے پکارتے رہو

سوال　کیا اسمائے حسنٰی کا تعلق کریکٹر بلڈنگ سے بھی ہے؟

جواب　بالکل ہے

سوال　کس طرح؟

جواب　اللہ تعالیٰ کے جس نام کو بندہ دل لگا کر بار بار پڑھے اور اس پر خوب غور کرے وہ صفت بندہ کے کردار میں ابھرنے لگتی ہے

## اسمائے حسنٰی

۱۔ **اللہ**　تمام اعلیٰ صفات کا سرچشمہ

۲۔ **الرحمن**　انتہائی رحم کرنے والا

۳۔ **الرحیم**　دائمی اور مسلسل رحمت والا

| | |
|---|---|
| ۴۔ الملک | کائنات کا حقیقی بادشاہ |
| ۵۔ القدوس | تمام عیبوں سے پاک |
| ۶۔ السلام | تمام نقائص اور کمزوریوں سے پاک |
| ۷۔ المومن | تمام عذاب سے محفوظ رکھنے والا |
| ۸۔ المھیمن | مخلوق کی نگرانی کرنے والا |
| ۹۔ العزیز | عزت و اقتدار کا سرچشمہ |
| ۱۰۔ الجبار | زبردست غلبے والا |
| ۱۱۔ المتکبر | عظمت و کبریائی والا |
| ۱۲۔ الخالق | بہترین وجود بخشنے والا |
| ۱۳۔ البارئ | بے مثال موجد |
| ۱۴۔ المصور | مخلوق کا صورت گر |
| ۱۵۔ الغفار | بہت زیادہ بخشنے والا |
| ۱۶۔ القھار | مخلوق پر کامل اختیار رکھنے والا |
| ۱۷۔ الواحد | ذات و صفات میں یکتا |
| ۱۸۔ التواب | توبہ قبول کرنے والا |
| ۱۹۔ الوھاب | بے غرض سخاوت والا |
| ۲۰۔ الخلاق | صورت تخلیق میں کامل |
| ۲۱۔ الرزاق | حاجت روا |
| ۲۲۔ المتین | نہایت مضبوط توانا |
| ۲۳۔ الفتاح | مشکل کشا |
| ۲۴۔ العلیم | قول و فعل کو جاننے والا |
| ۲۵۔ المحیط | سب کا احاطہ کرنے والا |
| ۲۶۔ القدیر | ہر چیز پر قدرت رکھنے والا |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷۔ | الحلیم | سمجھنے کا موقع دینے والا، بردبار |
| ۲۸۔ | العفو | نہایت زیادہ معاف کرنے والا |
| ۲۹۔ | الغفور | درگزر پردہ پوشی کرنے والا |
| ۳۰۔ | الشکور | اعمال صالحہ کا قدردان |
| ۳۱۔ | العظیم | ذات و صفات میں عظمت والا |
| ۳۲۔ | الحکیم | دانائی کا فیصلہ کرنے والا |
| ۳۳۔ | الواسع | نہایت وسعت والا |
| ۳۴۔ | الحی | زندگی کا سرچشمہ |
| ۳۵۔ | القیوم | کائنات کا نظم و نسق قائم رکھنے والا |
| ۳۶۔ | السمیع | بندوں کی سننے والا |
| ۳۷۔ | البصیر | اعمال و معاملات پر نگاہ رکھنے والا |
| ۳۸۔ | اللطیف | باریک بین تدابیر اختیار کرنے والا |
| ۳۹۔ | الخبیر | بات کی پوری خبر رکھنے والا |
| ۴۰۔ | العلی | انتہائی بلند مرتبے والا |
| ۴۱۔ | الکبیر | انتہائی بڑائی والا |
| ۴۲۔ | الحق | جس کا وجود برحق ہے |
| ۴۳۔ | المبین | حق کو کھولنے والا |
| ۴۴۔ | المولی | حقیقی آقا مومنوں کا حامی |
| ۴۵۔ | النصیر | مومنوں کی نصرت کرنے والا |
| ۴۶۔ | الکریم | عالی ظرف کے ساتھ بخشنے والا |
| ۴۷۔ | الغنی | مخلوق سے مستغنی و بے نیاز |
| ۴۸۔ | الحمید | اپنی ذات میں پاکیزہ خوبیوں والا |
| ۴۹۔ | القوی | نہایت قوت والا |

| | | |
|---|---|---|
| ۵۰ - | الشدید | نہایت سخت پکڑ والا |
| ۵۱ - | الرقیب | بندوں کے معاملات کی نگرانی کرنے والا |
| ۵۲ - | القریب | بندوں کے نہایت نزدیک رہنے والا |
| ۵۳ - | المجیب | بندوں کی دعائیں سننے والا |
| ۵۴ - | الوکیل | کام کی ذمہ داری لینے والا |
| ۵۵ - | الحسیب | باز پرس کرنے والا |
| ۵۶ - | الجامع | حشر کے دن بندوں کو جمع کرنے والا |
| ۵۷ - | القادر | ہر کام کی قدرت رکھنے والا |
| ۵۸ - | الحفیظ | بندوں کو ہر آفت سے بچانے والا |
| ۵۹ - | المقیت | مخلوق کو روزی دینے والا |
| ۶۰ - | الودود | بندوں سے بے پناہ محبت کرنے والا |
| ۶۱ - | المجید | بزرگی اور شہرت والا |
| ۶۲ - | الوارث | ہر چیز کا حقیقی مالک |
| ۶۳ - | المحی | مخلوق کو زندگی دینے والا |
| ۶۴ - | الشہید | ہر جگہ پر حافظ و ناصر |
| ۶۵ - | الولی | مومنوں کا حامی و سرپرست |
| ۶۶ - | الفاطر | ہر چیز کا بنانے والا |
| ۶۷ - | المالک | ہر چیز و جزا کا حقیقی مالک |
| ۶۸ - | القتدر | ہر چیز پر پورا اختیار رکھنے والا |
| ۶۹ - | الملک | کامل اختیار رکھنے والا بادشاہ |
| ۷۰ - | الاول | جو سب مخلوق کی تخلیق سے پہلے موجود تھا |
| ۷۱ - | الاخر | جو ساری مخلوق کی فنا کے بعد موجود ہو گا |
| ۷۲ - | الظاھر | جس کی خدائی ہر ذرے پر عیاں ہے |

۷۳ - الباطن نگاہوں سے پوشیدہ مخفی

۷۴ - القاهر بندوں پر کامل غلبے والا

۷۵ - الکافی بندوں کی ہر ضرورت کے لئے کافی ہے

۷۶ - الشاکر بندوں کی سعی و عمل کا قدردان

۷۷ - المستعان جس سے مدد مانگی جائے

۷۸ - البدیع بے مثال موجد

۷۹ - الغافر گناہوں کو معاف کرنے والا

۸۰ - الحاکم واحد فرمانروا' قانون ساز

۸۱ - الغالب کامل اختیار والا

۸۲ - الحکم بے لاگ فیصلہ کرنے والا

۸۳ - العالم کھلے چھپے سے پوری طرح واقف

۸۴ - المتعالی ہر حال میں بلند و بالا رکھنے والا

۸۵ - الرفیع بلند و برتر درجات والا

۸۶ - الحافظ آفات سے حفاظت کرنے والا

۸۷ - المنتقم اپنے اور مخلصین کے دشمنوں سے بدلہ لینے والا

۸۸ - القائم بالقسط عدل کے ساتھ تدبیر و نظم کرنے والا

۸۹ - الالہ واحد معبود

۹۰ - الهادی سیدھی راہ دکھانے والا

۹۱ - الرؤف بندوں پر انتہائی مہربان

۹۲ - النور روشنی کا سرچشمہ

۹۳ - الاکرم بندوں کے ساتھ اعلیٰ ظرفی کا معاملہ کرنے والا

۹۴ - الاعلی سب سے بلند و برتر

۹۵ - البر اپنی مخلوق کے ساتھ احسان کرنے والا

| | | |
|---|---|---|
| ۹۶ - | **الرب** | پرورش کرنے والا |
| ۹۷ - | **المغنی** | نہایت مہربان و خیال رکھنے والا |
| ۹۸ - | **الاحد** | یکتا بے مثال جس کا کوئی ہمسر نہیں |
| ۹۹ - | **الصمد** | بے نیاز جو کسی کا محتاج نہیں 'سب اس کے محتاج ہیں |

☆ سمجھتا ہے تو راز ہے زندگی !
فقط ذوق پرواز ہے زندگی ! (اقبال)

# رسول اللہؐ نے فرمایا

طلباء اور اساتذہ کے لئے کنزالاعمال اور صحاح ستہ سے
احادیث نبویؐ کا ایک انتخاب

# علم

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا کی

1- **رب زدنی علما"**

اے میرے رب! میرے علم میں اضافہ فرما۔

2- **الھم انی اسلک علما" نافعا"**

یا للہ! مجھے ایسا علم عطا فرما جو فائدہ مند ہو۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

3- میں معلم بنا کر بھیجا گیا ہوں۔ (کنز)

4- میں حکمت کی تعلیم دینے آیا ہوں۔

5- علم میری میراث ہے۔

6- علم میرا ہتھیار ہے۔

7- علم نور ہے۔

8- علم اسلام کی روح ہے۔

9- علم دین کا ستون ہے۔

10- علم خیر کثیر ہے۔

11- علم صدقہ ہے۔ (مسلم)

12- علم کی تلاش جہاد ہے۔

13- علم حاصل کرنا عبادت ہے۔

14- علم مسلمان کا دوست ہے اور عقل اس کی راہنما۔

15- علم ہی سے حلال و حرام کی پہچان ہوتی ہے۔

16- علم کی تلاش ہر مسلمان پر فرض ہے۔

17- علم حاصل کرنا ہر مسلمان مرد و عورت پر فرض ہے۔ (ابن ماجہ)

18- مسلمانو! علم تلاش کرو اگرچہ وہ چین میں ہو۔

19- علم مسلمان کی گمشدہ دولت ہے۔

20- حکمت اور دانائی کی بات مسلمان کی گم شدہ چیز ہے وہ اسے جہاں پائے اس پر اس کا حق سب سے زیادہ ہے۔ (ترمذی)

## علم اور سوال

21- علم خزانہ ہے اور سوال اس کی کنجی۔ (کنز)

22- اچھی طرح سوال کرنا نصف علم ہے۔ (کنز)

23- مسلمانو! عالموں سے سوال کیا کرو۔ (کنز)

24- جو نہیں جانتے اس کے بارے میں بار بار پوچھو اس میں اس کا فائدہ ہے جو پوچھتا ہے اسکا بھی فائدہ ہے جو جواب دیتا ہے اور اس کا بھی جو سنتا ہے۔

## غور و فکر

25- گھڑی بھر غور و فکر کرنا برسوں کی عبادت سے بہتر ہے۔ (کنز)

26- مسلمانو! ہر چیز میں غور و فکر کیا کرو۔ (کنز)

27- مسلمانو! مخلوق خدا پر گہری نظر ڈالو۔ (کنز)

28- مسلمانو! خدا کی نعمتوں پر غور کرو۔

## علم و عقل

29- خدا نے جسے عقل دی وہ کامیاب رہا۔ (کنز)

30- اس میں کوئی شک نہیں کہ لوگ اپنی عقل کے مطابق درجات حاصل کریں گے۔

31- ثواب و عذاب کا دارومدار عقل پر ہے۔

32- بہت سے لوگ نیکی اور بھلائی کا کام کرتے ہیں مگر ان کو ان کی عقلوں کے کے مطابق اجر دیا جاتا ہے۔

33- اے علی! جب لوگ نیکیوں سے خدا کا تقرب حاصل کرنا چاہیں تو تم عقل کے ذریعے تقرب حاصل کرنا۔ (کنز)

# علم اور عالم

34- عالموں کے پاس بیٹھنا عبادت ہے۔ (کنز)

35- مسلمانو! عالموں کی تعظیم کرو۔

36- جو علم سکھاتا ہے اور جو علم سیکھتا ہے دونوں اس کار خیر میں برابر کے شریک ہیں۔

37- اعلیٰ ترین صدقہ یہ ہے کہ ایک مسلمان علم سیکھے اور دوسرے مسلمان کو سکھائے

38- وہ شخص قابل رشک ہے جسے اللہ نے علم عطا فرمایا اور وہ لوگوں کو علم سکھاتا ہے۔

39- عالم زمین کا چراغ ہے۔

40- عالموں کی مثال آسمان کے ستاروں جیسی ہے جو اندھیرے میں راستہ دکھاتے ہیں۔

41- جب خدا کسی قوم کی بھلائی چاہتا ہے تو اس میں عالموں کو بڑھا دیتا ہے اور جاہلوں کی تعداد گھٹا دیتا ہے۔

42- جس علم سے کسی کو فائدہ نہ پہنچے وہ مثل اس خزانے کے ہے جس میں سے کچھ خرچ نہ کیا جائے۔

43- اس پر عذاب ہو گا جس کے علم سے دنیا کو کوئی فائدہ نہ پہنچے۔

44- جو شخص کسی علم میں اس لئے تحقیق کرے کہ اس سے آئندہ نسلوں کو فائدہ پہنچے گا اس کو خدا ریت کے ذروں کے برابر ثواب عطا کرے گا۔

45- عالم کی لغزش اس کو دوزخ میں لے جائے گی۔

46- جو علم کو پوشیدہ رکھتا ہے وہ بدبخت ہے۔

47- قیامت کے دن سب سے زیادہ عذاب میں مبتلا وہ عالم ہو گا جس کے علم سے دنیا کو کوئی فائدہ نہیں پہنچا۔

# مسلمان

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

48- مسلمان کی مثال شہد کی مکھی کی سی ہے۔ (کنز)

49- مسلمان کی مثال خالص سونے کی سی ہے۔ (کنز)

50- مسلمان ایک دوسرے کے لئے مثل ایک جسم کے ہیں (بخاری و مسلم)

51- مومن وہ ہے جو اپنے مسلمان بھائی کے لئے وہی کچھ چاہے جو وہ اپنے لئے چاہتا ہے۔ (بخاری)

52- مسلمان وہ ہے جس کی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمان محفوظ رہیں۔

53- مومن، مومن کا آئینہ ہے۔ (مشکواۃ)

54- مسلمان ایک سوراخ سے دو بار نہیں ڈسا جاتا۔ (کنز)

55- مسلمان، مسلمان پر نہ ظلم کرتا ہے اور نہ اسے بے یار و مددگار چھوڑتا ہے۔ (مسلم)

56۔ جو کسی مسلمان کا پردہ رکھے گا اللہ تعالیٰ اس کا پردہ رکھے گا (مسلم)

# نیت اور اعمال

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

57۔ اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے۔ (بخاری شریف)

58۔ اللہ تعالیٰ تمہاری صورتوں اور مال کو نہیں دیکھتا بلکہ تمہارے دلوں اور اعمال کو دیکھتا ہے۔ (مسلم)

59۔ مومن کی نیت اس کے عمل سے بہتر ہوتی ہے۔

60۔ جس کا آج کل سے بہتر نہیں وہ نقصان میں رہا۔ (کنز)

# رزق حلال

61۔ حضورؐ سے عرض کیا گیا۔ یا رسول اللہؐ کونسا کام زیادہ اچھا ہے ؟
فرمایا : انسان کا اپنے ہاتھ سے کام کرنا اور وہ تجارت جس میں جھوٹ اور بے ایمانی نہ ہو۔ (مشکواۃ)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :

62۔ حرام مال کا صدقہ نہیں ہوتا۔ (مشکواۃ)

63۔ حرام مال برکت سے خالی ہوتا ہے۔ (مشکواۃ)

64۔ حلال کمائی کی تلاش ہر مسلمان پر فرض ہے۔ (مشکواۃ)

# کیریکٹر

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

65- ہمیشہ سچ بولو۔ (بخاری شریف)

66- سچائی میں نجات ہے۔ (کنز)

67- جھوٹ میں ہلاکت ہے۔ (کنز)

68- خبردار! جھوٹ سے بچتے رہو۔ (بخاری)

69- جھوٹ برائیوں کی طرف لے جاتا ہے۔ (بخاری)

70- جو امانت دار نہیں وہ ایمان دار نہیں۔ (مشکواۃ)

71- منافق کی پہچان جھوٹ ہے۔ (مسلم)

72- مومن سب کچھ ہو جھوٹا نہیں ہو سکتا۔ (مشکواۃ)

73- سب سے بڑی بد دیانتی جھوٹ ہے۔ (مشکواۃ)

74- جھوٹا وعدہ بھی جھوٹ ہے۔ (ابوداؤد)

75- وعدہ ایک طرح کا قرض ہے۔ (کنز)

76- وہ بدبخت ہے جو وعدہ کرے اور پھر اس کے خلاف کرے۔

77- ایک دوسرے کی جڑ نہ کاٹو۔ (ترمذی)

78- خبردار! کسی پر ظلم نہ کرو۔ (مشکواۃ)

79- مظلوم کی حمایت کرو۔ (کنز)

80- ظالم کا ہاتھ پکڑو۔ (کنز)

81- مظلوم کی بددعا سے اپنے آپ کو بچاؤ۔ (مشکواۃ)

82- حسد سے بچو۔ (ابوداؤد)

83- بے شک حسد نیکیوں کو ایسے کھا جاتا ہے جیسے آگ خشک لکڑی کو (ابوداؤد)

84- آپس میں بغض نہ رکھو۔ (ترمذی)

85- خوش گمانی عبادت میں داخل ہے۔ (کنز)

86- بدگمانی گناہ ہے۔ (کنز)

87- جو کسی پر جھوٹا الزام لگائے گا وہ اسی پر لوٹے گا۔ (بخاری)

88- کسی سے غلط مذاق نہ کرو۔ (ترمذی)

89- غصہ نہ کرو۔ (بخاری)

90- بہادر وہ ہے جو غصے میں اپنے آپ کو قابو میں رکھے۔ (بخاری)

91- حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے غیبت کی یہ تعریف بیان فرمائی : کسی کے پیٹھ پیچھے اس کے بارے میں ایسی بات کہنا جو اس کے سامنے کہی جاتی تو اسے ناگوار گزرتی۔

92- عرض کیا گیا حضورؐ غیبت کیا ہے ؟
فرمایا : جو برائی کسی میں ہو تو پیٹھ پیچھے اس کا اظہار غیبت ہے (مسلم)

93- غیبت کی توبہ نہیں۔

94- مسلمانو! دوسروں کے عیبوں کی تلاش میں نہ رہا کرو۔

95- خدا کی قسم وہ ایماندار نہیں جس کا ہمسایہ اس کی شرارتوں سے محفوظ نہیں۔ (بخاری)

96- وہ مومن نہیں جو خود تو پیٹ بھر کر کھائے اور اس کا پڑوسی اس کے پہلو میں بھوکا سوئے۔ (مشکواۃ)

97- برے دوستوں سے بچو۔ (کنز)

98- برے دوستوں کے پاس بیٹھنے سے تنہائی بہتر ہے۔ (کنز)

# درس زندگی

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

99- ماں کے پیروں تلے جنت ہے۔

100- تمہارے اوپر سب سے زیادہ حق تمہاری ماں کا ہے (مسلم)

101- اللہ تعالٰی کی رضا باپ کی رضا میں ہے ' اللہ تعالٰی کی نارضگی باپ

کی ناراضگی میں ہے۔ (ترمذی)

102- ماں باپ ہی تمہارے لئے جنت ہیں اور ماں باپ ہی دوزخ۔ (ابن ماجہ)

103- والدین کی خدمت بھی جہاد ہے۔

104- والد کا نام نہ لو' نہ ان کے آگے چلو اور نہ کبھی ان سے پہلے بیٹھو۔

105- باپ اپنی اولاد کو جو کچھ دیتا ہے اس میں سب سے بہتر عطیہ اچھی تعلیم و تربیت ہے۔ (مشکواۃ)

# امر بالمعروف و نہی عن المنکر

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

106- اچھے کاموں کی تلقین کرتے رہو اور برے کاموں سے روکتے رہو (ترمذی)

107- تم میں سے جو کسی برے کام کو دیکھے تو اسے مٹائے' اگر مٹانے کی طاقت نہیں رکھتا تو زبان سے برا کہے اور اگر برا کہنے کی بھی طاقت نہیں رکھتا تو دل میں برا جانے۔ مگر یہ کمزور ایمان کی نشانی ہے۔ (مسلم)

# حیا

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

108- حیا ایمان سے ہے۔ (ترمذی شریف)

109- ہر دین کی ایک خاص پہچان ہوتی ہے اور اسلام کی پہچان حیا ہے (موطا)

# خوش اخلاقی

110- لوگو! خوش اخلاقی سے پیش آؤ۔ (موطا)

111- تم میں سے مجھے وہ زیادہ محبوب ہے جس کا اخلاق اچھا ہے۔ (بخاری شریف)

112- مومن کامل وہ ہے جس کا اخلاق اچھا ہے۔ (ابوداؤد)

113- جس پر آگ حرام ہے وہ نرم کلام ' نرم مزاج اور نرم خو آدمی ہے۔ (مشکواۃ)

114- اللہ تعالیٰ نرمی کو پسند کرتا ہے۔ (مشکواۃ)

115- جو نرمی سے محروم کیا گیا وہ ہر نیکی سے محروم کر دیا گیا۔ (مسلم)

## بردباری و سنجیدگی

116- اللہ اور اس کے رسولؐ کو بردباری اور سنجیدگی پسند ہے۔ (مسلم)

117- جو چپ رہا وہ نجات پا گیا۔

## اعتدال

118- عبادت میں بھی اعتدال افضل ہے۔ (مسند)

119- لوگو! میانہ روی اختیار کرو ' میانہ روی اختیار کرو۔

120- کاموں میں وہی کام اچھا ہے جس میں افراط ہو نہ تفریط۔ (کنز)

121- لوگو! وہی کام کرو جس کو کرنے کی تم طاقت رکھتے ہو۔ (کنز)

122- عمل وہی اچھا ہے جو ہمیشہ جاری رہے اگرچہ تھوڑا ہو۔ (کنز)

## استقامت

123- ثابت قدم رہو ' تم ضرور کامیاب ہو گے۔

124- جب تم کسی کام کا ارادہ کرو ' تو اس کے انجام کو خوب سوچو۔ (کنز)

125- جو دیر کرتا ہے وہ اکثر سیدھے رستے پر چل نکلتا ہے اور جو جلدی کرتا

ہے وہ اکثر بھٹک جاتا ہے۔

126- کام میں دیر خدا کی طرف سے اور جلدی شیطان کی طرف سے ہوتی ہے۔

# صبر

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

127- صبر کرنا نصف ایمان ہے۔ (کنز)

128- اگر کوئی گالی کھا کر یا مار کھا کر چپ ہو جائے تو خدا اس کی عزت بڑھاتا ہے۔ (کنز)

129- مسلمانو! معاف کرو، معاف کرو۔ (کنز)

130- معذرت قبول کرو۔ (کنز)

131- جو کسی مسلمان کی لغزش سے درگزر کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کی خطاؤں سے درگزر کرے گا۔

132- اگر مومن کو تکلیف پہنچے اور وہ صبر سے کام لے تو یہ اس کے لئے بہتر ہے۔ (مسلم)

133- جو آدمی صبر کرنے کی کوشش کرے اللہ تعالیٰ اسے صبر عطا کرتا ہے (مسلم)

134- صبر سے بہتر اور وسیع تر کوئی عطیہ نہیں۔ (بخاری)

135- وہ ہم میں سے نہیں جو بچوں پر رحم نہ کرے۔ (ترمذی)

136- مسلمانو! دانائی کی بات اگر تم کسی احمق سے بھی سنو تو قبول کر لو اور اگر نادانی کی بات کسی عاقل سے سنو تو اسے معاف کر دو۔

137- صفائی نصف ایمان ہے۔

# درس زندگی

138- اللہ تعالیٰ برائی کو برائی سے نہیں مٹاتا بلکہ برے عمل کو اچھے عمل سے مٹاتا ہے۔ (مشکواۃ)

139- وہ آدمی قابل رشک ہے جسے اللہ تعالیٰ نے مال دیا اور اسے صحیح جگہ خرچ کرنے کی توفیق بھی دی۔

140- سادہ زندگی گزارنا ایمان کی علامت ہے۔ (ابوداؤد)

141- عرض کیا گیا۔ یا رسول اللہؐ عصبیت کیا ہے؟
فرمایا: ظلم کرنے میں اپنی قوم کی مدد کرنا۔ (ابوداؤد)

142- جس نے عصبیت کی طرف بلایا وہ ہم میں سے نہیں۔ (ابوداؤد)

143- جو تواضع کرتا ہے اللہ تعالیٰ اسے بلند کر دیتا ہے۔ (مشکواۃ)

144- جو تکبر کرتا ہے اللہ تعالیٰ اسے لوگوں کی نگاہ میں حقیر بنا دیتا ہے۔ (مشکواۃ)

145- جب شام ہو جائے تو چھوٹے بچوں کو گھر سے نہ نکلنے دو۔

146- عشاء کے بعد بے ضرورت نہ جاگو۔

147- آگ تمہاری دشمن ہے جب سویا کرو تو آگ (ہیٹر، گیس) بجھا دیا کرو۔

148- جو شخص اچھی مثال قائم کرے گا اسے اپنا اجر بھی ملے گا اور اس کی اچھی مثال کا بھی۔

149- اپنے آپ کو خواہ مخواہ اذیت نہ دو۔ (کنز)

150- تمہارے جسم کا بھی تم پر حق ہے۔

151- عبادت میں اعتدال افضل ہے۔

152- اپنے آپ کو عیش کوشی سے بچاؤ۔

153- بستر میں لیٹتے وقت کوئی سورۃ ضرور پڑھو۔

154- جب کسی نئے کام کا ارادہ کرو تو بہتر ہے کہ اپنے کسی تجربہ کار مسلمان بھائی سے مشورہ کر لو۔

155- مسلمانو! تم صائب الرائے لوگوں سے مشورہ کیا کرو۔

156- جس سے مشورہ لیا جائے اسے امین ہونا چاہئے۔

157- وہ ہم میں سے نہیں جو بڑوں کی عزت نہ کرے۔ (ترمذی)

158- سخی اللہ تعالیٰ سے قریب تر ہے۔ (ترمذی)

159- اللہ تعالیٰ رحم کرنے والوں پر رحم کرتا ہے۔ (ترمذی)

160- حق بات کہنے سے زیادہ کوئی صدقہ نہیں ہے۔ (ترمذی)

161- کسی کے کام آنا بھی صدقہ ہے۔

162- لوگوں سے اچھی طرح پیش آنا بھی صدقہ ہے۔

163- اچھی باتوں کی تلقین کرنا بھی صدقہ ہے۔

164- بری باتوں سے روکنا بھی صدقہ ہے۔

165- مصیبت زدہ آدمی کی مدد کرنا بھی صدقہ ہے۔

# آداب زندگی

## سلام

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

166- سلام پھیلاؤ خدا تم کو سلامت رکھے گا۔ (کنز)

167- ایک مسلمان کا دوسرے مسلمان پر حق ہے کہ جب وہ اس سے ملے تو اسے سلام کرے۔ (کنز)

168- سلام کرو اسے جسے جانتے ہو اور اسے بھی جسے نہیں جانتے۔ (بخاری)

169- اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب سے اچھا وہ ہے جو پہلے سلام کرے۔ (ترمذی)

170- جب تم اپنے گھر میں داخل ہوا کرو تو پہلے گھر والوں کو سلام کیا کرو (ترمذی)

## کھانا پینا

171- بھوک سے کھانا کھاؤ۔ (ترمذی)

172- بسم اللہ پڑھ کر کھانا شروع کرو۔ (بخاری)

173- دائیں ہاتھ سے کھانا کھاؤ۔ (بخاری)

174- کھانے میں عیب نہ نکالو۔ ناپسند ہو تو بیشک چھوڑ دو۔ (بخاری)

175- کھڑے ہو کر پانی نہ پیو۔ (بخاری)

176- کھانے کے بعد اچھی طرح ہاتھ دھو۔ (ابوداؤد)

177- رسول اللہؐ کچھ پیتے وقت تین مرتبہ سانس لیتے تھے۔ (بخاری)

## عیادت

178- بیمار کی عیادت کرو خواہ وہ نیک ہو یا بد۔ (بخاری)

179- بیمار کے پاس مزاج پرسی کے لئے زیادہ دیر نہ بیٹھو (مشکواۃ)

## تحفے اور دعوت

180- مسلمانو! ایک دوسرے کو تحفے دیا کرو۔

181- دعوت قبول کرو۔

# معمولات اور مشاغل نبویؐ

182- حضور صلی اللہ علیہ وسلم مسواک کیا کرتے تھے۔

183- فرمایا: مسلمانو! مسکواک کیا کرو' دانت صاف کیا کرو۔

184- حضور صلی اللہ علیہ وسلم سفید کپڑے پہنا پسند کرتے تھے۔

185- فرمایا: سفید کپڑے پہنا کرو۔

186- حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا لباس ہمیشہ صاف ستھرا ہوتا تھا اور صاف ستھرے لباس کو پسند فرماتے تھے۔

187- فرمایا: خدا لباس کی خوش ذوقی کو اچھی نظر سے دیکھتا ہے۔

188- فرمایا: خدا صاحب جمال ہے اور جمال کو پسند کرتا ہے۔

189- حضورؐ کو خوشبو مرغوب تھی۔ اکثر خوشبو لگاتے تھے۔

190- حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تیراندازی کرنے والے مجھے گھوڑوں پر سوار ہونے والوں سے بھی زیادہ پسند ہیں۔

191- حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو سپورٹس میں تیراکی (Swimming)' تیراندازی اور گھوڑ سواری سے دلچسپی تھی۔

192- حضور صلی اللہ علیہ وسلم باغوں کی سیر پسند فرماتے تھے۔

## پانچواں باب

# روشنی کی تلاش

- علم
- وقت
- آج کا خیال
- آج کا سوال

# علم

قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے

☆ اقراء بلسم ربک ○

پڑھو اپنے رب کے نام کے ساتھ

☆ هل يستوی الذین یعلمون و الذین لایعلمون ○

کیا وہ جو علم رکھتے ہیں ان کے برابر ہیں جو علم نہیں رکھتے

رسول اللہؐ نے دعا کی

☆ میرے رب میرے علم میں اضافہ فرما

☆ میرے رب مجھے علم نافع عطا فرما

رسول اللہؐ نے فرمایا

☆ میں حکمت کی تعلیم دینے آیا ہوں

☆ میں معلم بنا کر بھیجا گیا ہوں

☆ مجھ سے علم سیکھو مجھ سے علم سیکھو

☆ علم میری میراث ہے

☆ علم میرا ہتھیار ہے

☆ علم اسلام کا ستون ہے

☆ علم خیر کثیر ہے

☆ علم صدقہ جاریہ ہے

☆ علم مومن کی کھوئی ہوئی دولت ہے

☆ علم حاصل کرنا ہر مسلمان (مرد اور عورت) پر فرض ہے

☆ علم حاصل کرو خواہ تمہیں چین ہی جانا پڑے

☆ علم ایک خزانہ ہے اور سوال اس کی کنجی ہے

☆ صحیح سوال نصف علم ہے

☆ علم میں غور و فکر روزے ( عبادت ) کے برابر ہے

☆ گھڑی بھر غور و فکر کرنا برسوں کی عبادت سے بہتر ہے

☆ علم ہی سے حلال و حرام ( اچھے ' برے ۔ صحیح ' غلط ) کی پہچان ہوتی ہے

☆ علم کے ساتھ تھوڑا سا عمل بھی فائدہ پہنچاتا ہے لیکن جہل کے ساتھ بہت سا عمل بھی فائدہ نہیں پہنچاتا

☆ ایمان والو ! ہر چیز میں غور و فکر کیا کرو

☆ ایمان والو ! خدا کی مخلوق پر گہری نظر ڈالو

☆ ایمان والو ! خدا کی نعمتوں پر غور کیا کرو

☆ ایمان والو ! عالموں کی تعظیم کیا کرو

☆ ایمان والو ! عقل مندوں سے رائے لیا کرو

☆ ایمان والو ! اپنے دلوں کو سوچنے کا عادی کرو اور جہاں تک ہو سکے غور و فکر کرتے رہو

☆ خدا نے جس کو عقل دی وہی کامیاب رہا

☆ اس میں شک نہیں کہ لوگ اپنی عقل کے مطابق درجے حاصل کریں گے

☆ بہت سے لوگ نیکی اور بھلائی کا کام کرتے ہیں مگر ان کو ان کی عقل کے مطابق اجر ملتا ہے

☆ عالموں کے پاس بیٹھنا عبادت ہے

☆ وہ ہم میں سے نہیں جو عالم ( استاد ) کا حق نہیں پہچانتا

حضرت علیؓ نے فرمایا

☆ عالم کو عابد پر فضیلت ہے

☆ مال دار کو اپنی دولت کی حفاظت کرنا پڑتی ہے۔ علم ' صاحب علم کی حفاظت کرتا ہے

☆ دولت خرچ کرنے سے گھٹتی ہے علم خرچ کرنے سے بڑھتا ہے

☆ علم حاکم ہے مالدار محکوم

☆ صاحب علم زندہ رہتا ہے

☆ جس نے اپنے آپ کو پہچانا ' اس نے اپنے رب کو پہچانا

قائد اعظمؒ نے فرمایا

☆ علم روشنی ہے اور جہالت تاریکی

☆ قلم تلوار سے زیادہ طاقتور ہے

علامہ اقبالؒ نے فرمایا

☆ علم حاصل کرو اور علم پیدا بھی کرو

مشہور یونانی فلسفی افلاطون کہتا ہے

☆ سیکھنے میں شرم کیا ' جہالت شرم سے بدتر ہے

مشہور یونانی فلسفی ارسطو کہتا ہے

☆ جو بات معلوم نہ ہو اس کے پوچھنے میں جھجک سے کام نہیں لینا چاہئے

انگریز مفکر اور سائنس دان راجر بیکن کا قول ہے

☆ جو زیادہ پوچھتا ہے وہ زیادہ سیکھتا ہے

# وقت

میزبان　وقت کے موضوع پر اقوال زریں پیش کئے جاتے ہیں

سوال　اقوال زریں کا کیا مطلب ہے ؟

جواب　یہ لفظ دو لفظوں سے بنا ہے اقوال اور زریں ' اقوال جمع ہے قول کی ' قول کے معنی ہیں کہی ہوئی بات ۔ زریں ' زر سے نکلا ہے بہ معنی سونا ۔ زریں سونے کا ۔ اقوال زریں کے لفظی معنی ہوئے سونے کے اقوال ۔ محاورہ میں بڑے لوگوں کی کہی ہوئی ' سونے جیسی قیمتی باتوں کو اقوال زریں کہتے ہیں

میزبان　وقت کے موضوع پر اقوال زریں کا سلسلہ شروع کیا جائے ؟

پہلا سپیکر　مشہور یونانی فلسفی ارسطو کہتا ہے وقت ضائع کرتے وقت یہ نہ بھولو وقت بھی تمہیں ضائع کر رہا ہے ۔

دوسرا سپیکر　ایک انگریز مفکر ہرٹ اسپنسر کہتا ہے زندگی کیا ہے وقت اور صرف وقت بس جس نے وقت ضائع کیا اس نے اپنی زندگی برباد کی

تیسرا سپیکر　مشہور زمانہ جرنیل اور فاتح نپولین بونا پارٹ کا قول ہے کہ میں جنگ ہار سکتا ہوں مگر وقت ضائع نہیں کر سکتا

چوتھا سپیکر　ایک اور مفکر کا قول ہے ۔ وقت کے ہر لمحہ کی قیمت یکساں نہیں ہوتی کبھی وقت سونا اور کبھی مٹی ہوتا ہے

پانچواں سپیکر اردو کی ایک مشہور ضرب المثل ہے ۔ گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں

چھٹا سپیکر　انگریزی کی ایک ضرب المثل ہے ( A stitch in time saves nine )

ساتواں مقرر　انگریزی کی ایک اور کہاوت ہے ( Make hay while the sun shines )

آٹھواں مقرر　انگریزی کی ایک نظم کا مصرعہ ہے ( Strike while the ironis red )

# آج کا خیال

رسول اللہؐ نے فرمایا

☆ ہر گناہ کی توبہ ہے بداخلاقی کی نہیں

رسول اللہؐ نے فرمایا

☆ جو دھوکا دے وہ ہم میں سے نہیں

رسول اللہؐ نے فرمایا

☆ انصاف کی ایک گھڑی سالوں کی عبادت سے بہتر ہے

حضرت ابوبکر صدیقؓ کا قول ہے

☆ ہر کام کے ثواب کا اندازہ ہے مگر صبر کے ثواب کا اندازہ نہیں

حضرت عمر فاروقؓ نے فرمایا

☆ ظالم کو معاف کرنا مظلوموں پر ظلم کرنا ہے

حضرت عثمان غنیؓ کا قول ہے

☆ جو انسانوں کا حق نہیں پہچانتا وہ خدا کا حق بھی نہیں پہچانتا

حضرت علی مرتضیٰؓ نے فرمایا

☆ جس نے اپنے آپ کو پہچانا اس نے خدا کو پہچانا

حسن بصریؒ فرماتے ہیں

☆ جو جھوٹ بولتا ہے سب سے زیادہ نقصان خود اپنے آپ کو ہی پہنچاتا ہے

حضرت سلمان فارسیؓ کا قول ہے

☆ ہر بڑا کام پہلے ناممکن نظر آتا ہے

غوث الاعظم حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ فرماتے ہیں

☆ شروع کرنا تمہارا کام ہے اور پورا کرنا خدا کا کام ہے

حضرت مجدد الف ثانیؒ فرماتے ہیں

☆ بچوں کو پیار کرنا خدا کو خوش کرنا ہے

شیخ سعدیؒ فرماتے ہیں

☆ ظالم پر رحم کرنا مظلوم پر ظلم کرنا ہے

بقراط کہتا ہے

☆ مایوسی انسان کی سب سے بڑی دشمن ہے

بقراط کا قول ہے

☆ وہ مرض بالآخر سب سے زیادہ خطرناک ثابت ہوتا ہے جسے شروع میں معمولی سمجھا جائے۔

بقراط کہتا ہے

☆ دولت سے کتابیں خریدی جا سکتی ہیں علم نہیں

سقراط کا قول ہے

☆ میں صرف یہ جانتا ہوں کہ میں کچھ نہیں جانتا

سقراط کہتا ہے

☆ آخری فتح طاقت کی نہیں صداقت کی ہوتی ہے

سقراط کہتا ہے

☆ نیکی علم ہے اور بدی جہالت

سقراط کہتا ہے

☆ برائی علم کی کمی سے وجود میں آتی ہے

افلاطون کا قول ہے

☆ سیکھنے میں شرم کیا جہالت شرمندگی سے بدتر ہے

افلاطون کا قول ہے

☆ اپنے آپ کو فتح کرنا ہی سب سے بڑی فتح ہے

ارسطو کا قول ہے

☆ جو بات معلوم نہ ہو اسے پوچھنے میں شرم کیا

ارسطور کا قول ہے

☆ جو زیادہ باتیں کرتا ہے وہ پڑھنے کی طرف کم توجہ دیتا ہے

ارسطو کہتا ہے

☆ وقت ضائع کرتے وقت یہ نہ بھولو کہ وقت بھی تمہیں ضائع کر رہا ہے

ارسطو کا قول ہے

☆ غصہ حماقت سے شروع ہو کر ندامت پر ختم ہوتا ہے

گوتم بدھ کا قول ہے

☆ نفرت سے نفرت کبھی کم نہیں ہوئی

راجر بیکن کا قول ہے

☆ جو زیادہ پوچھتا ہے وہ زیادہ سیکھتا ہے

راجر بیکن کہتا ہے

☆ جو لوگ اپنے نفع میں کسی کو شریک نہیں کرتے ان کے نقصان میں بھی
کوئی شریک نہیں ہوتا

ہربرٹ اسپنسر کہتا ہے

☆ زندگی کیا ہے صرف وقت ' جس نے وقت ضائع کیا اس نے زندگی برباد کی

نپولین کا قول ہے

☆ میں جنگ ہار سکتا ہوں وقت ضائع نہیں کر سکتا

نپولین کہتا ہے

☆ جو یہ سوچ کر لڑے کہ میں ہار جاؤں گا وہ ضرور ہار جائے گا

نپولین کہتا ہے

☆ تم مجھے بہترین مائیں دو میں تمہیں بہترین قوم دوں گا

☆ صرف نیک ہی نہ بنو نیکی بھی کرو

ایمرسن کہتا ہے

بینجمن ☆ جو آدمی ارادہ کرلے اس کے لئے کچھ بھی ناممکن نہیں

ایمرسن کہتا ہے

☆ خیال سے زیادہ طاقتور چیز پوری کائنات میں نہیں

ایمرسن کہتا ہے

☆ اچھی صحت انسان کی پہلی عظیم دولت ہے

رابندر ناتھ ٹیگور کا قول ہے

☆ سزا دینے کا حق اسی کو پہنچتا ہے جو سزا پانے والے سے محبت کرتا ہے

رابندر ناتھ ٹیگور کہتا ہے

☆ نصیحت کرنا آسان ہے اصلاح کرنا مشکل

پریم چند کہتا ہے

☆ عبادت کی قضا ہے خدمت کی نہیں

ایک دانشور کا قول ہے

☆ وقت کے ہر لمحے کی قیمت یکساں نہیں ہوتی ۔ وقت کبھی سونا ہوتا ہے اور کبھی مٹی

ایک دانشور کا قول ہے

☆ دعا زندگی کی نہیں صحت کی مانگو

# آج کا سوال

طلباء میں سوچنے اور سمجھنے کی قوت کو ابھارنے اور چمکانے کے
لئے ۱۹۰ ذہنی مشقیں

# آج کا سوال

میزبان — آج سے ہم ایک نیا سلسلہ شروع کر رہے ہیں۔ آج کا سوال

سوال — کیا یہ جنرل نالج کی قسم کا معلوماتی سلسلہ ہے ؟

جواب — نہیں

سوال — تو پھر کیا ہے ؟

جواب — یہ سوچنے Thinking کی قوت کو ابھارنے اور چمکانے کی ایک ایکسرسائز (Exercise) ہے۔

سوال — سوچنے Thinking کی قوت کو چمکانے کی کیا ضرورت ہے ؟

جواب — تعلیم کا مقصد ہی یہ ہے کہ انسان سوچنا سمجھنا سیکھے Thinking ہی سب کچھ ہے۔ جو سوچتا ہے وہ ترقی کرتا ہے اور جو زیادہ سوچتا ہے وہ زیادہ ترقی کرتا ہے۔

سوال — کیسے ؟

جواب — چونکہ جو زیادہ سوچتا ہے وہ زیادہ سمجھتا ہے زیادہ Understand کرتا ہے اور سمجھنا ہی ترقی کی بنیاد ہے۔

سوال — آج کے سوال کا طریق کار کیا ہو گا ؟

جواب — ہر روز سوچنے کی مشق کرانے کے لئے ایک سوال پوچھا جائے گا۔

سوال — طلباء کا کام کیا ہو گا ؟

جواب — طلباء کو اس سوال پر سوچنا ہو گا تا کہ وہ اس کا جواب تلاش کر سکیں

سوال — کیا یہ سوالات What Questions ہیں یا Why Questions

جواب — Why Questions

سوال — دونوں طرح کے سوالوں میں کیا فرق ہے ؟

جواب    کیا What کا تعلق معلومات Information سے ہوتا ہے اور
Why کیوں کا تعلق علم Knowledge سے

سوال    کیا معلومات اور علم میں فرق ہے ؟

جواب    یقیناً ہے

سوال    کیا ؟

جواب    معلومات کا تعلق جاننے سے ہے اور علم کا تعلق سمجھنے سے ۔

سوال    یہ سوالات کس عمر کے طلباء کے لئے ہیں ؟

جواب    پہلی سے پانچویں تک جونیئر سکول کے طلباء کے لئے ۔

سوال    کیا یہ سوال کسی کتاب سے لئے گئے ہیں ؟

جواب    جی ہاں بیشتر سوالات A Childs First Library of Learning
سے لئے گئے ہیں ۔

☆    بسکہ مشکل ہے ہر کام کا آساں ہونا
آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا    (غالب)

# آج کا سوال

1- کھانا کھانے سے پہلے ہاتھ دھونا کیوں ضروری ہے ؟
2- ہفتے میں ایک بار ناخن کاٹنا کیوں ضروری ہے ؟
3- صبح و شام دانتوں کو برش کرنا کیوں ضروری ہے ؟
4- باتھ روم سے آنے کے بعد ہاتھوں کو صابن سے دھونا کیوں ضروری ہے ؟
5- نوکدار چیزوں سے کیوں نہیں کھیلنا چاہیئے ؟
6- جو بچے شوق سے دودھ نہیں پیتے یا گوشت ' انڈہ نہیں کھاتے وہ کمزور کیوں رہ جاتے ہیں ؟
7- زیادہ سویٹس ' چیونگ گم یا ٹافی کھانے کا دانتوں پر کیا اثر پڑتا ہے اور کیوں ؟
8- خواہ اچھی لگے یا نہ لگے ہر قسم کی سبزی ' ترکاری ' دالیں کھانا کیوں ضروری ہے
9- ٹی وی کے بالکل سامنے بیٹھ کر ٹی وی دیکھنا کیسا ہے ؟ اگر نقصان دہ ہے تو کیوں ؟
10- کیا کھانا کھاتے وقت ٹی وی دیکھنا چاہیئے ؟ نہیں تو کیوں نہیں ؟
11- کیا کھانا کھاتے وقت پڑھنا چاہیئے ؟ نہیں تو کیوں نہیں ؟
12- کیا کھانا کھانے کے فوراً بعد کھیلنا چاہیئے ؟ نہیں تو کیوں نہیں ؟
13- کیا رات کو منہ ڈھک کر سونا چاہیئے ؟ نہیں تو کیوں نہیں ؟
14- کیا ناک سے سانس لینا چاہیئے ؟ نہیں تو کیوں نہیں ؟
15- کیا کسی اور کا کنگھا ' برش ' تولیہ استعمال کرنا چاہیئے ؟ نہیں تو کیوں نہیں ؟
16- کیا دوسرے کا بنیان ' انڈرویئر ' ساکس استعمال کرنا چاہیئے ؟ نہیں تو کیوں نہیں ؟

17- کیا گھر میں رکھی دواؤں کو چکھ کے دیکھنا چاہیے ؟ نہیں - تو کیوں نہیں ؟

18- کیا گیس کی چیزوں کو چھیڑنا چاہیے ؟ نہیں تو کیوں نہیں ؟

19- کیا کار کی مختلف چیزوں کو چھیڑنا چاہیے ؟ نہیں تو کیوں نہیں ؟

20- کیا ہاتھ پاؤں 'یا سر' کار سے باہر نکالنا چاہیے ؟ نہیں تو کیوں نہیں ؟

21- قومی پرچم کا احترام کیوں ضروری ہے ؟ قومی ترانے کو کس طرح سنتے ہیں ' کیوں ؟

22- پھول موسم بہار میں کیوں کھلتے ہیں ؟

23- خزاں میں پیڑوں کے پتے جھڑ کیوں جاتے ہیں ؟

24- پیڑوں کے پتے مختلف شکلوں کے کیوں ہوتے ہیں ؟

25- اونچے درختوں کے پتے پتلے اور نوکدار کیوں ہوتے ہیں ؟

26- رات کو کھلنے والے پھول سفید رنگ کے کیوں ہوتے ہیں ؟

27- رات کو کھلنے والے پھول عموماً اتنے چھوٹے چھوٹے کیوں ہوتے ہیں ؟

28- رات کو کھلنے والے بیشتر پھول گچھوں کی شکل میں کیوں ہوتے ہیں ؟

29- رات کو کھلنے والے پھولوں کی خوشبو اتنی بھینی بھینی کیوں ہوتی ہے ؟

30- تتلیاں پھولوں کو اتنا پیار کیوں کرتی ہیں ؟

31- شہد کی مکھیاں پھولوں پر کیوں آتی ہیں ؟ اور کس قسم کے پھولوں پر ؟

32- پھول اتنی مختلف شکلوں اور رنگوں کے کیوں ہوتے ہیں ؟

33- بعض پھولوں کے ساتھ کانٹے کیوں ہوتے ہیں ؟

34- امر بیل کو امر بیل کیوں کہتے ہیں - یہ جس پیڑ پودے یا جھاڑی کو لپٹ جائے وہ سوکھ کیوں جاتا ہے ؟

35- کیا بعض انسان بھی امر بیل کی طرح ہوتے ہیں ؟

36- کیا شکاری پھول بھی ہوتے ہیں ؟

37- کیا بونے پیڑ بھی ہوتے ہیں ؟

38۔ زیادہ تر پتے سبز رنگ کے کیوں ہوتے ہیں ؟

39۔ کیا پودوں پر موسیقی کا اثر ہوتا ہے ؟

40۔ کیا یہ صحیح ہے کہ جن پودوں سے پیار سے باتیں کی جائیں وہ تیزی سے بڑھتے ہیں ؟

41۔ کہیں بیٹھنے سے پہلے اس جگہ کو اپنی دم سے کتا صاف کرتا ہے یا بلی ؟

42۔ کبھی بلی کو اپنے تھوک سے اپنا منہ صاف کرتے دیکھا ہے ؟

43۔ بلی اپنی Doppings کو مٹی سے ڈھانپ کیوں دیتی ہے ؟

44۔ بلیاں خر خر کیوں کرتی ہیں ؟

45۔ کتے دم کس وقت ہلاتے ہیں اور کیوں ؟

46۔ کتے بلیوں کی دم کس وقت اکڑ جاتی ہے اور کیوں ؟

47۔ کتے سونگھتے کیوں پھرتے ہیں ؟

48۔ کہیں چھوڑو کتے بلیاں پھر گھر کیسے پہنچ جاتے ہیں ؟

49۔ کتے سونگھ کر سراغ کیسے لگا لیتے ہیں ؟

50۔ کتے بلیاں آپس میں اتنا لڑتے کیوں ہیں ؟

51۔ کیا ،غیر حفاظتی ٹیکہ لگے کتوں سے کھیلنا چاہیے۔ نہیں تو کیوں نہیں ؟

52۔ کتوں سے جو لا علاج انتہائی تکلیف دہ بیماری لگ سکتی ہے۔
اس کا نام کیا ہے ؟ اس بیماری کی کیا خصوصیات ہیں۔ ؟

53۔ کتے اجنبی لوگوں پر کیوں بھونکتے ہیں ؟

54۔ کیا کتے بلیاں ہماری زبان سمجھتے ہیں ؟

55۔ اندھیرے میں بلی کی آنکھیں چمکتی کیوں ہیں ؟

56۔ بلی کو شیر کی خالہ کیوں کہتے ہیں ؟

57۔ کبوتر فضا میں راستہ کیسے ڈھونڈ لیتے ہیں ؟

58۔ کہیں چھوڑو کبوتر اپنے گھر کیسے پہنچ جاتے ہیں ؟

جواب　　رمضان شریف کے آخری دس دنوں میں اعتکاف بیٹھنا سنت ہے

سوال　　اعتکاف کے لفظی معنی کیا ہیں ؟

جواب　　اعتکاف بیٹھنے کا مطلب ہے عام دنیا سے کنارہ کشی اختیار کرنا ' دنیاوی کاموں کو چھوڑ کر صرف عبادت کرتے رہنا

سوال　　اعتکاف کہاں کیا جاتا ہے ؟

جواب　　اعتکاف مسجد میں کیا جاتا ہے ۔ عورتوں کے لئے گھر میں ہی اعتکاف ہو گا

# روزہ اور احادیث نبویؐ

شعبان کی آخری تاریخ کو رسول اللہؐ نے خطبہ دیتے ہوئے فرمایا :

" اے لوگو ! ایک بڑی عظمت والا ' بڑی برکت والا مہینہ قریب آگیا ہے وہ ایک مہینہ ہے جس کی ایک رات ہزار مہینوں سے بہتر ہے ۔ اللہ تعالیٰ نے اس مہینہ میں روزہ رکھنا فرض قرار دیا ہے اور اس مہینے کی راتوں میں تراویح پڑھنا سنت کر دیا ہے یہ صبر کا مہینہ ہے جس کا بدلہ جنت ہے یہ حاجت مندوں کی امداد کرنے کا مہینہ ہے "

صحیح بخاری اور مسلم میں ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا :

" روزہ ڈھال ہے اور جب تم میں سے کسی کا روزہ ہو تو وہ اپنی زبان سے بری بات نہ نکالے ' گالی نہ دے ' ہنگامہ بدتمیزی نہ کرے اور لڑائی جھگڑے سے پرہیز کرے "

حضرت ابوہریرہؓ سے صحیح بخاری میں روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا :

" جو شخص روزے کے باوجود بری باتیں کرنے سے باز نہ آئے تو اللہ کو اس کے بھوکا پیاسا رہنے کی کوئی ضرورت نہیں ۔ "

" روزہ ڈھال ہے ' شیطان کے اثر سے بچنے کے لیے ' نفس کی ترغیبات کا مقابلہ کرنے کے لیے ۔ "

# رمضان کا پس منظر

رمضان کے روزے ہجرت کے دوسرے سال مدینہ میں فرض ہوئے ۔ روزوں کی فرضیت کا موقع بہت اہمیت رکھتا ہے ۔ مسلمان تعداد میں کم تھے ' بے سروسامان تھے ' مادی وسائل سے محروم تھے ' لیکن بہت جلد انہیں غیر اسلامی قوتوں سے ٹکرانا تھا اور اسلامی قدروں کو دنیا میں پھیلانا تھا ۔ قیادت اور امامت کے اس اصلاحی مشن کی تکمیل کے لیے ضروری تھا کہ مسلمانوں کو مضبوط اور ناقابل تسخیر بنایا جائے چونکہ اصل طاقت اخلاقی ہوتی ہے اور اصل مضبوطی کردار کی مضبوطی ہوتی ہے اس لیے اللہ تعالیٰ نے رمضان کے روزوں کے ذریعے سے مسلمانوں کو اخلاقی اعتبار سے مضبوط اور توانا بنایا ۔ سورۃ البقرہ میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ''انسان کا سب سے بڑا دشمن اس کا نفس ہے'' روزہ اندرونی شیطان کو زیر کرنے کا سب سے موثر ذریعہ ہے ۔ ضبط نفس کی تربیت کے لیے روزے سے بڑھ کر اور کوئی تربیت نہیں ہے روزے کے لیے عربی کا لفظ صوم ہے ۔ جس کے لفظی معنی کسی شے سے رک جانے اور اس کو ترک کر دینے کے ہیں ۔ عرب میں گھوڑوں کو بھوک 'پیاس اور تیز ہوا کا عادی بنایا جاتا تھا اس کو بھی صوم کہتے تھے ۔ روزہ سخت کوشی اور جفاکشی کی تربیت حاصل کرنے کی سب سے موثر صورت ہے اور یہ سخت کوشی زندگی میں فلاح اور سرفرازی کی کنجی ہے اقبال کا شعر ہے۔ ؎

ہے شباب اپنے لہو کی آگ میں جلنے کا نام
سخت کوشی سے ہے تلخ زندگانی انگبیں

# حدیث کی چھ صحیح کتابیں

## (صحاح ستہ پر مذاکرہ)

سوال صحاح ستہ سے کیا مراد ہے ؟

جواب حدیث کی چھ مستند کتابیں صحاح ستہ کہلاتی ہیں ۔

سوال ان کے نام کیا ہے ؟

جواب بخاری ٬مسلم ٬ترمذی ٬ ابوداؤد ٬ نسائی اور ابن ماجہ

حدیث کی کتابوں کے یہ نام ان کے مؤلفوں کے نام پر ہیں ان میں سے ہر کتاب کو احتراماً شریف کے لفظ کے ساتھ پکارا جاتا ہے ۔ جیسے بخاری شریف ٬ مسلم شریف ٬ ترمذی شریف وغیرہ۔

سوال ان میں کچھ فرق ہے ؟

جواب ان چھ میں سے بخاری اور مسلم کو زیادہ اہمیت حاصل ہے ان کو صحیحین کہا جاتا ہے

سوال صحیحین کا کیا مطلب ہے ؟

جواب دو صحیح کتابیں ۔

سوال کوئی اور فرق بھی ہے ؟

جواب بہت نازک فرق ہے ۔ مثلاً ایک اصول ترتیب کے لحاظ سے ہے بخاری و مسلم احادیث کا بنیادی ذخیرہ ہیں ۔ ان کے ماخذ اور راوی زیادہ مستند اور معتبر ہیں ۔ احادیث کے باقی چار مجموعے فقہی مسائل کے لحاظ سے ترتیب دیئے گئے ہیں ٬ انہیں سنن کہتے ہیں ۔

سوال سنن سے کیا مراد ہے ؟

جواب سنن سنت کی جمع ہے ۔ ترمذی شریف کو سنن ترمذی اور ابوداؤد کو سنن ابوداؤد کہتے ہیں ۔ اسی طرح سنن نسائی اور سنن ابن ماجہ ۔

سوال حدیث کسے کہتے ہیں ؟

جواب حدیث کے لفظی معنی بات کے ہیں ۔ اصطلاح میں حدیث ان باتوں کو کہتے ہیں جو حضورؐ نے خود کیں اور دوسروں کو کرنے کا حکم دیا ۔ صحابہ کو جو کچھ کرتے دیکھا اور اسے پسند فرمایا ۔ یوں بھی کہا جا سکتا ہے کہ حضورؐ کا ہر فعل سنت ہے اور ہر قول حدیث ۔

سوال کچھ بخاری شریف کے بارے میں بتایئے ؟

جواب بخاری شریف کے مؤلف کا نام امام ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل تھا ۔ ۸۱۰ء میں بخارا میں پیدا ہوئے ۔ اسی نسبت سے امام بخاری کہلاتے ہیں اور ان کی ترتیب دی ہوئی حدیث کی کتاب کا نام بخاری شریف ہے ۔ یہ دو جلدوں میں ہے ۔ امام بخاری نے چھ لاکھ احادیث میں سے چند ہزار حدیثیں چھانٹ کر اپنی کتاب میں جمع کی ہیں ۔ خود امام بخاری نے اپنی کتاب کا نام الجامع الصحیح رکھا تھا ۔

سوال بخاری شریف کی دو ایک حدیثیں سنایئے ؟

جواب " بہادر وہ ہے جو غصے کے وقت اپنے آپ کو قابو میں رکھے "

" سب سے پسندیدہ شخص وہ ہے جس کے اخلاق اچھے ہوں "

" شرم و حیا ایمان کا حصہ ہے "

سوال کچھ مسلم شریف کے بارے میں بتائیے ؟

جواب مسلم شریف کے مرتب کا نام امام مسلم ہے ۔ یہ خراسان کے شہر نیشاپور میں ۸۲۴ء میں پیدا ہوئے ۔ ۳ لاکھ احادیث میں سے ہزار منتخب کیں ۔ بخاری اور مسلم کو ملا کر صحیحین کہا جاتا ہے اور ایسی حدیث کو جو دونوں میں ہو متفق علیہ کہتے ہیں ۔

سوال — کوئی متفق علیہ حدیث سنائیے ؟

جواب — مثلاً غصے کو ضبط کرنے کی فضیلت کے بارے میں حدیث دونوں میں ہے اسے متفق علیہ کہا جائے گا ۔

سوال — مسلم شریف کی کوئی خاص حدیث سنائیے ؟

جواب — جو شخص اچھی مثال قائم کرے گا اسے اپنا اجر بھی ملے گا اور اس اچھی مثال کا ثواب بھی ۔ اسی طرح گناہ کے نتائج کا معاملہ ہے ۔

سوال — کوئی اور حدیث ؟

جواب — اپنے بھائی کے لیے وہی پسند کرو جو تم اپنے لیے پسند کرتے ہو

سوال — ترمذی شریف کے بارے میں کچھ بتائیے ؟

جواب — ترمذی شریف کو سنن ترمذی کہتے ہیں ۔ اس کے مولف کا نام امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ہے جو ۸۳۱ء میں ترمذ میں پیدا ہوئے ۔ اس لیے کتاب کا نام سنن ترمذی مشہور ہوا ۔

سوال — سنن ترمذی کی کوئی خاص حدیث سنائیے ؟

جواب — اللہ تعالیٰ تمہاری صورت اور دولت کو نہیں دیکھتا ۔ اس کی نظر تمہارے دلوں اور نیتوں پر ہوتی ہے ۔ پھر آپ نے اپنے سینے کی طرف اشارہ کر کے فرمایا : نیکی کا گھر یہ ہے ۔ اسے آپ نے تین بار دہرایا ۔

سوال — سنن ابوداؤد پر کچھ روشنی ڈالیے ؟

جواب — اس کے مؤلف کا نام سلیمان بن اشعث ہے ۔ کنیت ابوداؤد ہے ۸۲۴ء میں سیستان میں پیدا ہوئے ۔

سوال — سنن ابوداؤد کی کوئی حدیث ؟

جواب — اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے ۔

سوال — نسائی شریف کے باری میں کچھ بتائیے ؟

جواب سنن نسائی کے مؤلف کا نام احمد بن شعیب تھا۔ خراسان کے شہر نساء میں ۸۳۶ء میں پیدا ہوئے

سوال نسائی شریف کی کوئی اہم حدیث ؟

جواب مسلمان وہ ہے جس کی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمان محفوظ رہیں

سوال سنن ابن ماجہ کے بارے میں کچھ بتائیے ؟

جواب سنن ابن ماجہ کے مؤلف کا نام ابو عبداللہ محمد بن بزید بن عبداللہ ابن ماجہ تھا۔ ماں کا نام ماجہ تھا۔ اس لیے ابن ماجہ کہلائے۔

سوال سنن ابن ماجہ کی کوئی خاص حدیث ؟

جواب اے اللہ ! مجھے جو کچھ علم دیا ہے اسے نفع بخش بنا۔

نوٹ: بعض علماء نے امام مالک کی کتاب موطا کو حدیث کی چھٹی مستند کتاب قرار دیا ہے۔ لیکن زیادہ کا اتفاق ابن ماجہ پر ہے۔

## خطبہ حجتہ الوداع

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے آخری حج کے موقعہ پر فرمایا۔

۱۔ لوگو ! تمہارے خون، تمہارے مال اور تمہاری عزتیں اسی طرح قابل احترام ہیں جس طرح اس دن، اس مہینے میں، اس شہر میں محترم ہیں۔

۲۔ خبردار ! میرے بعد گمراہ نہ ہو جانا کہ ایک دوسرے کی گردنیں کاٹنے لگو۔ تمہیں خدا کے سامنے حاضر ہونا ہے۔ وہ تم سے تمہارے اعمال کی باز پرس کرے گا۔

۳۔ لوگو ! جاہلیت کی ہر بات کو میں اپنے قدموں کے نیچے پامال کرتا ہوں۔ جاہلیت کے تمام خون کے جھگڑے باطل کر دیئے گئے سب سے پہلے میں اپنے خاندان کے ربیعہ بن الحارث کا خون معاف کرتا ہوں۔

۴۔ جاہلیت کے زمانے کا سود ختم کر دیا گیا ہے۔ سب سے پہلے میں اپنے خاندان کے عباس بن عبدالمطلب کا سود چھوڑتا ہوں۔

۵۔ عورتوں کے بارے میں خدا سے ڈرو۔ تمہارا عورتوں پر اور عورتوں کا تم پر حق ہے۔

۶۔ لوگو ! میں تم میں دو چیزیں چھوڑ چلا ہوں اگر تم انہیں مضبوطی سے پکڑ لو گے تو کبھی گمراہ نہ ہو گے ' وہ ہیں اللہ کی کتاب اور میری سنت۔

۷۔ لوگو ! نہ میرے بعد کوئی پیغمبر ہے اور نہ کوئی امت۔

۸۔ تم اپنے پروردگار کی عبادت کرو۔ پانچ وقت کی نماز ادا کرو۔ سال بھر میں ایک ماہ کے روزے رکھو اور میرے احکام کی اطاعت کرو ' تم اپنے رب کی جنت میں داخل ہو گے۔

۹۔ لوگو ! بیشک تمہارا رب ایک ہے ' تمہارا باپ ایک ہے۔ عربی کو عجمی پر ' سرخ کو سیاہ پر کوئی فضیلت نہیں ' مگر تقویٰ کی بنا پر۔

۱۰۔ ہر قرض ادا کیا جائے۔ ادھار چیز واپس کی جائے ' ضامن تاوان کا ذمہ دار ہے۔

۱۱۔ اگر کوئی نکٹا ' سیاہ فام غلام بھی تمہارا امیر بنا دیا جائے اور وہ تم کو خدا کی کتاب کے مطابق لے کر چلے تو اس کی فرمانبرداری کرو۔

# شخصیت ساز لٹریچر

- ○ دعائے علم
- ○ نئے طلباء کے نام ایک خط
- ○ نیا سکول مبارک ہو !
- ○ خدا حافظ ' روشنی کے مسافر خدا حافظ !
- ○ دعائے صحت
- ○ سکول کا ضابطہ اخلاق

# دعائے علم

قرآن حکیم میں
اللہ تعالیٰ فرماتا ہے
**اقرا باسم ربک**
پڑھو' اللہ کے نام کے ساتھ
ہم سب
دعا کرتے ہیں
ہم یہاں
جو کچھ پڑھیں
اللہ کے نام کے ساتھ
اور
پڑھیں
صرف اللہ کے لیے
رسول اللہ نے
دعا کی
**رب زدنی علما"**
اے رب میرے علم میں اضافہ فرما
روز و شب
ہماری دعا بھی یہی ہے
**رب زدنی علما"**
اے رب ہمارے علم میں اضافہ فرما

**رب زدنی علما**
اے رب ہمارے علم میں اضافہ فرما
رسول اللہ نے دعا کی
**اللھم انی اسلک علما نافعا**
اے اللہ میں تجھ سے علم نافع کا طلب
گار ہوں
صبح و شام
ہماری دعا بھی یہی ہے۔
اے اللہ
ہمیں علم نافع عطا فرما
رسول کریم نے فرمایا
علم خیر کثیر ہے
ہر دم ہر لمحہ
ہماری دعا ہے بار الہ
ہمیں وہ علم عطا فرما
جو
باعث خیر کثیر ہو
قرآن حکیم میں
اللہ جل شانہ
اپنے بندوں سے پوچھتا ہے
**افلا تعقلون**
تم عقل سے کام کیوں نہیں لیتے
ہماری دعا ہے

یہ جگہ وہ جگہ ہو
یہ سکول وہ سکول ہو
جہاں ہم
عقل سے کام لینا سیکھیں
قرآن حکیم میں
اللہ تعالیٰ پوچھتا ہے
**افلا تتفکرون**
تم لوگ
غور و فکر کیوں نہیں کرتے
ہماری دعا ہے
یہ جگہ وہ جگہ ہو
یہ سکول وہ سکول ہو
جہاں ہم غور و فکر کرنا
سیکھیں
قرآن حکیم میں
عزیزا لحکیم
**رب المشرقین و المغربین**
پوچھتا ہے
**افلا تدبرون**
تم لوگ تدبر کیوں نہیں کرتے
ہماری دعا ہے
یہ جگہ وہ جگہ ہو
جہاں ہم

تدبر کرنا
تحقیق کرنا
سیکھیں
حدیث قدسی ہے
**العلم نور**
علم روشنی ہے
ہماری دعا ہے
یہ جگہ وہ جگہ ہو
یہ سکول وہ سکول ہو
جہاں سے
ہمیں روشنی ملے
سارے پاکستان کو
روشنی ملے
اور
ملے روشنی
دنیا جہاں کو
آمین !
ثم آمین !
یا رب العالمین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# نئے طلباء کے نام ایک خط

عزیزم !

سب سے پہلے تو تم اپنے پرنسپل کی دلی دعائیں لو ' خدا تمہیں اپنی امان میں رکھے ۔ آج بھی اور کل بھی ! خدا تمہیں خوش رکھے آج بھی اور تا زندگی ! خدا کرے تم سے تمہاری امی کے دل کو ٹھنڈک پہنچے ۔ خدا کرے تم سے تمہارے ابو کی امیدیں برآئیں خدا کرے تم اتنی ترقی کرو کہ تمہارے سکول کو تم پر فخر ہو ' خدا کرے تم ایسے کارنامے انجام دو کہ تم سے سارے پاکستان کا نام روشن ہو !

خدا کرے زندگی کے سفر میں تمہاری پہچان یہ ہو کہ ٹھہرو تو چھاؤں ہو اور چلو تو روشنی !

جان استاد !

تم نے اس سکول میں داخلہ لیا ۔ مبارک ہو ' بار بار مبارک ہو ' آج سے تم جیسے بھی ہو سکول کے ہو اور سکول تمہارا ہے ۔

تمہارا سکول الحمدللہ ! یوں تو پہلے سے بہت اچھا سکول ہے تاہم مجھے یقین ہے کہ تمہارے یہاں آنے سے یہ اور اچھا ہو جائے گا ۔ کیوں ؟ اس لیے کہ ہر بچے میں ( چھپی یا ظاہر ) کوئی نہ کوئی ایسی خوبی ضرور ہوتی ہے جو کسی دوسرے میں نہیں ہوتی ۔ مجھے امید ہے کہ تم اپنی ذات کے اندر چھپے ہوئے امکانات کو بروئے کار لانے کے لیے ضروری جدوجہد کرنے کا عزم اور حوصلہ رکھتے ہو ۔ اللہ جل شانہ کا واضح وعدہ ہے :

لیس للانسان الا ما سعی ○

"یعنی انسان کو وہی کچھ ملتا ہے جس کے لیے وہ سعی کرتا ہے۔"

## عزیز من !

تمہیں بھی سکول سے بہت سی امیدیں ہوں گی۔ ہمیں بھی تم سے بہت سی امیدیں ہیں۔ ہم کوشش کریں گے کہ یہاں تمہیں کوئی خوف نہ ستائے۔ کوئی بے چینی تمہیں بے چین نہ رکھے۔ پڑھنا لکھنا تو بعد کی بات ہے پہلا مسئلہ تو یہ ہے کہ یہاں تمہیں تحفظ کا احساس ہو۔ جو توجہ سے حاصل ہوتا ہے' حوصلہ افزائی سے بڑھتا ہے اور پیار سے مضبوط ہوتا ہے۔ انشاء اللہ تمہیں یہاں توجہ بھی ملے گی اور محبت بھی۔

یاد رکھو' لمبے سے لمبے سفر کی ابتداء پہلے قدم سے ہوتی ہے' بیج ہی سے پیڑ بنتا ہے۔ رفتہ رفتہ بچہ ماں کی گود سے اتر کر زندگی کی شاہراہ پر قدم رکھتا ہے۔ آہستہ آہستہ ہر قدم آگے کی طرف بڑھتا ہے اور بلندیوں کی طرف بھی۔ تم جانتے ہو بلندیوں کو سر کرنا آسان نہیں ہوتا اس میں جان بھی مارنی پڑتی ہے اور خطرات کا مقابلہ بھی کرنا پڑتا ہے۔ جسے کامیابی کی اونچی چوٹی تک پہنچنا ہوتا ہے وہ نہ مشقت سے جی چراتا ہے اور نہ خطرات سے ڈرتا ہے۔ بلندیوں تک پہنچنے کا انعام بھی تو بڑا ہوتا ہے اگر بڑا بننا آسان ہوتا تو ہر کوئی بڑا بن جایا کرتا۔ ہر قیمتی چیز کی طرح بڑائی بھی اپنی قیمت رکھتی ہے اگر تم بڑائی چاہتے ہو تو اس بڑائی کی قیمت ادا کرنے کے لئے بھی تیار رہو۔

## جان پدر !

اب تک تم سایہ دار درختوں کی چھاؤں میں ہموار راستوں پر سفر کر رہے تھے۔ اب چڑھائی شروع ہوتی ہے اب ہمت و حوصلے اور کردار کے امتحان کا وقت آن پہنچا ہے اب کھرا کھوٹا کسوٹی پر رکھا جائے گا۔ اب جو کمر کس کے آگے بڑھے گا وہی منزل مراد تک پہنچے گا۔

## گھر اور سکول میں فرق

میرے بچے ! گھر میں اور سکول میں والدین اور باہر کی دنیا میں جو فرق ہے وہ بھی تم اچھی طرح سمجھ لو۔ گھر میں بچہ چھوٹا ہو یا بڑا دوسرے اسے سہارا دیتے ہی۔ گھر سے باہر قدم رکھتے ہی اسے پاؤں پر کھڑا ہونا پڑتا ہے ہمیشہ سے ایسا ہوتا آیا ہے۔ یہی دنیا کی ریت ہے۔

پھر یہ سمجھو کہ گھر میں ' ماں باپ قابلیت کو نہیں ضرورت کو دیکھتے ہیں ۔ گھر میں کوئی مقابلہ کوئی امتحان نہیں ہوتا ۔ سکول میں عوماً مقابلہ کی فضا ہوتی ہے ۔ کلاس میں بھی اور کلاس سے باہر بھی یہاں جو مقابلہ میں جیتتا ہے وہ انعام پاتا ہے ۔ باقی منہ دیکھتے رہ جاتے ہیں ۔ گھر میں رعایت ہو سکتی ہے اور ہوتی ہے ۔ گھر میں لاڈ ہو سکتا ہے اور ہوتا ہی ۔ لیکن باہر نہیں گھر میں ضد ' من مانی یا سستی چل سکتی ہے لیکن باہر نہیں ۔

سکول قابلیت ' محنت اور شوق کا کھیل ہے یہاں وہی بچہ آنکھ کا تار ہو گا جو جان مارے ' جو جی توڑ کے کوشش کرے ' دوسروں کے کام آئے ' جو مل جل کے رہنا جانتا ہو ۔ جو اپنی اور کلاس کی ' سکول کی عزت کا خیال رکھے ۔ یہاں تنگ دلی ' تن آسانی اور لاپرواہی کی کوئی جگہ نہیں ۔

## علم کے پر عزم طلب گار !

سکول میں تم صرف کتابیں پڑھنے اور امتحانات پاس کرنے نہیں آتے ۔ یہاں تم زندگی بنانے آئے ہو یہ کامیابی کی شاہراہ پر تمہارا پہلا قدم ہے ۔ یہاں بہت سی کامیابیاں تمہارا انتظار کر رہی ہیں ۔

سکول کا زمانہ کئی لحاظ سے زندگی کا بہترین زمانہ ہوتا ہے ۔ یہاں شاندار مستقبل کی بنیادی ہی نہیں پڑتی یہاں زندگی بھر کے اچھے دوست ہی نہیں ملتے ' ایسے روشن دماغ ' شریف النفس اور شفیق اساتذہ سے بھی نیاز حاصل ہوتا ہے جو نصابی کتابیں ہی

نہیں پڑھاتے درس زندگی بھی دیتے ہیں اور خود عظمتوں کی علامت بن جاتے ہیں ۔

## روشنی کے نوخیز مسافر !

تعلیم صرف نصابی کتابیں رٹنے اور امتحان پاس کرنے کا نام نہیں تعلیم کا اصل مقصد ذہن کی نشو ونما ہے ۔ مطالعہ سے مشاہدے سے ' تجربے سے دماغ کو روشن کرنا ہے ۔ اس لئے صرف جاننا کافی نہیں سمجھنا بھی ضروری ہے ' اور سمجھنا بغیر سوچنے کے ممکن نہیں اس لیے بہتر تعلیم وہ ہے صحیح تعلیم وہ ہے جو سوچنے سمجھنے کی صلاحیت پیدا کرے ' جو ذہن کی تخلیقی صلاحیتوں کو بیدار کرے ۔

لیکن صرف علم ہی کافی نہیں صرف جاننے اور سوچنے سے زندگی کی کٹھن منزلیں سر نہیں ہوں گی علم ذریعہ ہے اور کردار مطلوب و مقصود ۔ محض علم تو دو دھاری تلوار ہے ۔ اس سے فائدہ بھی ہو سکتا ہے اور نقصان بھی ۔ کردار سے علم خیر کثیر بنتا ہے ۔ اس لیے جب خدا سے علم کی دعا کی جاتی ہے تو علم نافع کی دعا کی جاتی ہے ایک مفکر کا قول ہے :

کہ آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا ۔ آدمی پیدا ہوتا ہے اور انسان تہذیبی عمل سے بنتا ہے ۔ تعلیم و تربیت ہی وہ تہذیبی عمل ہے جس کے ذریعے سے آدمی انسان میں بدلتا ہے جو اس کے اندر چھپا ہوتا ہے اس میں کوئی شک نہیں کہ آدمی سے انسان بننے کا سفر ایک مشکل سفر ہے ۔ ہر ایک کے نصیب میں انسان ہونا بھی نہیں ہوتا ۔ لیکن تم اس مشکل کو آسان کرو تم اس مقام بلند پر کمند ڈالو ۔ ہمت سے حوصلے سے سفر شروع کرو اور بڑھے چلو ۔ شاہین کبھی پرواز سے تھک کر نہیں گرتا ۔

زندگی آزمائش بھی ہے اور انعام بھی ' زندگی اپنے عظیم انعامات صرف ان دلیروں اور بہادروں کو پیش کرتی ہے ۔ جو آزمائش کی بھٹی سے تپ کر نکلے ہوں ۔ تم نے ایک بلند چوٹی پر پہنچنے کے لیے پتھروں پر چلنا شروع کر دیا ہے ۔ احتیاط سے حوصلے سے آگے بڑھتے رہو ۔ اللہ تمہارا حامی و ناصر ہو ۔

آخر میں ' میں تمہاری توجہ ایک اور ذمہ داری کی طرف بھی دلانا چاہتا ہوں کہ گھر کے ' سکول کے علاوہ تمہارا ایک رشتہ ' ایک تعلق اور بھی ہے یعنی پاکستان !

## پاکستان کے ہونہار سپوت !

پاکستان تمہارا ہے ' تم پاکستان کے ہو ۔ تم اچھے ہوئے تو پاکستان بھی اچھا ہوگا ۔ تمہارا ذہن روشن ہوگا تو پاکستان کے بام و در بھی روشن ہوں گے ۔ تمہاری زندگی میں نظم و ضبط ہو گا تو اس کی جھلک کسی نہ کسی طرح ' کسی نہ کسی جگہ ' کبھی نہ کبھی پاکستان میں بھی نظر آئے گی ۔ تم محنت اور ذہانت سے اپنے آپ کو مضبوط بناؤ گے ۔ تو پاکستان بھی بالاخر مضبوط ہو گا ۔ تم گھر اور سکول میں انصاف ' خدمت ' قربانی ' برداشت اور درگزر کے رویوں کو اپناؤ گے تو پاکستان میں بھی دیر سویر انصاف ' خدمت ' برداشت اور درگزر کی فضا پیدا ہوگی ۔

## جان من ' جان پاکستان !

یقین رکھو نیا پاکستان اور صحیح پاکستان سکولوں ہی میں پروان چڑھے گا تم طلباء ہی پاکستان کے حقیقی معمار ہو ۔ تم ہی پاکستان کا مستقبل ہو ۔ قائد اعظمؒ نے ایک بار نوجوان طلباء سے کہا تھا :

" تم ہی میں سے بہت سے جناح پیدا ہوں گے "

مجھے یقین ہے کہ ضرور ہوں گے اور میرا دل چاہتا ہے کہ تم بھی ان میں سے ایک ہو ۔

Sاد باد منزل مراد
مرکز یقین شاد باد

دعا گو

پرنسپل

# مبارک ہو

مبارک ہو
تمہیں
اپنا نیا سکول
مبارک ہو
ایک نیا گھر
ایک بڑا گھر
ایک خاندان
ایک بڑا خاندان
سب اپنے
یہ بھی اور وہ بھی
یہاں کوئی اجنبی نہیں'
اور
کوئی غیر نہیں !
مبارک ہو
تمہیں
اپنا نیا سکول
مبارک ہو
روشنی
افق تا افق
اور
چھاؤں

ہر سو
ہر طرف !
مبارک ہو
تمہیں
اپنا نیا سکول
اور
مبارک ہو
روشنی کا نیا سفر
نئے راستے
نئی منزلیں
نئی آزمائشیں
اور
نئے انعامات !
آؤ!
بڑھیں
نئی بلندیوں
کی
طرف
اور
نئے
چاند' سورج
پیدا کریں
تاکہ
روشن ہوں

ارض پاکستان
کے
بام و در !
آؤ !
آگے بڑھیں
آدمی سے
انسان بنیں
اور
بنیں
باعث
خیر کثیر !
اس سکول
کے
نئے
چشم و چراغ !
مبارک ہو'
روشنی کا
یہ نیا سفر
اور
مبارک ہوں
نئے مرحلے
نئی منزلیں
اللہ تمہارے ساتھ ہے۔
اللہ تمہارے ساتھ ہو

# خدا حافظ

خدا حافظ
تم جہاں بھی رہو
خوش رہو
مہکتے رہو
چمکتے رہو
اور
پھیلے
تمہاری خوشبو
تمہاری روشنی
دور، دور !
دعائیں
ہماری
تمہارے ساتھ ہیں
آج بھی
اور
کل بھی
خدا حافظ
روشنی کے مسافر
خدا حافظ !

# دعائے صحت

ہیلو ' کون بول رہا ہے
سر ' میں ہوں .........
ڈیر ' ..........
خیریت تو ہے ؟
سکول کیوں نہیں آ رہے ؟
سر طبیعت خراب ہے کئی دن سے
کیوں کیا ہوا ؟
.......... ہے
کوئی بات نہیں
یہ زندگی ہے
کبھی دھوپ
کبھی چھاؤں
یہ سلسلہ تو چلتا ہی رہتا ہے
میرے بچے !
اداس نہ ہونا
پریشان نہ ہونا
یہ چند دنوں کی بات ہے
پھر تم
نظر آؤ گے

ہنستے کھیلتے
کبھی یہاں
کبھی وہاں
جلد
بہت جلد
انشاء اللہ
انشاء اللہ
تمہاری ٹیچرز
تمہارے دوست
تمہارے ساتھی
سب یاد کرتے ہیں
تمہیں
اور کرتے ہیں
دعا بھی
تمہاری صحت کے لئے
تمہاری خوشی کے لئے
تمہاری ترقی کے لئے
اور
اس دن کے لئے

جب تم
چمکو گے
چاند سورج
بن کر
پاکستان کے
افق پر
انشاء اللہ !
میری جان !
اداس نہ ہونا
پریشان نہ ہونا
کبھی دھوپ
کبھی چھاؤں
یہ سلسلہ تو چلتا ہی رہتا ہے
دعائیں ہماری
تمہارے ساتھ ہیں

آج بھی
اور
کل بھی
تمہاری صحت کے لئے
تمہاری ترقی کے لئے
اور
اس دن کے بعد
جب تم
چمکو گے
چاند سورج
بن کر
پاکستان کے
افق پر
انشاء اللہ !
انشاء اللہ !

# ضابطہ اخلاق

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

☆ مجھے فخر ہے کہ میں اس سکول کا طالب علم ہوں۔

☆ علم کی روشنی کی تلاش میری زندگی ہے۔

☆ میں ہردم دعا کرتا ہوں۔

رب زدنی علما ○ رب زدنی علما ○

اے میرے رب میرے علم میں اضافہ فرما

اے میرے رب میرے علم میں اضافہ فرما

☆ جہاں' جس طرح بھی ممکن ہو میں پاکستان کی خدمت کرنا اپنا فرض سمجھتا ہوں۔

☆ ہر کام کو دیانت داری اور ذمہ داری سے کرتا ہوں۔

☆ اخلاقی جرات رکھتا ہوں میں ہر حال میں سچ بول سکتا ہوں۔

☆ ہر معاملہ میں ہر ایک کے ساتھ انصاف کرتا ہوں اور میری کوشش ہوتی ہے
کہ میں عدل سے آگے بڑھ کر احسان اور ایثار کر سکوں۔

☆ اللہ کا شکر ہے کہ میں۔
محنت کر سکتا ہوں' خدمت کر سکتا ہوں۔

☆ الحمدللہ کہ۔

مجھ میں برداشت کا مادہ ہے۔

میں صبر کر سکتا ہوں۔

درگزر کر سکتا ہوں۔

☆ اللہ کا کرم ہے کہ اس نے مجھے حسد کرنے کے عذاب سے محفوظ رکھا ہے۔

☆ میں صرف اچھائی اور بھلائی کے کاموں میں دوسروں سے تعاون کرتا ہوں۔

☆ اپنے لباس ہی کو صاف ستھرا نہیں رکھتا اپنی عادتوں اور زبان کو بھی پاک صاف رکھتا ہوں۔

☆ اپنے والدین کا فرماں بردار ہوں۔

☆ بڑوں کا ادب کرتا ہوں اور چھوٹوں کا خیال رکھتا ہوں۔

☆ اپنے سکول کے اسٹاف کا احترام کرتا ہوں اور ان کی ہدایات پر عمل کرتا ہوں اسکول کے قواعد و ضوابط کا پابند ہوں۔

لَيۡسَ لِلۡاِنۡسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی
لَيۡسَ لِلۡاِنۡسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی

One gets what one strives for.
One gets what one strives for.

## COURAGE TO KNOW

Courage to forgive
Is
Great
No doubt
Very great
Courage
To own one's mistakes
Is
Honourable
Very honourable
Indeed
But
Courage to know
Is
The greatest, my dear!
Greatest.

## FEAR OF FREEDOM

"Is fear of knowledge there?"
"Yes, it is."
"Is fear of responsibility there?"
"Yes, it is."
"Is fear of freedom there?"
"Yes, it's very much there."
"What is fear of freedom?"
"Irresponsibility!"

Yes, my dear
Greater the rewards too
Go on plodding
My dear
Future hope of Pakistan!
Go on plodding
Inch ahead
Every day
Firmly and steadily
However
Weary the way
Climb the hill
My dear
Future pride of Pakistan!
Climb the hill
With a will
To reach the top
Never stop
For a while
Never look back
For a moment
Always
Look forward
And look
Beyond the hill
As well
Go on toiling
My dear
Future Jinnah of Pakistan
Go on toiling
Day in and day out
With a will
To reach the top
And
Struggle relentlessly
To stay at the top

## CLIMB THE HILL

Climb the hill
My dear
Future builder of Pakistan!
Climb the hill
With a will
To reach the top
And
Onto the top of the hill
You'll reach
If you only so will
Climb the hill
My dear
Future pillar of Pakistan!
Climb the hill
Though
Oft you may stumble
Never be downcast
Be up
On your feet
With courage and hope
To reach the top
And
Exert harder
To stay at the top
Remember
My dear
Future protector of Pakistan!
Remember!
Progress and problems are the twins
Born together
They always go together
The bigger the challenge
The bigger the challenge
The heavier the odds
The greater the rewards

# BIRTH DAY/WEDDING DAY GREETINGS TO THE TEACHERS

Dear Miss/Mrs/Mr.

Assalam-o-Alaikum

Today is your birthday/wedding anniversary.
Warmest Congratulations!

All your colleagues and all your pupils at the School join me in expending their heartiest felicitations to you on this auspicious occasion,

We pray that Almighty Allah, the Beneficent, the Merciful, showers His blessings on you now and for ever. We pray that this day and all the days in years to come be full of blissful happiness for you and for the all near and dear ones that are around you. We pray that Almighty Allah the Gracious blesses you the way you would like to be blessed in your heart of hearts.

With great pleasure.

Yours

PRINCIPAL

I hope with your co-operation and encouragement, your daughter/son/wife will be able to make her/his contribution in this educational venture of great national value.

I thank you .for reposing requisite confidence in this School by consenting to her/his serving here. I assure you, we on our part would go all out to come up to your expectations and would do our utmost to make this School a happy-home for teachers and pupils alike.

I would also like to assure you that with this School, her/his career prospects are quite bright. She/he was selected on merit, and she/he will move up on merit. We want commitment, competence and hard-work and nothing else.

Thank you once again for sparing her/his services for us. God bless you and your family now and for ever. Kindly pray for us, pray for this School.

With profound regards.

Yours

PRINCIPAL

# A LETTER TO THE NEW TEACHERS' PARENTS/HUSBANDS

Dear,

Assalam-o-Alaikum

Your daughter/son/wife ____________________ has joined this School as a teacher in ____________________ Congratulation!

This School is not just another English medium school equipped with modern educational/electronic gadgetry and functioning in the sophisticated environment. It's much more than that. It has been set up with a vision and a mission. The vision is that of creative education and the mission lies in value-orientation.

It is a new institution with comparatively humble beginnings but it is going to grow, to develop, to blossom into a quality institution which will be a class by itself, Insha-Allah.

It's great opportunity to contribute one's bit in building-up an institution like this. I know it's going to be a very demanding task but I am also sure that the experience would be equally rewarding and satisfying in ways more than one.

teacher.

Lastly, a word about the teaching experience. If you have not had much experience of teaching school classes earlier, well,it is obviously a disadvantage to start with, but not without a silver lining, i.e. you won't have to unlearn stereo-typed methods and attitudes to teaching (it's better to have had no experience at all rather than bad experience). In that case you will make a fresh start and that too way. In fact, experience or no experience, it is the will to teach, that counts, it is the commitment to teaching that matters. If you love teaching, if you love children, if there is an urge in you to give your best to the blossoming children, you don't have to worry about methods of teaching or experience. It will come to you flying. Teaching is like mothering. It will come to you naturally if you are a genuine teacher. Each teacher has his/her own style of teaching which is a projection of his/her own personality.

Remember what you do now with this great opportunity of moulding and shaping these Future Hopes of Pakistan, will have far-reaching effect on your own personality, on your own family for generations to come. Don't take it lightly. The stakes are very high, very high indeed.

So my dear young teacher! In a way you are embarking on a voyage of discovery. Take the oars, and go ahead.

'To strive to seek, to find and not to yield'

God bless you, God bless you now and forever.

Yours sincerely,

Now a word about your dress and deportment. What dress you choose to wear every morning, how you carry yourself about, projects an image of your personality. Let it be the image of a teacher, of a mentor, not that of any other personage, however, attractive or impressive but ineffective with reference to the role of a teacher.

In the beginning of this communication, I said that this School has been set up with a vision of creative education. The hard core of creativity is comprehension or understanding. As you know, teaching is one thing, learning another. The acid test of effective teaching is effective learning and the effective learning can not be done without first understanding the learning unit. Effective teacher is the one who helps and guides his/her pupils to understand his/her lesson. So understanding is the first and foremost requirement (blind rote-work is the last thing to be resorted to at this School) and understanding does not come without asking searching questions.

Besides creativity, value-orientation (character-building) Public Speaking and Pakistaniat are integral components of our curriculum. In fact, this dimension of our education has already become the hall-mark of our image.

If you are young, so much the better. The child needs your youthfulness i.e. your cheerfulness, your hopefulness, your sensitiveness and over and above that, your stamina to work hard and long. Without much domestic obligation, you are in a better position to put in more interest, more time, more energy in your work. But the child also needs maturity of outlook and approach, tolerance and above all patience. Yes, patience is the thing. Patience is the most precious attribute of a

misinformation. But let there be no ill-will. Forgive and forget. You may be young in age but your position is that of a mentor. The parents are also OURS, because they are the parents of OUR children.

Another piece of advice that I should like to give you is: 'Learn to be fair and firm'. All children like a teacher who is fair, however hard otherwise. Erratic behaviour puzzles the children most. Consequently, unconsciously they draw back from a teacher who is erratic, moody and unpredictable. Moodiness of the teacher robs the children of their sense of security, which is their first psychological need.

Bare knowledge, the children can obtain from any other sources i.e. printed material, audio or video media etc, but for value-orientation, for character-building, for attitude-formation and self-confidence, they look up to the teacher alone. Hence, educating the children, grooming them is much more important than mere teaching the text books. In fact, if the child is properly orientated, he is always a keen learner.

So be very careful about what sort of image your personality projects. Your pupils may be slow in learning what you are teaching from the books, but they are never slow in absorbing your life style, your values and attitude, your enthusiasm or lack of it etc. From the way you enter the class, the way you utter the first word, the way you cast your first glance at the class, each and every child in the class, at once makes out what your mood is. The RADAR of a child's heart is most sensitive, it goes on flicking Red and Green signals all the time. One may hoodwink the whole world, but not the child. His ESP (Extra Sensory Perception) never fails him. He knows who is genuine and who is not.

others to show off his superiority, so he more often than not, behaves differently, even oddly or rudely. All these oddities are either to give vent to the originality or to attract attention. Bright children tend to be naughty children. They also tend to lack concentration.

Remember you are going to deal with all types of parents; some very much concerned, some very demanding, some highly critical and some exceptionally cooperative and understanding. You have be very considerate, patient, discreet and careful while dealing directly or indirectly with the Parents of you pupils. I should recommend that you had better know the Bio Data of as many parents as possible or at least that of the parents of the bright, problem or difficult children. Meet them informally if feasible. Discuss the behavioural, developmental and growth problems with them and keep notes of such contacts for reference. Here too, be genuine, plain and straight-forward; open to suggestion and correction. Parents too at once make out, though they may not speak out, what is your calibre and commitment and they too value your commitment more than any other quality of your personality.

While talking about the parents let me give you a piece of advice from my own experience. Parents are parents. They see things in the perspective and prospective of their own dear child. Their only source of information is mostly their own son/daughter and most parents tend to believe whatever their dear child says, be it the whole truth or not. Hence in good faith, but mostly based on misinformation or misunderstanding, some of them may say many things, and that too in a manner which may not be always very pleasant, yet you have to put up with it. Never, never confront nor retaliate. Accept what is true; what is correct. Just ignore what is not right, what is sheer misunderstanding or

discourage him, if you intentionally or unintentionally ignore him, he feels rejected and neglected and consequent upon that feeling, his self-image is badly affected and he loses confidence in his 'self'. Beating, bullying or nagging are such bad things because they damage a child's self-image and destroy his self-confidence. In fact nagging is worse than beating. It harms psychologically. It's said that a cold look or an indifferent stare, may do more harm than an outburst of temper. So avoid these cold, silent but most damaging punishments. For boosting up a positive self-image, find ways and means of letting each child have some experience of success. Let him feel 'I can'. Let him move from 'I can' to 'I will'! If that is done, half of the battle is won.

Respect the child's originality. Let him express his originality, his own thinkings and feelings even if the language he uses is not quite correct. Language is one thing, originality or creativity another. What matters is originality not grammatical correctness. Primarily you have to promote your pupil's originality, build up his individuality. Let the child come out with what is there in his heart and mind.

While teaching a text book, by all means give notes and points as and when necessary. Such notes and prepared answers are good for the average child who can not write answers on his own, but do respect the right of the bright child to write the way he wants to write even if it is different from the book and from the version you have given. In fact the bright child, by virtue of his brightness finds it irksome to copy word by word either from the book or from the notes given by the teacher. Since he can think, he thinks he has a right to speak out, or write out. Sometimes it's a matter of ego also. The bright child unconsciously wants to be different from

a. Personal commitment and by his/her
b. Professional competence.

Of the two qualities, the first i.e. the commitment, the devotion, the dedication comes first always and every time. Any shortfall in the competence level i.e. any lack of experience etc, can be made up by sincerity of purpose, by willingness to work hard and long; but any let-up in the devotion to duty or interest in the work, can never, never be off-set by any other attribute - personal or academic. The child first of all needs your love, your attention, your interest in his caring. If the child accepts you as a person, he will accept you as a teacher. If he doesn't, he won't.

Now a point or two about the children you teach. Each child is inherently different from the other temperamentally even if the I.Q. is more or less the same. (In fact I.Q. too varies widely). Then come the differences resulting from home environment, previous schooling, upbringing, cultural background, motivation, life-style, working and living habits etc. So know your pupils and their parents, too. If you are not formally trained in teaching school children, it would do you a great deal of good if you could study a book or two on Child Psychology and Methodology of school teaching.

What a child needs most at this stage of his life, is - a positive self-image. (Whatever a child consciously or unconsciously thinks and feels about his 'self' is his self-image). A child's self-image is built-up from his own experience and from what others especially the teachers say to him and from how they deal with him. If he succeeds his self-image moves up and when he fails, his self-image goes down. Likewise, if you own him, if you accept him, if you encourage him, his self-image brightens up and if you wittingly or unwittingly

education and the mission lies in its value-orientation.

As you know education has two main components i.e. knowledge component and the value component. Here, at this School both these components are catered for.

So as a teacher of this School, your role is two-fold - as a teacher and as a mentor. As a teacher you will be of course teaching the text books, but as a mentor your great task is to give value-orientation to the personality of each and every child that you teach. Value orientation, in plain words, means helping the child build-up a set of proper moral, social and patriotic values and attitudes, inculcating productive living and study habits, good manners and discipline. Generally speaking all these aspects of training are covered under the term --- character building. I believe this second part of your duty i.e. giving value-orientation and personality-building, is going to be more demanding, though equally rewarding in ways more than one. In this role, your own personality is the crucial factor. A teacher is the first ideal of a child. For him/her, you are everything. For a child, you are the symbol not only of knowledge but also of what is good and great in the world. Your prestige value at this stage of his/her life, is simply incalculable. What you say, what you suggest in the class even casually, will carry more weight with the innocent little ones, than what their own parents say, howsoever competent they may be by themselves. For a child, you are the 'Oracle", the infallible one, none else.

Howsoever sophisticated be the curriculum and educational facilities available, it is ultimately the quality of the teachers that determines the quality of a school. And the quality of a teacher is determined by his/her :

# A LETTER TO THE NEW TEACHERS

My Dear Teacher,

Assalam-o-Alaikum

You have chosen to serve this School. Wonderful! Congratulations! Most heartily welcome to the Schools' family. Now this School is yours. It sinks or sails with you and you gain or lose with its rise and fall. Let there be no doubt on that count.

By the Grace of God, this School is already a fine institution, but I'm sure with your joining the teaching faculty, the institution would further improve in ways more than one, as each teacher is unique in one way or the other. Hence he/she can make his/her own unique contribution to the institution if he/she only cares to do so. I'm sure you would give your best to the School and I assure you, the School would in its turn, be most prompt to give its best to you.

I thank you for obliging this School by accepting the position offered to you. Let's hope it's the beginning of a long fruitful partnership on either side. God bless you, now and forever.

Dear new colleague!

This School is not just another English medium school equipped with sophisticated educational paraphernalia. It's much more that. It has been set up with a vision and a mission. The vision is that of creative

Mostly the parents even if they happen to be professional teachers for one reason or the other do not ordinarily prove good teachers to their own children. Because they are too emotionally involved in the process, they tend to lose patience or temper. If you are an exception, so much the better, otherwise I request you never to lose patience, lest you lose the child.

Kindly pray for us, pray for the School. God bless you, your son/daughter and your whole family.

With great hopes for co-operation.

Yours

(PRINCIPAL)

I should like to ask you not to let your child pick-up the extremely bad habit of studying till very late at night on the eve of the exams, which is mostly counter-productive. Any body who knows the alchemy of the brain cells involved in the process of learning, and reproducing knowledge will tell you that.

In short, if some-how you could help your dear one take to a proper life style, i.e., living habits as well as study habits, half of the battle of academics, in fact that of whole life would be won.

This school is aiming at providing total education to each child which includes a creative life-style.

Dear Parent :

I should like to draw your attention to another point - the Home Work. By all means, do help your dear child with his/her home work. In fact it is a requirement. But going so far as doing the Home Work for him/her, will defeat the whole purpose of giving the Home Work. There is definitely a line between helping and spoon-feeding. Spoon feeding has far reaching adverse effect on the self-image of the child. Learning is by doing and self-confidence comes from doing things on one's own.

lastly, I am constrained to make a special request to you. If your dear one ever comes out with any complaint, kindly check it back with the school before believing or disbelieving it. Rushing to hasty conclusions or to sweeping generalizations does not help. A pinch of salt is the answer. Kindly do confirm, do find out the other side of the story too. Otherwise you may be placed in an embarrassing position.

to grudge the time and energy utilised in the co-currular activities, rather encourage all creative pursuits that your son/daughter takes to.

Another point that I should like to discuss with you, is the question of evaluation of the learning experience. Evaluation, whatever from it takes spread over whatever period, is of course a must. It helps both the one who teaches and the one who is at the other end, the learner, (It's also a mechanism of accountability which is beside the point at the moment). In the long run, this school aims at eliminating all formal periodic tests and terminal examinations. All class work and home assignments would be graded/evaluated daily and on weekly basis. And it would be on the basis of these cumulative grades, that the final score would be arrived at. The idea is that the child works hard regularly and takes to a life style conducive to achieving success not only in the academic examinations but also in the examination of life at large.

The underlying reason for this approach to evaluation is that the learning is a process of gradual growth which must take its due course of time. However learning and evaluating must go on simultaneously. They are the two dimensions of the same process. Until that happens and the new system becomes operational, I request you not to make the tests and examinations a night-mare for your dear child. If you do, he may be constrained to resort to cheating in one form or the other. For him the answer lies in :

(a) Preparing the lesson in advance.
(b) Being attentive in the class and finally.
(c) Doing all class work and home-work carefully and regularly.

not be just a new school but the beginning of a new era in his/her life.

I hope and pray that he/she inches ahead every day to extend the frontiers of his/her knowledge by his/her own active efforts.

I hope and pray that he/she goes on moving from strength to strength in character and conduct.

I hope and pray that each dawn dawns upon him/her with the new awareness of his/her/limits and limitations, of his wants and needs, of his/her obligations and responsibilities.

I hope and pray that he/she likes to a life style that will keep him/her healthy and happy now and in years to come.

I hope and pray that he/she grows and blossoms into a worthy son/daughter of Pakistan, whom you and I would be proud of, one day.

I assure you that for him/her as for other dear little children, we would go all out to make this School a happy-home with light all around.

Here I may also put in a word about the co-curricular activities in the School. This school, run on the traditional Public School system of education as expounded by Dr. Arnold of Rugby, (of course adapted to suit our own genius) lays due stress on leadership-orientation, character-building, public-speaking and research projects etc. All these activities and pursuits are an integral part of our curriculum. (Other things being equal, it is these activities that eventually make all the difference in one's career). Therefore, I request you not

# A LETTER TO THE NEW ADMISSION'S PARENTS

My Dear Parent,

Assalam-o-Alaikum

Your son/daughter ________________ has been placed on the rolls of this School. Congratulations! I accept him/her as he/she is, with great pleasure and with an equally deep sense of responsibility. In fact it is a privilege to be entrusted with this most demanding but no less rewarding task of educating the future builders of Pakistan.

I thank you for the confidence that you have reposed in this School by getting him/her admitted here.

This School is not just another English medium school equipped with modern educational/electronic gadgetry and functioning in the sophisticated environment. It's much more than that. It has been set up with a vision and a mission. The vision is that of creative education and the mission lies in value-orientation.

It is a new institution with comparatively humble beginnings but it is going to grow, to develop, to blossom into a quality institution which will be a class by itself, Inshah-Allah.

I hope and pray that for him/her this School will

My dear future hope of Pakistan!

Years, years back, I came across a beautiful song in a play, I reproduce the same for you as it exactly says what I feel about you at the moment.

For me are your songs as your smiles and tears.
For me, forever, for all the years, I have conquered all your fears.
Now, forever, for all the years.
For me are you, and your smile.
Now, forever and all the while.

God bless you, God bless you, now and forever.

With great hopes.

Affectionately Yours.

(PRINCIPAL)

Time and tide wait for none. Now or never. There is no option.

My own dear one!

Pakistaniat (Love of Pakistan and of all that it stands for) is also an outstanding tradition of this School. Remember now and forever that you are a Muslim and Pakistani first and foremost. Let all around you make out from what you do and from how you behave here and there that you are a worthy son of Pakistan.

Before concluding this rather long introductory letter, I should like to remind you of another reality which you may not be conscious of at the moment, that the parents of the children of your age, go on worrying about their children's conduct, habits and more so about their education. Remember that nothing pleases the parents as much as finding their children working hard on their own, for that is the sure sign that they would be a success in future. From you, your parents want nothing but your own well-being, your own health and happiness and a respectable career in the years to come. So don't take the love of your parents lightly. Come up to their expectations in your own interest.

I hope and pray that you not only benefit from your stay here, but you enjoy it as well. I hope and I pray that here each day is a new day for you with ever-growing awareness of your obligations and responsibilities.

Hence, my dear worthy son/daughter of Pakistan, inch ahead every day in search of light, move from strength to strength in character and conduct. Let your tomorrow be better than your yesterday.

My dear new pupil!

Now I would like to discuss another point with you. Be it this School or any other school, it's a community. In the class room and outside, you will come in contact with your class fellows and a host of school fellows of all types and temperaments. The bigger the group, the more the challenge of learning of how to get on with them, which is one of the most important aspects of your education at this School. The secret of getting on with others, is to be fair and considerate with everybody. Selfishness is one thing that you will have to avoid at all costs. In the school you can not afford to behave childishly, selfishly or aggressively. If you do so, you will not get away with it. Retaliation will follow instantly and your life will become miserable.

Tolerance is another thing that you will have to take to. Learn to laugh away petty problems and pricks. Learn to forget and forgive silly jealousies too; as all these stresses and strains are part of the game.

My dear future pride of the School,

Character-building is an important component of education at this School. Public-speaking is compulsory for all classes. It helps to develop confidence, and confidence, as you know, is the hard core of success. Another characteristic of your School is that it provides so many opportunities for developing leadership qualities like prefectorial appointments, proctorial duties, honour system and S. S. G. (Social Service Group).

All these facilities and opportunities are for your build-up, for your improvement, and for your personality development. Don't miss them. Don't let them slip away.

In the process of education, what matters most is 'You' the learner, the student. The teacher can teach you, but he cannot do the learning for you. Learning can be done by you alone, by nobody else and that too by your own active effort. By now, I think you are grown up enough to realize that your education, your career, your success in life, is by and large your own 'Show'. Of course, your parents are there to provide the background facilities and your teachers are there to guide you but what you do with these facilities and this guidance, is your own choice.

At this School, God has given you a grand opportunity to be the architect of your own career. Let it not be said, that you did not prove equal to the task. I'm sure, you can, if you will (Please note the school Motto is : I can, I will. Ponder over it. It's very meaningful).

In this context, let me tell you that teaching is of two types i.e., reproductive teaching and creative teaching. So is learning. APS teaching is creative. And we want you to take to creative learning. Creative learning is active learning. It involves understanding at every step. So while learning, use your brains, exert hard to go to the sources of knowledge straight. Take to the habit of using dictionaries, encyclopedias, source books extensively. Here the library is a regular feature of educational programme. Computer centre, video cell, the museum, are all there to help you extend the frontiers of your knowledge.

Here I may remind you that all learning, be it reproductive or creative, is a long process of gradual growth. So both at home and at school you will have to work very hard and that too regularly and methodically. Learn to labour and to wait.

# A LETTER TO THE NEW ADMISSIONS

My Dear New admission,

Assalam-o-Alaikum

May Allah, the Beneficent, the Merciful, bless you with His boundless bounties now and forever. May by the grace of Allah, the Gracious, the Almighty, your life be full of light and delight now and in the years to come.

Heartiest congratulations on your admission in this School. With great pleasure, I welcome you to the School, and with open arms I accept you as you are, with all your limits and limitations.

Now this School is yours. It's already a fine institution, with your coming here, I'm sure it would become still better, for each child has something in him that nobody else has. Hence each child in the school can add something or the other to the school if he only cares to do so. It's just a matter of discovering one's potential and developing it steadily and perseveringly. In this task of discovering your 'Self' and developing it, the School can help you a lot.

Your School is not just another English medium school. It's a Public School. A Public School is one that in addition to teaching text books, gives you confidence, builds your character and develops leadership qualities as well. I short, a Public School provides total education. Your School is a Public School in that sense. We on our part will go all out to help you develop all sides of your personality, if only you care to do so.

